فَقَتَلَهٗ فَاَصْبَحَ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ۝ فَبَعَثَ اللّٰهُ غُرَابًا يَّبْحَثُ

پھر مار ڈالا اُس نے اُسکو تو ہو گیا وہ گھاٹا پانے والوں سے پھر بھیجا اللہ نے ایک کوا جو کریدتا تھا

فِى الْاَرْضِ لِيُرِيَهٗ كَيْفَ يُوَارِىْ سَوْاَةَ اَخِيْهِ ط

زمین میں تاکہ دکھلائے وہ اُسکو کہ کیونکر چھپائے وہ لاش اپنے بھائی کی

قَالَ يٰوَيْلَتٰٓى اَعَجَزْتُ اَنْ اَكُوْنَ مِثْلَ هٰذَا الْغُرَابِ

کہنے لگا ہائے افسوس کیا نہ ہوا مجھ سے کہ ہوں میں مثل اس کوے کے

فَاُوَارِىَ سَوْاَةَ اَخِىْ ۚ فَاَصْبَحَ مِنَ النّٰدِمِيْنَ ۝ مِنْ اَجْلِ ذٰلِكَ

پس چھپا دوں میں لاش اپنے بھائی کی تو ہو گیا وہ پشیمان ہونے والوں سے اسی وجہ سے

كَتَبْنَا عَلٰى بَنِىْٓ اِسْرَآءِيْلَ اَنَّهٗ مَنْ قَتَلَ نَفْسًا بِغَيْرِ نَفْسٍ

لکھدیا ہم نے بنی اسرائیل پر کہ جو کوئی قتل کرے کسی جان کو بغیر بدلے کسی جان کے

اَوْ فَسَادٍ فِى الْاَرْضِ فَكَاَنَّمَا قَتَلَ النَّاسَ جَمِيْعًا ط وَمَنْ اَحْيَاهَا

یا بغیر فساد کے زمین میں تو گویا کہ اُس نے قتل کیا لوگوں کو سب کو اور جس نے بچا لیا اُسکو

فَكَاَنَّمَآ اَحْيَا النَّاسَ جَمِيْعًا ط وَلَقَدْ جَآءَتْهُمْ رُسُلُنَا بِالْبَيِّنٰتِ

تو گویا کہ اُس نے بچا لیا لوگوں کو سب کو اور یقیناً لائے اُن کے پاس رسول ہمارے دلیلیں ظاہر

منزل ۲ ع

ثُمَّ اِنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ بَعْدَ ذٰلِكَ فِى الْاَرْضِ لَمُسْرِفُوْنَ ○

پھر یقیناً بہت سے ان میں سے اُسکے بعد بھی زمین میں زیادتی کرتے رہے

اِنَّمَا جَزٰٓؤُا الَّذِيْنَ يُحَارِبُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَيَسْعَوْنَ فِى الْاَرْضِ فَسَادًا

بس سزا اُن لوگوں کی جو لڑتے ہیں اللہ سے اور اُسکے رسول سے اور دوڑتے ہیں زمین میں فساد کرتے ہوئے

اَنْ يُّقَتَّلُوْٓا اَوْ يُصَلَّبُوْٓا اَوْ تُقَطَّعَ اَيْدِيْهِمْ وَاَرْجُلُهُمْ مِّنْ خِلَافٍ

یہ ہے کہ وہ قتل کیے جائیں یا سولی دیے جائیں یا کاٹے جائیں ہاتھ اُن کے اور پاؤں اُنکے مخالف جانب سے

منزل ۲

اَوْ يُنْفَوْا مِنَ الْاَرْضِ ذٰلِكَ لَهُمْ خِزْىٌ فِى الدُّنْيَا وَلَهُمْ

یا نکال دیے جائیں وہ زمین سے یہ اُن کے لیے رسوائی ہے دنیا میں اور اُن کے لیے

فِى الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا مِنْ قَبْلِ اَنْ تَقْدِرُوْا عَلَيْهِمْ

آخرت میں عذاب ہے بڑا مگر جو لوگ توبہ کریں اس سے پہلے کہ قابو پاؤ تم ان پر

ع ۵ ۹

فَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ○ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ

پس جان لو کہ یقیناً اللہ بخشنے والا بندہ نواز ہے اے ایمان والو ڈرو تم اللہ سے

وَابْتَغُوْٓا اِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَ وَجَاهِدُوْا فِى سَبِيْلِهٖ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ○

اور ڈھونڈو تم اُسکی طرف وسیلہ اور جہاد کرو تم راستے میں اُسکے تاکہ تم فلاح پاؤ

| إِنَّ الَّذِينَ | كَفَرُوا | لَوْ أَنَّ لَهُمْ مَّا فِي الْأَرْضِ جَمِيعًا | وَّمِثْلَهُ مَعَهُ |
|---|---|---|---|
| یقیناً جو لوگ | کافر ہیں | اگر ہو جائے ان کے لیے جو کچھ زمین میں ہے سب کا سب | اور اتنا ہی اس کے ساتھ اور بھی |

| لِيَفْتَدُوا بِهِ | مِنْ عَذَابِ | يَوْمِ الْقِيٰمَةِ | مَا تُقُبِّلَ مِنْهُمْ | وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ۝ |
|---|---|---|---|---|
| تاکہ دے دیں اس کو چھڑوائی میں اپنی | عذاب سے | قیامت کے دن کے | تب بھی نہیں قبول کیا جائیگا ان سے | اور ان کو عذاب ہوگا دردناک |

| يُرِيدُونَ | أَنْ يَّخْرُجُوا | مِنَ النَّارِ | وَمَا هُمْ بِخٰرِجِينَ مِنْهَا ز |
|---|---|---|---|
| چاہیں گے وہ | یہ کہ نکل جائیں | دوزخ سے | حالانکہ وہ (کبھی) نہیں نکل سکیں گے اس سے |

| وَلَهُمْ عَذَابٌ مُّقِيمٌ ۝ | وَالسَّارِقُ | وَالسَّارِقَةُ | فَاقْطَعُوا | أَيْدِيَهُمَا |
|---|---|---|---|---|
| اور ان کو عذاب ہوگا ہمیشہ رہنے والا | اور جو مرد چوری کرے | اور جو عورت چوری کرے | تو کاٹو تم | ان دونوں کے ہاتھ |

منزل ٢

| جَزَآءًۢ بِمَا كَسَبَا | نَكَالًا مِّنَ اللّٰهِ | وَاللّٰهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ۝ | فَمَنْ تَابَ |
|---|---|---|---|
| عوض میں اس کے جو کمایا | بطور سزا کے اللہ کی طرف سے | اور اللہ زبردست ہے حکمت والا | پس جس نے توبہ کی |

| مِنْۢ بَعْدِ ظُلْمِهِ | وَأَصْلَحَ | فَإِنَّ اللّٰهَ | يَتُوبُ عَلَيْهِ | إِنَّ اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|
| بعد اپنے ظلم کرنے کے | اور اصلاح کی | تو یقیناً اللہ | توبہ قبول کریگا اس کی | بیشک اللہ |

| غَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝ | أَلَمْ تَعْلَمْ | أَنَّ اللّٰهَ لَهُ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ |
|---|---|---|
| بخشنے والا بندہ نواز ہے | کیا تم نہیں جانتے | کہ یقیناً اللہ ہی کی ہے حکومت آسمانوں کی اور زمین کی |

| يُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ | وَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ | وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ |
|---|---|---|
| عذاب دیتا ہے وہ جسکو چاہتا ہے | اور بخشدیتا ہے وہ جس کو چاہتا ہے | اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے |

| يٰٓاَيُّهَا الرَّسُوْلُ | لَا يَحْزُنْكَ | الَّذِيْنَ يُسَارِعُوْنَ | فِي الْكُفْرِ | مِنَ الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اے رسول | نہ رنجیدہ کریں تجھ کو | وہ لوگ جو جلدی کرتے ہیں | کفر کرنے میں | اُن لوگوں سے |

| قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِاَفْوَاهِهِمْ | وَلَمْ تُؤْمِنْ قُلُوْبُهُمْ ۛ | وَمِنَ الَّذِيْنَ هَادُوْا ۛ |
|---|---|---|
| جو کہتے ہیں کہ ہم ایمان لائے اپنے مونہوں سے | حالانکہ نہیں ایمان لائے دل اُنکے | اور اُن لوگوں میں سے جو یہودی ہیں |

| سَمّٰعُوْنَ لِلْكَذِبِ | سَمّٰعُوْنَ لِقَوْمٍ اٰخَرِيْنَ ۙ | لَمْ يَاْتُوْكَ ؕ | يُحَرِّفُوْنَ الْكَلِمَ |
|---|---|---|---|
| جاسوسی کرتے ہیں جھوٹی باتوں کی | سن کر خبریں پہنچاتے ہیں دوسرے لوگوں کو | جو تجھ تک نہیں آئے | بدل ڈالتے ہیں وہ باتوں کو |

| مِنْ بَعْدِ مَوَاضِعِهٖ ۚ | يَقُوْلُوْنَ | اِنْ اُوْتِيْتُمْ | هٰذَا | فَخُذُوْهُ |
|---|---|---|---|---|
| بعد اس کے کہ وہ اپنے موقعوں پر ہوتی ہیں | کہتے ہیں | کہ اگر دیے جاؤ تم | یہ | تو لے لو اُس کو |

| وَاِنْ لَّمْ تُؤْتَوْهُ | فَاحْذَرُوْا ؕ | وَمَنْ يُّرِدِ اللّٰهُ | فِتْنَتَهٗ |
|---|---|---|---|
| اور اگر نہ دیا جائے تمکو یہ | تو بچے رہو | اور جس کو چاہے اللہ | بے دین کرنا |

| فَلَنْ تَمْلِكَ لَهٗ مِنَ اللّٰهِ شَيْـًٔا ؕ | اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ لَمْ يُرِدِ اللّٰهُ |
|---|---|
| تو ہرگز اختیار نہیں رکھتا تو اس کے لیے اللہ کے مقابلہ میں کچھ بھی | یہ ایسے لوگ ہیں کہ نہیں چاہا ہے اللہ نے |

مع۳ عند المتقدمین ۱۲ منزل ۲

اَنۡ يُّطَهِّرَ قُلُوۡبَهُمۡ ؕ لَهُمۡ فِى الدُّنۡيَا خِزۡىٌ ۖۚ وَّلَهُمۡ فِى الۡاٰخِرَةِ

یہ کہ پاک کرے اُن کے دِلوں کو اُن کے لیئے دُنیا میں رُسوائی ہے اور اُن کیلئے آخرت میں

عَذَابٌ عَظِيۡمٌ ۝ سَمّٰعُوۡنَ لِلۡكَذِبِ اَكّٰلُوۡنَ لِلسُّحۡتِ ؕ

عذاب ہے بڑا جاسوس ہیں جھوٹی باتوں کے بڑے کھانے والے ہیں حرام کے

فَاِنۡ جَآءُوۡكَ فَاحۡكُمۡ بَيۡنَهُمۡ اَوۡ اَعۡرِضۡ عَنۡهُمۡ ۚ وَاِنۡ تُعۡرِضۡ عَنۡهُمۡ

پس اگر وہ آئیں تیرے پاس تو فیصلہ کردے اُن کے درمیان یا منہ پھیر لے اُن سے اور اگر منہ پھیر لیگا تو اُن سے

فَلَنۡ يَّضُرُّوۡكَ شَيۡـــًٔا ؕ وَاِنۡ حَكَمۡتَ فَاحۡكُمۡ بَيۡنَهُمۡ بِالۡقِسۡطِ ؕ

تو ہرگز نہ ضرر پہنچا سکینگے تجھ کو کچھ بھی اور اگر فیصلہ کرے تو تو فیصلہ کر اُن کے درمیان انصاف کیساتھ

منزل ۲

اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الۡمُقۡسِطِيۡنَ ۝ وَكَيۡفَ يُحَكِّمُوۡنَكَ

بیشک اللہ دوست رکھتا ہے انصاف کرنے والوں کو اور کس طرح وہ فیصلہ کراتے ہیں تجھ سے

وَعِنۡدَهُمُ التَّوۡرٰىةُ فِيۡهَا حُكۡمُ اللّٰهِ ثُمَّ يَتَوَلَّوۡنَ

حالانکہ اُن کے پاس توراۃ ہے جسمیں حکم ہے اللہ کا پھر بھی پھر جاتے ہیں وہ

مِنۡۢ بَعۡدِ ذٰلِكَ ؕ وَمَاۤ اُولٰۤـئِكَ بِالۡمُؤۡمِنِيۡنَ ۝ اِنَّاۤ اَنۡزَلۡنَا التَّوۡرٰىةَ

بعد اس کے اور نہیں ہیں یہ لوگ ایمان لانے والے بیشک نازل کی ہم نے توراۃ

ع ۶

| فِيهَا | هُدًى | وَنُورٌ | يَحْكُمُ بِهَا النَّبِيُّونَ | الَّذِينَ أَسْلَمُوا |
|---|---|---|---|---|
| جس میں | ہدایت ہے | اور روشنی ہے | حکم کرتے تھے اسکے موافق پیغمبر | جو کہ فرماں بردار تھے |

| لِلَّذِينَ هَادُوا | وَالرَّبَّانِيُّونَ | وَالْأَحْبَارُ | بِمَا اسْتُحْفِظُوا |
|---|---|---|---|
| ان لوگوں کو جو یہودی تھے | اور حکم کرتے تھے اللہ والے | اور علماء بھی | اسوجہ سے کہ حفاظت کا حکم دیا گیا تھا انکو |

| مِنْ كِتَابِ اللَّهِ | وَكَانُوا عَلَيْهِ | شُهَدَاءَ | فَلَا تَخْشَوُا | النَّاسَ |
|---|---|---|---|---|
| اللہ کی کتاب کا | اور تھے وہ لوگ اسپر | گواہ | پس مت ڈرو تم | لوگوں سے |

منزل ۲

| وَاخْشَوْنِ | وَلَا تَشْتَرُوا | بِآيَاتِي ثَمَنًا قَلِيلًا ط | وَمَنْ لَمْ يَحْكُمْ |
|---|---|---|---|
| اور ڈرو تم صرف مجھ سے | اور مت لو تم | بدلے میری آیتوں کے قیمت تھوڑی سی | اور جو نہ حکم دے |

| بِمَا أَنْزَلَ اللَّهُ | فَأُولَئِكَ هُمُ الْكَافِرُونَ ○ | وَكَتَبْنَا عَلَيْهِمْ | فِيهَا |
|---|---|---|---|
| موافق اسکے جو نازل کیا اللہ نے | تو یہی لوگ ہیں جو کافر ہیں | اور فرض کیا تھا ہمنے ان پر | توراۃ میں |

| أَنَّ النَّفْسَ بِالنَّفْسِ | وَالْعَيْنَ بِالْعَيْنِ | وَالْأَنْفَ بِالْأَنْفِ |
|---|---|---|
| یہ (حکم) کہ جان بدلے جان کے | اور آنکھ بدلے آنکھ کے | اور ناک بدلے ناک کے |

| وَالْأُذُنَ بِالْأُذُنِ | وَالسِّنَّ بِالسِّنِّ | وَالْجُرُوحَ | قِصَاصٌ ط |
|---|---|---|---|
| اور کان بدلے کان کے | اور دانت بدلے دانت کے | اور زخموں کا | بدلہ برابر کا |

فَمَنْ تَصَدَّقَ بِهٖ | فَهُوَ كَفَّارَةٌ لَّهٗ | وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ | بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ

پھر جو کوئی معاف کردے اسکو | تو وہ کفارہ ہے اسکے لیے | اور جو نہ حکم کرے | موافق اسکے جو نازل کیا اللہ نے

فَاُولٰٓئِكَ هُمُ | الظّٰلِمُوْنَ ○ | وَقَفَّيْنَا | عَلٰٓى اٰثَارِهِمْ | بِعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ

تو یہی لوگ ہیں جو | ظالم ہیں | اور بھیجا ہم نے | ان کے بعد | عیسیٰ ابن مریم کو

مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ | مِنَ التَّوْرٰىةِ ص | وَاٰتَيْنٰهُ الْاِنْجِيْلَ

جو تصدیق کرنیوالا تھا اسکی جو اس سے پہلے تھی | یعنی توراۃ کی | اور دی ہم نے ان کو انجیل

فِيْهِ | هُدًى | وَّنُوْرٌ لا | وَّمُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ | مِنَ التَّوْرٰىةِ

جسمیں | ہدایت | اور روشنی ہے | اور تصدیق کرتی ہے اس کتاب کی جو پہلے تھی | یعنی توراۃ کی

وَهُدًى | وَّمَوْعِظَةً | لِّلْمُتَّقِيْنَ ط ○ | وَلْيَحْكُمْ اَهْلُ الْاِنْجِيْلِ

اور ہدایت ہے | اور نصیحت ہے | متقی لوگوں کیلیے | اور چاہیے کہ حکم کریں انجیل والے

بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ فِيْهِ ط | وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ | بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ | فَاُولٰٓئِكَ هُمُ

موافق اسکے جو نازل کیا اللہ نے اس میں | اور جو نہ حکم کرے گا | موافق اسکے جو نازل کیا اللہ نے | تو یہی لوگ ہیں جو

الْفٰسِقُوْنَ ○ | وَاَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الْكِتٰبَ | بِالْحَقِّ | مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ

نافرمانی کرنے والے ہیں | اور نازل کی ہمنے تیری طرف کتاب | ساتھ حق کے | جو تصدیق کرتی ہے اسکی جو پہلے تھی

منزل ۲

مِنَ الْكِتٰبِ وَمُهَيْمِنًا عَلَيْهِ فَاحْكُمْ بَيْنَهُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ

کتاب سے | اور محافظ ہے اس کی | پس حکم کر ان کے درمیان | موافق اُسکے جو نازل کیا اللہ نے

وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَهُمْ عَمَّا جَآءَكَ مِنَ الْحَقِّ لِكُلٍّ جَعَلْنَا مِنْكُمْ

اور مت پیروی کر | ان کی خواہشوں کی | چھوڑ کر اس کو جو آیا تیرے پاس حق سے | ہر ایک کے لیے تم میں سے مقرر کی ہے ہم نے

شِرْعَةً وَّمِنْهَاجًا وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَجَعَلَكُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً

ایک شریعت | اور خاص طریقہ | اور اگر چاہتا اللہ | تو کر دیتا تم سب کو ایک ہی امت

وَّلٰكِنْ لِّيَبْلُوَكُمْ فِيْ مَآ اٰتٰىكُمْ فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرٰتِ اِلَى اللّٰهِ مَرْجِعُكُمْ جَمِيْعًا

لیکن وہ آزمانا چاہتا ہے تم کو اس حکم میں جو دیا تم کو | پس دوڑو نیکیوں کی طرف | اللہ ہی کی طرف لوٹنا ہے تم سب کو

منزل ۲

فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ۝ وَاَنِ احْكُمْ بَيْنَهُمْ

پس جتلا دے گا تم کو | جن باتوں میں | تم اختلاف کرتے تھے | اور یہ کہ حکم کر ان کے درمیان

بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَهُمْ وَاحْذَرْهُمْ

موافق اُسکے جو نازل کیا اللہ نے | اور مت پیروی کر ان کی خواہشوں کی | اور بچتا رہ ان سے

اَنْ يَّفْتِنُوْكَ عَنْۢ بَعْضِ مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ اِلَيْكَ فَاِنْ تَوَلَّوْا

اس سے کہ بہکا دیں تجھ کو | بعض ان چیزوں سے جو نازل کیں ہیں اللہ نے | طرف تیری | پس اگر وہ پھر جائیں

| فَاعْلَمْ | أَنَّمَا يُرِيدُ اللّٰهُ | أَنْ يُّصِيبَهُمْ | بِبَعْضِ ذُنُوبِهِمْ ط |
|---|---|---|---|
| تو جان تو | کہ بس اللہ ہی چاہتا ہے | کہ پہونچائے اُن کو مصیبت | بسبب بعض اُن کے گناہوں کے |

| وَإِنَّ كَثِيرًا | مِّنَ النَّاسِ | لَفٰسِقُونَ ○ | أَفَحُكْمَ الْجَاهِلِيَّةِ يَبْغُونَ ط |
|---|---|---|---|
| اور یقیناً بہت سے | لوگوں میں سے | واقعی نافرمان ہیں | کیا پھر حکم جاہلیت کا چاہتے ہیں |

| وَمَنْ أَحْسَنُ | مِنَ اللّٰهِ | حُكْمًا | لِّقَوْمٍ يُّوقِنُونَ ۝ | يٰأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا |
|---|---|---|---|---|
| اور کون زیادہ اچھا ہے | اللہ سے | محکم میں | اُس قوم کیلئے جو یقین رکھتے ہیں | اے ایمان والو! |

| لَا تَتَّخِذُوا الْيَهُودَ | وَالنَّصٰرٰى | أَوْلِيَاءَ م | بَعْضُهُمْ | أَوْلِيَاءُ بَعْضٍ ط |
|---|---|---|---|---|
| نہ بناؤ تم یہودیوں کو | اور عیسائیوں کو | دوست | بعض اُن کے | دوست ہیں بعض کے |

| وَمَنْ يَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ | فَإِنَّهُ مِنْهُمْ ط | إِنَّ اللّٰهَ | لَا يَهْدِي |
|---|---|---|---|
| اور جو کوئی دوستی کرے گا اُن سے تم میں سے | تو بیشک وہ اُن ہی میں سے ہو گا | یقیناً اللہ | نہیں ہدایت کرتا ہے |

| الْقَوْمَ الظّٰلِمِينَ ○ | فَتَرَى الَّذِينَ فِي قُلُوبِهِمْ | مَّرَضٌ |
|---|---|---|
| اُن لوگوں کو جو ظالم ہیں | پس دیکھے گا تو اُن لوگوں کو جن کے دلوں میں | مرض ہے |

| يُسَارِعُونَ فِيهِمْ | يَقُولُونَ | نَخْشٰى أَنْ تُصِيبَنَا | دَائِرَةٌ ط |
|---|---|---|---|
| دوڑ دوڑ کر جاتے ہیں اُن میں | کہتے ہیں وہ | کہ ہم ڈرتے ہیں اس سے کہ پہونچے ہم کو | کوئی حادثہ |

ع ۱۱

منزل ۲

| فَعَسَى اللّٰهُ | اَنْ يَّاْتِيَ | بِالْفَتْحِ | اَوْ اَمْرٍ مِّنْ عِنْدِهٖ |
|---|---|---|---|
| پس قریب ہے کہ اللہ | لے آئے | فتح | یا کوئی حکم اپنے پاس سے |

| فَيُصْبِحُوْا | عَلٰى مَآ اَسَرُّوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ نٰدِمِيْنَ ○ | وَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا |
|---|---|---|
| پس ہو جائینگے وہ | اُس چیز پر جو چھپاتے تھے وہ اپنے دلوں میں پشیمان | اور کہیں گے مسلمان |

| اَهٰٓؤُلَآءِ الَّذِيْنَ | اَقْسَمُوْا بِاللّٰهِ | جَهْدَ اَيْمَانِهِمْ | اِنَّهُمْ | لَمَعَكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| کیا یہی ہیں وہ لوگ | جو قسمیں کھاتے تھے اللہ کی | بہت سخت قسمیں اپنی | کہ یقیناً وہ | تمہارے ساتھ ہیں |

| حَبِطَتْ | اَعْمَالُهُمْ | فَاَصْبَحُوْا خٰسِرِيْنَ ○ | يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا |
|---|---|---|---|
| اکارت ہوئے | عمل اُن کے | پس ہو گئے وہ گھاٹا پانے والے | اے ایمان والو! |

| مَنْ يَّرْتَدَّ مِنْكُمْ عَنْ دِيْنِهٖ | فَسَوْفَ يَاْتِي اللّٰهُ | بِقَوْمٍ | يُّحِبُّهُمْ |
|---|---|---|---|
| جو کوئی پھر جائے گا تم میں سے اپنے دین سے | پس عنقریب لے آئیگا اللہ | ایسی قوم | جن کو وہ دوست رکھتا ہو گا |

| وَيُحِبُّوْنَهٗٓ | اَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ | اَعِزَّةٍ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ |
|---|---|---|
| اور وہ اللہ کو دوست رکھتے ہونگے | نرم ہوں گے وہ مسلمانوں کے لئے | سخت ہوں گے وہ کافروں کے لئے |

| يُجَاهِدُوْنَ | فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ | وَلَا يَخَافُوْنَ | لَوْمَةَ لَآئِمٍ |
|---|---|---|---|
| جہاد کرینگے وہ | راستے میں اللہ کے | اور نہ خوف کرینگے وہ | ملامت کا کسی ملامت کرنیوالے کی |

الثلث منزل ۲

ذٰلِكَ | فَضْلُ اللّٰهِ | يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ؕ | وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝

یہ | فضل ہے اللہ کا | عطا کرتا ہے وہ جس کو چاہتا ہے | اور اللہ سمائی والا بڑے علم والا ہے

اِنَّمَا وَلِيُّكُمُ | اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوا | الَّذِيْنَ يُقِيْمُوْنَ | الصَّلٰوةَ

یقیناً دوست تمہارا | تو بس اللہ ہے اور اس کا رسول ہے اور وہ مسلمان ہیں | جو پابندی کرتے ہیں | نماز کی

وَيُؤْتُوْنَ | الزَّكٰوةَ | وَهُمْ رٰكِعُوْنَ ۝ | وَمَنْ يَّتَوَلَّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

اور دیتے ہیں | زکوٰۃ | اور وہ رکوع کرنے والے ہیں | اور جو کوئی دوستی رکھے گا اللہ سے اور اسکے رسول سے

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | فَاِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ هُمُ الْغٰلِبُوْنَ ۝ ع | يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

اور ان لوگوں سے جو ایمان لائے | تو یقیناً جماعت اللہ ہی کی غالب رہے گی | اے ایمان والو!

لَا تَتَّخِذُوا | الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا | دِيْنَكُمْ هُزُوًا | وَّلَعِبًا | مِّنَ الَّذِيْنَ

نہ بناؤ تم ان لوگوں کو جنھوں نے بنا رکھا ہے | تمہارے دین کو ہنسی | اور کھیل | ان لوگوں میں سے جن کو

اُوْتُوا الْكِتٰبَ | مِنْ قَبْلِكُمْ | وَالْكُفَّارَ اَوْلِيَآءَ ۚ | وَاتَّقُوا | اللّٰهَ | اِنْ كُنْتُمْ

دی گئی تھی کتاب | تم سے پہلے | اور کافروں کو دوست | اور ڈرو تم | اللہ سے | اگر ہو تم

مُّؤْمِنِيْنَ ۝ | وَاِذَا نَادَيْتُمْ اِلَى الصَّلٰوةِ | اتَّخَذُوْهَا هُزُوًا وَّلَعِبًا ؕ

ایمان والے | اور جب پکارتے ہو تم نماز کی طرف | تو بناتے ہیں وہ اسکو ہنسی اور کھیل

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَعْقِلُوْنَ ○ قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ هَلْ تَنْقِمُوْنَ

یہ | اس وجہ سے ہے کہ وہ ایسی قوم ہیں جو نہیں سمجھتے | کہہ تو | اے اہل کتاب | نہیں عیب پاتے ہو تم

مِنَّاۤ اِلَّاۤ اَنْ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَاۤ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَمَاۤ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلُ

ہم میں | سوائے اسکے کہ ہم ایمان لائے اللہ پر | اور اسپر جو نازل کیا گیا ہم پر | اور جو نازل کیا گیا | ہم سے پہلے

وَاَنَّ اَكْثَرَكُمْ فٰسِقُوْنَ ○ قُلْ هَلْ اُنَبِّئُكُمْ بِشَرٍّ مِّنْ ذٰلِكَ

اور یقیناً اکثر تم میں سے | نافرمان ہیں | کہہ | کیا خبر دوں میں تم کو | اسکی جو زیادہ برا ہے اس سے

مَثُوْبَةً عِنْدَ اللّٰهِ مَنْ لَّعَنَهُ اللّٰهُ وَغَضِبَ عَلَيْهِ وَجَعَلَ مِنْهُمُ

سزا میں | اللہ کے یہاں | وہ شخص ہے جس پر لعنت کی اللہ نے اور غصہ ہوا اس پر | اور بنا دیے ان میں سے

منزل ۲

الْقِرَدَةَ وَالْخَنَازِيْرَ وَعَبَدَ الطَّاغُوْتَ اُولٰۤئِكَ شَرٌّ مَّكَانًا

بندر | اور خنزیر | اور عبادت کی اس نے شیطان کی | یہی لوگ | زیادہ برے ہیں جگہ میں

وَّاَضَلُّ عَنْ سَوَآءِ السَّبِيْلِ ○ وَاِذَا جَآءُوْكُمْ قَالُوْۤا اٰمَنَّا

اور بہت بہکے ہوئے ہیں سیدھے راستے سے | اور جب وہ آتے ہیں تمہارے پاس | تو کہتے ہیں کہ ہم مسلمان ہیں

وَقَدْ دَّخَلُوْا بِالْكُفْرِ وَهُمْ قَدْ خَرَجُوْا بِهٖ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا كَانُوْا يَكْتُمُوْنَ ○

حالانکہ وہ داخل ہوئے کفر لیکر | اور وہ نکلے بھی کفر لے کر | اور اللہ خوب جانتا ہے جو وہ چھپاتے ہیں

وَتَرٰی كَثِیْرًا مِّنْهُمْ یُسَارِعُوْنَ فِی الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ وَاَكْلِهِمُ السُّحْتَ ط

اور دیکھے گا تو بہتیروں کو اُن میں سے کہ دوڑ دوڑ کر جاتے ہیں وہ گناہ میں اور زیادتی کرنے میں اور کھانے میں حرام کے

لَبِئْسَ مَا كَانُوْا یَعْمَلُوْنَ ۝ لَوْلَا یَنْهٰىهُمُ الرَّبّٰنِیُّوْنَ وَالْاَحْبَارُ

البتہ بُرا ہے جو کہ وہ کرتے ہیں کیوں نہیں روکتے اُن کو اُن کے مشائخ اور علماء

عَنْ قَوْلِهِمُ الْاِثْمَ وَاَكْلِهِمُ السُّحْتَ ط لَبِئْسَ مَا كَانُوْا یَصْنَعُوْنَ ۝

گناہ کی بات بولنے اور حرام کا مال کھانے سے البتہ بُرا ہے جو کچھ وہ کر رہے ہیں

وَقَالَتِ الْیَهُوْدُ یَدُ اللّٰهِ مَغْلُوْلَةٌ ط غُلَّتْ اَیْدِیْهِمْ وَلُعِنُوْا بِمَا قَالُوْا م

اور کہا یہودیوں نے کہ ہاتھ اللہ کا بند ہے (بلکہ) بند ہیں اُنہی کے ہاتھ اور لعنت کی گئی اُن کو بوجہ اُسکے جو کہا اُنہوں نے

بَلْ یَدٰهُ مَبْسُوْطَتٰنِ لا یُنْفِقُ كَیْفَ یَشَآءُ ط وَلَیَزِیْدَنَّ كَثِیْرًا مِّنْهُمْ

بلکہ دونوں ہاتھ اُس کے کشادہ ہیں خرچ کرتا ہے وہ جسطرح چاہتا ہے اور البتہ بڑھا دے گا بہت سے لوگوں کی اُن میں سے

مَّآ اُنْزِلَ اِلَیْكَ مِنْ رَّبِّكَ طُغْیَانًا وَّكُفْرًا ط وَاَلْقَیْنَا بَیْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ

وہ حکم جو نازل کیا گیا تیری طرف تیرے رب سے سرکشی اور کفر اور ڈالدی ہم نے اُن کے درمیان دشمنی

وَالْبَغْضَآءَ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَةِ ط كُلَّمَآ اَوْقَدُوْا نَارًا لِّلْحَرْبِ

اور بغض روز قیامت تک جب کبھی بھڑکاتے ہیں وہ آگ لڑائی کی

منزل ٢

| أَطْفَأَهَا اللّٰهُ | وَيَسْعَوْنَ فِي الْأَرْضِ فَسَادًا ط | وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ |
|---|---|---|
| بجھا دیتا ہے اُسکو اللہ | اور دوڑتے ہیں وہ زمین میں فساد پھیلانے کو | اور اللہ نہیں پسند کرتا |

| الْمُفْسِدِينَ ○ | وَلَوْ أَنَّ أَهْلَ الْكِتٰبِ آمَنُوا وَاتَّقَوْا | لَكَفَّرْنَا عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ |
|---|---|---|
| فساد پھیلانے والوں کو | اور اگر اہلِ کتاب ایمان لے آتے اور متقی ہو جاتے | تو دور کرتے ہم اُن سے اُن کے گناہ |

| وَلَأَدْخَلْنٰهُمْ | جَنّٰتِ النَّعِيمِ ○ | وَلَوْ أَنَّهُمْ | أَقَامُوا | التَّوْرٰىةَ |
|---|---|---|---|---|
| اور ضرور داخل کرتے ہم اُن کو | جنتوں میں نعمت کی | اور اگر وہ لوگ | پابندی کرتے | توراۃ کی |

| وَالْإِنْجِيلَ | وَمَا أُنْزِلَ إِلَيْهِمْ | مِنْ رَّبِّهِمْ | لَأَكَلُوا مِنْ فَوْقِهِمْ |
|---|---|---|---|
| اور انجیل کی | اور اُسکی جو نازل کیا گیا اُنکی طرف | اُن کے رب کی جانب سے | تو البتہ وہ کھاتے اپنے اوپر سے |

| وَمِنْ تَحْتِ | أَرْجُلِهِمْ ط | مِنْهُمْ أُمَّةٌ مُّقْتَصِدَةٌ ط | وَكَثِيرٌ |
|---|---|---|---|
| اور نیچے سے | اپنے پاؤں کے | اُن میں ایک اُمت ہے درمیانی راہ والی | اور اکثر لوگ |

| مِّنْهُمْ | سَاءَ مَا يَعْمَلُونَ ع | يٰۤأَيُّهَا الرَّسُولُ | بَلِّغْ مَا أُنْزِلَ إِلَيْكَ |
|---|---|---|---|
| اُن میں سے | بہت بُرے عمل کرتے ہیں | اے رسول | پہونچا دے جو نازل کیا گیا تیری طرف |

| مِنْ رَّبِّكَ ط | وَإِنْ لَّمْ تَفْعَلْ | فَمَا بَلَّغْتَ | رِسٰلَتَهُ ط |
|---|---|---|---|
| تیرے رب کی طرف سے | اور اگر تو نے یہ نہ کیا | تو نہ پہنچایا تو نے | پیغام اللہ کا |

منزل ۲

ع ۹ ۱۳

| وَاللّٰهُ | يَعْصِمُكَ | مِنَ النَّاسِ | اِنَّ اللّٰهَ | لَا يَهْدِي | الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اللہ | بچائے گا تجھ کو | لوگوں سے | بیشک اللہ | نہیں ہدایت کرتا | ان لوگوں کو جو کافر ہیں |

| قُلْ | يٰاَهْلَ الْكِتٰبِ | لَسْتُمْ عَلٰى شَيْءٍ | حَتّٰى | تُقِيْمُوا التَّوْرٰىةَ |
|---|---|---|---|---|
| کہہ | اے اہل کتاب | نہیں ہو تم کسی راہ پر | جبتک | (نہ) پابندی کروگے تم توراۃ کی |

| وَالْاِنْجِيْلَ | وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ | وَلَيَزِيْدَنَّ | كَثِيْرًا مِّنْهُمْ |
|---|---|---|---|
| اور انجیل کی | اور جو نازل کیا گیا تمہاری طرف تمہارے رب کی جانب سے | اور البتہ بڑھا دے گا | بہت سے لوگوں کی ان میں سے |

| مَّآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ | مِنْ رَّبِّكَ | طُغْيَانًا | وَّكُفْرًا | فَلَا تَاْسَ |
|---|---|---|---|---|
| وہ حکم جو اتارا گیا تمہاری طرف | تمہارے رب کی جانب سے | سرکشی | اور کفر | پس نہ غم کھا تو |

منزل ۲

| عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝ | اِنَّ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَالَّذِيْنَ | هَادُوْا |
|---|---|---|---|---|---|
| ان لوگوں پر جو کافر ہیں | یقیناً | جو لوگ | مسلمان ہیں | اور جو لوگ | یہودی ہیں |

| وَالصّٰبِئُوْنَ | وَالنَّصٰرٰى | مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ | وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ |
|---|---|---|---|
| اور جو لوگ بے دین ہیں | اور جو عیسائی ہیں | (ان میں سے) جو ایمان لائے اللہ پر | اور روز قیامت پر |

| وَعَمِلَ صَالِحًا | فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ | وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝ | لَقَدْ اَخَذْنَا |
|---|---|---|---|
| اور عمل کرے اچھے | تو نہیں ہے کوئی ڈر ان پر | اور نہ وہ لوگ رنجیدہ ہوں گے | یقیناً لیا ہم نے |

| مِيثَاقَ | بَنِيٓ إِسْرَآءِيلَ | وَأَرْسَلْنَآ إِلَيْهِمْ رُسُلًا | كُلَّمَا جَآءَهُمْ |
|---|---|---|---|
| عہد | بنی اسرائیل کا | اور بھیجے ہم نے ان کی طرف پیغمبر | جب بھی لایا ان کے پاس |

| رَسُولٌۢ | بِمَا لَا تَهْوَىٰٓ | أَنفُسُهُمْ | فَرِيقًا كَذَّبُوا | وَفَرِيقًا يَقْتُلُونَ ۝ |
|---|---|---|---|---|
| کوئی رسول | وہ حکم کہ نہ چاہتے تھے | دل ان کے | تو کتنوں کو جھٹلایا | اور کتنوں کو قتل کر دیا کرتے تھے |

| وَحَسِبُوٓا | أَلَّا تَكُونَ فِتْنَةٌ | فَعَمُوا وَصَمُّوا | ثُمَّ تَابَ اللَّهُ عَلَيْهِمْ |
|---|---|---|---|
| اور گمان کیا انھوں نے | کہ نہ ہوگی کوئی آزمائش | پس اندھے بن گئے اور بہرے بن گئے | پھر توبہ قبول کی اللہ نے ان کی |

| ثُمَّ عَمُوا وَصَمُّوا | كَثِيرٌ مِّنْهُمْ | وَاللَّهُ | بَصِيرٌۢ بِمَا يَعْمَلُونَ ۝ |
|---|---|---|---|
| پھر بھی اندھے بن گئے اور بہرے بن گئے | بہت سے ان میں سے | اور اللہ | دیکھ رہا ہے جو کچھ وہ کرتے ہیں |

منزل ۲

| لَقَدْ | كَفَرَ الَّذِينَ قَالُوٓا | إِنَّ اللَّهَ | هُوَ | الْمَسِيحُ ابْنُ مَرْيَمَ ط |
|---|---|---|---|---|
| یقیناً | کافر ہوگئے وہ لوگ جو کہتے ہیں | کہ یقیناً اللہ | عین | مسیح ابن مریم ہے |

| وَقَالَ الْمَسِيحُ | يَٰبَنِيٓ إِسْرَآءِيلَ | اعْبُدُوا اللَّهَ | رَبِّي وَرَبَّكُمْ ط |
|---|---|---|---|
| حالانکہ کہا مسیح نے | کہ اے بنی اسرائیل | عبادت کرو اللہ کی | جو رب ہے میرا اور رب ہے تمہارا |

| إِنَّهُۥ مَن يُشْرِكْ | بِاللَّهِ | فَقَدْ حَرَّمَ | اللَّهُ | عَلَيْهِ | الْجَنَّةَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقینی بات ہے کہ جس نے شرک کیا | اللہ کے ساتھ | تو واقعی حرام کر دی | اللہ نے | اس پر | جنت |

| وَمَاْوٰىهُ النَّارُ | وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ○ | لَقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ |
|---|---|---|
| اور ٹھکانا اُس کا دوزخ ہے | اور نہیں ہے ظالموں کا کوئی مددگار | یقیناً کافر ہیں وہ لوگ |

وقف لازم

| قَالُوْٓا | اِنَّ اللّٰهَ | ثَالِثُ ثَلٰثَةٍ | وَمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّآ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ |
|---|---|---|---|
| جنہوں نے کہا | کہ بیشک اللہ | تیسرا ہے تین میں کا | حالانکہ نہیں ہے کوئی معبود سوائے ایک معبود کے |

| وَاِنْ لَّمْ يَنْتَهُوْا | عَمَّا يَقُوْلُوْنَ | لَيَمَسَّنَّ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا مِنْهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| اور اگر نہ باز آئے وہ | اُس سے جو کہتے ہیں وہ | تو البتہ پہونچے گا | اُن کو جو | کافر ہیں گے اُن میں سے |

منزل ۲

| عَذَابٌ اَلِيْمٌ ○ | اَفَلَا يَتُوْبُوْنَ اِلَى اللّٰهِ | وَيَسْتَغْفِرُوْنَهٗ |
|---|---|---|
| عذاب دکھ دینے والا | کیا پھر بھی توبہ نہیں کرتے وہ اللہ کے سامنے | اور نہیں بخشش چاہتے ہیں اُس سے |

| وَاللّٰهُ | غَفُوْرٌ | رَّحِيْمٌ ○ | مَا الْمَسِيْحُ | ابْنُ مَرْيَمَ | اِلَّا | رَسُوْلٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| حالانکہ اللہ | بخشنے والا | بندہ نواز ہے | نہیں ہے مسیح | ابنِ مریم | مگر | پیغمبر |

| قَدْ خَلَتْ | مِنْ قَبْلِهِ | الرُّسُلُ | وَاُمُّهٗ | صِدِّيْقَةٌ |
|---|---|---|---|---|
| یقیناً گذر چکے ہیں | اُن سے پہلے | بہت سے پیغمبر | اور ماں اُن کی | ایک سچی بی بی تھیں |

| كَانَا يَاْكُلٰنِ الطَّعَامَ | اُنْظُرْ | كَيْفَ | نُبَيِّنُ لَهُمُ | الْاٰيٰتِ |
|---|---|---|---|---|
| دونوں کھایا کرتے تھے کھانا | دیکھ | کس طرح | ہم بیان کرتے ہیں اُن سے | نشانیاں |

| ثُمَّ | انْظُرْ | اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ○ | قُلْ | اَتَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|
| پھر | دیکھ کہ | کدھر اُلٹے جا رہے ہیں | کہہ | کہ کیا عبادت کرتے ہو تم سوائے اللہ کے |

| مَا لَا يَمْلِكُ لَكُمْ | ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا ؕ | وَاللّٰهُ هُوَ السَّمِيْعُ | الْعَلِيْمُ ○ |
|---|---|---|---|
| اُسکی جو نہیں مالک ہے تمہارے لیے | کسی نقصان کا اور نہ نفع کا | اور اللہ ہی خوب سننے والا | جاننے والا ہے |

| قُلْ | يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ | لَا تَغْلُوْا فِىْ دِيْنِكُمْ | غَيْرَ الْحَقِّ | وَلَا تَتَّبِعُوْۤا |
|---|---|---|---|---|
| کہہ | کہ اے اہل کتاب | مت زیادتی کرو تم اپنے دین میں | ناحق | اور مت پیروی کرو تم |

| اَهْوَآءَ قَوْمٍ | قَدْ ضَلُّوْا مِنْ قَبْلُ | وَاَضَلُّوْا كَثِيْرًا | وَّضَلُّوْا |
|---|---|---|---|
| خواہشوں کی ایسی قوم کی | جو گمراہ تھی پہلے ہی سے | اور جنہوں نے گمراہ کیا بہتوں کو | اور وہ گمراہ ہو گئے |

منزل ۲

| عَنْ سَوَآءِ السَّبِيْلِ ؑ | لُعِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | مِنْۢ بَنِىْۤ اِسْرَآءِيْلَ |
|---|---|---|
| سیدھے راستہ سے | لعنت کی گئی اُن لوگوں پر جو کافر ہوئے | بنی اسرائیل میں سے |

ع ۱۰ / ۱۱ / ۱۴

| عَلٰى لِسَانِ دَاوٗدَ | وَعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ ؕ | ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّكَانُوْا يَعْتَدُوْنَ ○ |
|---|---|---|
| زبان سے داؤد | اور عیسٰی ابن مریم کی | یہ اس وجہ سے کہ انہوں نے نافرمانی کی اور حد سے نکل جاتے تھے |

| كَانُوْا لَا يَتَنَاهَوْنَ | عَنْ مُّنْكَرٍ فَعَلُوْهُ ؕ | لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ ○ |
|---|---|---|
| آپس میں ایکدوسرے کو نہیں روکتے تھے | بُرے کام سے جسکو وہ کرتے تھے | واقعی بُرا تھا وہ کام جو وہ کرتے تھے |

| تَرٰى كَثِيْرًا مِّنْهُمْ | يَتَوَلَّوْنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | لَبِئْسَ مَا قَدَّمَتْ لَهُمْ |
|---|---|---|
| دیکھتا ہے تو بہتوں کو ان میں سے | کہ دوستی کرتے ہیں ان لوگوں سے جو کافر ہیں | البتہ برا ہے جو کچھ بھیجا ہے اپنے لیے |

| اَنْفُسُهُمْ | اَنْ سَخِطَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ | وَفِي الْعَذَابِ | هُمْ خٰلِدُوْنَ ○ |
|---|---|---|---|
| خود انھوں نے | یہ کہ غضبناک ہوا اللہ ان پر | اور عذاب میں | وہ لوگ ہمیشہ رہیں گے |

| وَلَوْ كَانُوْا يُؤْمِنُوْنَ | بِاللّٰهِ | وَالنَّبِيِّ | وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ | مَا اتَّخَذُوْهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| اور اگر وہ لوگ ایمان لاتے | اللہ پر | اور پیغمبر پر | اور جو نازل کیا گیا اسکی طرف | تو نہ بناتے وہ ان کو |

منزل ۲

| اَوْلِيَآءَ | وَلٰكِنَّ كَثِيْرًا | مِّنْهُمْ فٰسِقُوْنَ ○ | لَتَجِدَنَّ |
|---|---|---|---|
| دوست | لیکن بہت سے | ان میں سے نافرمان لوگ ہیں | البتہ پائے گا تو |

| اَشَدَّ النَّاسِ عَدَاوَةً | لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوا | الْيَهُوْدَ | وَالَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا |
|---|---|---|---|
| سب لوگوں سے زیادہ دشمنی میں | مسلمانوں کی | یہودیوں کو | اور ان لوگوں کو جو مشرک ہیں |

| وَلَتَجِدَنَّ اَقْرَبَهُمْ مَّوَدَّةً لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوا | الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّا نَصٰرٰى |
|---|---|
| اور البتہ پائیگا تو سب لوگوں سے زیادہ قریب دوستی میں مسلمانوں کی | ان لوگوں کو جو کہتے ہیں کہ ہم عیسائی ہیں |

| ذٰلِكَ بِاَنَّ مِنْهُمْ | قِسِّيْسِيْنَ وَرُهْبَانًا | وَّاَنَّهُمْ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ ○ |
|---|---|---|
| یہ اس وجہ سے کہ انمیں بہت سے | علم والے لوگ اور تارک دنیا درویش ہیں | اور اس وجہ سے بھی کہ وہ تکبر نہیں کرتے ہیں |

| وَاِذَا | سَمِعُوْا | مَآ اُنْزِلَ | اِلَى الرَّسُوْلِ | تَرٰٓى | اَعْيُنَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور جب | سنتے ہیں وہ | اسکو جو اتارا گیا ہے | طرف پیغمبر کے | تو دیکھتا ہے تو | آنکھوں ان کی کو |

| تَفِيْضُ | مِنَ الدَّمْعِ | مِمَّا عَرَفُوْا مِنَ الْحَقِّ | يَقُوْلُوْنَ | رَبَّنَآ | اٰمَنَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ تر رہتی ہیں | آنسوؤں سے | اس وجہ سے کہ پہچان لیا انہوں نے حق کو | وہ کہتے رہتے ہیں کہ | اے رب ہمارے | ہم ایمان لائے |

| فَاكْتُبْنَا | مَعَ الشّٰهِدِيْنَ ○ | وَمَا لَنَا | لَا نُؤْمِنُ بِاللّٰهِ | وَمَا جَآءَنَا مِنَ الْحَقِّ |
|---|---|---|---|---|
| پس لکھ لے ہم کو | تصدیق کرنے والوں میں | اور کیا ہے ہمکو | کہ نہ ایمان لائیں ہم اللہ پر | اور اس پر جو آیا ہے ہمارے پاس حق سے |

| وَنَطْمَعُ | اَنْ يُّدْخِلَنَا | رَبُّنَا | مَعَ الْقَوْمِ | الصّٰلِحِيْنَ ○ | فَاَثَابَهُمُ اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور توقع رکھیں | اسکی کہ داخل کرے ہم کو | پروردگار ہمارا | ساتھ قوم | نیکوں کے | پس عطا کیں انکو اللہ نے |

منزل ۲

| بِمَا قَالُوْا | جَنّٰتٍ تَجْرِيْ | مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ | خٰلِدِيْنَ | فِيْهَا ط |
|---|---|---|---|---|
| اسکے بدلے جو انہوں نے کہا تھا | بہشتیں کہ بہتی رہیں | جن کے نیچے سے نہریں | ہمیشہ رہیں گے وہ | ان میں |

| وَذٰلِكَ | جَزَآءُ | الْمُحْسِنِيْنَ ○ | وَالَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | وَكَذَّبُوْا | بِاٰيٰتِنَآ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور یہ | بدلہ ہے | نیکی کرنے والوں کا | اور وہ لوگ | جو نافرمان ہوئے | اور جھٹلایا | ہماری آیتوں کو |

| اُولٰٓئِكَ | اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ ع | يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | لَا تُحَرِّمُوْا |
|---|---|---|---|
| یہ لوگ | مستحق ہیں دوزخ کے | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو | نہ حرام کرو |

ع ۱۱

طَيِّبٰتِ مَآ اَحَلَّ اللّٰهُ لَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوْا ۭ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ ○

اُن پاک چیزوں کو جن کو حلال کر دیا ہے اللہ نے تمہارے واسطے اور نہ حد سے بڑھو بیشک اللہ نہیں دوست رکھتا حد سے بڑھنے والوں کو

وَكُلُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ حَلٰلًا طَيِّبًا ۠ وَّاتَّقُوا اللّٰهَ

اور کھاؤ تم اُن میں سے جو عطا کی ہیں تم کو اللہ نے حلال اور پاک چیزیں اور ڈرو اللہ تعالےٰ سے

الَّذِيْٓ اَنْتُمْ بِهٖ مُؤْمِنُوْنَ ○ لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِيْٓ اَيْمَانِكُمْ

وہ اللہ کہ تم جس پر ایمان لائے ہو نہیں مواخذہ کریگا تم سے اللہ مہمل قسموں میں تمہاری

منزل ۲

وَلٰكِنْ يُّؤَاخِذُكُمْ بِمَا عَقَّدْتُّمُ الْاَيْمَانَ ۚ فَكَفَّارَتُهٗٓ

اور لیکن باز پرس کریگا تم سے اُن چیزوں میں جن میں مضبوط کیا ہے تم نے قسموں کو پس کفارہ اس کا

اِطْعَامُ عَشَرَةِ مَسٰكِيْنَ مِنْ اَوْسَطِ مَا تُطْعِمُوْنَ اَهْلِيْكُمْ

کھانا کھلانا ہے دس محتاجوں کا اوسط درجے کی اُس چیز سے کہ کھلاتے ہو تم اپنے لوگوں کو

اَوْ كِسْوَتُهُمْ اَوْ تَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ ۭ فَمَنْ لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ ثَلٰثَةِ اَيَّامٍ ۭ

یا پہنانا اُن کا یا آزاد کرنا ایک گردن (غلام یا باندی) کا پس جو شخص نہ مقدور رکھے تو روزے (رکھے) تین دن کے

ذٰلِكَ كَفَّارَةُ اَيْمَانِكُمْ اِذَا حَلَفْتُمْ ۭ وَاحْفَظُوْٓا اَيْمَانَكُمْ ۭ كَذٰلِكَ

یہ کفارہ ہے قسموں تمہاری کا جبکہ تم قسم کھاؤ اور حفاظت کیا کرو قسموں اپنی کی اسی طرح

| يُبَيِّنُ اللّٰهُ | لَكُمْ اٰيٰتِهٖ | لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ○ | يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْۤا |
|---|---|---|---|---|
| بیان کرتا ہے اللہ | واسطے تمہارے احکام اپنے | تاکہ تم شکر کرو | اے لوگو جو | ایمان لائے ہو |

| اِنَّمَا الْخَمْرُ | وَالْمَيْسِرُ | وَالْاَنْصَابُ | وَالْاَزْلَامُ | رِجْسٌ مِّنْ عَمَلِ الشَّيْطٰنِ |
|---|---|---|---|---|
| بات یہی ہے کہ شراب | اور جوا | اور بتوں کے تھان | اور پانسے | ناپاک ہیں کام ہیں شیطانی |

| فَاجْتَنِبُوْهُ | لَعَلَّكُمْ | تُفْلِحُوْنَ ○ | اِنَّمَا يُرِيْدُ الشَّيْطٰنُ | اَنْ يُّوْقِعَ بَيْنَكُمُ |
|---|---|---|---|---|
| پس بچو تم اُن سے | تاکہ | تم فلاح پاؤ | بس شیطان تو یہی چاہتا ہے | کہ ڈالدے درمیان تمہارے |

| الْعَدَاوَةَ | وَالْبَغْضَآءَ | فِي الْخَمْرِ | وَالْمَيْسِرِ | وَيَصُدَّكُمْ | عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| عداوت | اور بغض | بذریعہ شراب | اور جوئے کے | اور روکدے تم کو | ذکر سے اللہ تعالے کے |

منزل ۲

| وَعَنِ الصَّلٰوةِ | فَهَلْ | اَنْتُمْ مُّنْتَهُوْنَ ○ | وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ | وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ |
|---|---|---|---|---|
| اور نماز سے | کیا | تم اب بھی (اس سے) باز رہو گے | اور فرمانبرداری کرو اللہ کی | اور فرمانبرداری کرو رسول کی |

| وَاحْذَرُوْا | فَاِنْ تَوَلَّيْتُمْ | فَاعْلَمُوْۤا | اَنَّمَا عَلٰى رَسُوْلِنَا | الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ○ |
|---|---|---|---|---|
| اور بچتے رہو (بری باتوں سے) | پس اگر پھر جاؤ گے تم | تو سمجھ رکھو | کہ پیغمبر ہمارے کے ذمہ (احکامات کا) | پہنچانا ہے صاف صاف |

| لَيْسَ | عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | جُنَاحٌ | فِيْمَا طَعِمُوْۤا |
|---|---|---|---|---|
| نہیں ہے | اُن لوگوں پر جو ایمان لائے | اور کام کیے نیک | کوئی گناہ | اسمیں کہ کھایا انہوں نے |

| إِذَا مَا اتَّقَوْا | وَّآمَنُوا | وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | ثُمَّ اتَّقَوْا وَّآمَنُوا | ثُمَّ اتَّقَوْا |
|---|---|---|---|---|
| جب کہ وہ پرہیزگار بنیں | اور ایمان لے آئیں | اور کام کریں نیک | پھر پرہیزگاری کریں اور ایمان لائیں | پھر پرہیزگار رہیں |

| وَّأَحْسَنُوا ط | وَاللّٰهُ يُحِبُّ | الْمُحْسِنِينَ ع | يٰٓأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا | لَيَبْلُوَنَّكُمُ |
|---|---|---|---|---|
| اور نیکی کریں | اور اللہ دوست رکھتا ہے | نیکی کرنے والوں کو | اے لوگو جو ایمان لائے ہو | بیشک آزمائیگا تم کو |

ع ۲

| اللّٰهُ | بِشَيْءٍ | مِّنَ الصَّيْدِ | تَنَالُهُ أَيْدِيكُمْ | وَرِمَاحُكُمْ | لِيَعْلَمَ اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | بذریعہ | ایسے شکار کے کہ | پہنچتے رہیں اس تک تمہارے ہاتھ | اور نیزے تمہارے | تا کہ جان لے اللہ تعالے |

| مَن يَّخَافُهُ بِالْغَيْبِ | فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ | فَلَهُ عَذَابٌ أَلِيمٌ ۝ |
|---|---|---|
| اس شخص کو جو ڈرتا ہے اللہ سے بغیر دیکھے | پس جو کوئی حد سے بڑھ جائے ان (احکامات) کے بعد | پس اس کے لئے عذاب دردناک ہے |

منزل ۲

| يٰٓأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا | لَا تَقْتُلُوا الصَّيْدَ وَأَنتُمْ حُرُمٌ ط | وَمَن قَتَلَهُ مِنكُم |
|---|---|---|
| اے لوگو جو ایمان لائے ہو | نہ مار ڈالو شکار کو اس حالت میں کہ تم احرام میں ہو | اور جو شخص مار ڈالے اسکو تم میں سے |

| مُّتَعَمِّدًا | فَجَزَآءٌ مِّثْلُ مَا قَتَلَ مِنَ النَّعَمِ | يَحْكُمُ بِهِ | ذَوَا عَدْلٍ مِّنكُمْ |
|---|---|---|---|
| جان بوجھ کر | پس جزا اس کی برابر ہوگی اس کے جو مارا ہے جانوروں میں سے | حکم دیں گے جس کا | دو انصاف والے تم میں سے |

| هَدْيًا | بٰلِغَ الْكَعْبَةِ | أَوْ كَفَّارَةٌ | طَعَامُ مَسٰكِينَ | أَوْ عَدْلُ ذٰلِكَ صِيَامًا |
|---|---|---|---|---|
| قربانی کے طور پر | جو پہنچائی جائے کعبہ میں | یا کفارہ ہوگا | کھانا کھلانا محتاجوں کا | یا برابر اس کے روزے رکھنا |

لِيَذُوْقَ | وَبَالَ أَمْرِهٖ | عَفَا اللّٰهُ عَمَّا سَلَفَ | وَمَنْ عَادَ فَيَنْتَقِمُ اللّٰهُ مِنْهُ

تاکہ چکھ لے | وبال اپنے کام کا | معاف کر دیا اللہ نے اس (گناہ) کو جو گزر گیا | اور جو شخص پھر (گناہ) کریگا پس بدلہ لے گا اللہ تعالےٰ اس سے

وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ | ذُو انْتِقَامٍ ۝ | أُحِلَّ لَكُمْ صَيْدُ الْبَحْرِ | وَطَعَامُهٗ

اور اللہ زبردست ہے | بدلہ لینے والا | حلال کیا گیا ہے واسطے تمہارے شکار دریا کا | اور کھانا اس کا

مَتَاعًا لَّكُمْ | وَلِلسَّيَّارَةِ | وَحُرِّمَ عَلَيْكُمْ صَيْدُ الْبَرِّ | مَا دُمْتُمْ حُرُمًا

جو مفید ہے واسطے تمہارے | اور واسطے مسافروں کے | اور حرام کیا گیا تم پر شکار جنگل کا | جب تک تم رہو احرام میں

منزل ۲

وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِيْٓ إِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ۝ | جَعَلَ اللّٰهُ | الْكَعْبَةَ

اور ڈرو اللہ سے وہ اللہ جس کی طرف تم اکٹھے کیے جاؤ گے | بنایا اللہ نے | کعبہ (شریف) کو

الْبَيْتَ الْحَرَامَ | قِيٰمًا لِّلنَّاسِ | وَالشَّهْرَ الْحَرَامَ | وَالْهَدْيَ | وَالْقَلَآئِدَ

جو گھر ہے عزت والا | ذریعہ قیام کا واسطے لوگوں کے | اور مہینے عزت والے کو | اور قربانیوں کو | اور پٹے والے جانوروں کو

ذٰلِكَ لِتَعْلَمُوْٓا | أَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ | مَا فِي السَّمٰوٰتِ | وَمَا فِي الْأَرْضِ

اس لیے تاکہ تم جان لو | کہ بیشک اللہ جانتا ہے | ان چیزوں کو جو آسمانوں میں ہیں | اور ان چیزوں کو جو زمین میں ہیں

وَأَنَّ اللّٰهَ | بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝ | اِعْلَمُوْٓا | أَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ

اور بیشک اللہ | تمام چیزوں کا جاننے والا ہے | جان لو تم | یہ کہ اللہ سخت عذاب دینے والا ہے

| وَاَنَّ | اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ | مَا عَلَى الرَّسُوْلِ | اِلَّا الْبَلٰغُ | وَاللّٰهُ يَعْلَمُ |
|---|---|---|---|---|
| اور یہ کہ | اللہ تعالیٰ بخشنے والا مہربان ہے | نہیں ہے پیغمبر پر | مگر پہنچا دینا | اور اللہ جانتا ہے |

| مَا تُبْدُوْنَ وَمَا تَكْتُمُوْنَ ۝ | قُلْ لَّا يَسْتَوِى | الْخَبِيْثُ | وَالطَّيِّبُ |
|---|---|---|---|
| اُسکو جو کھلم کھلا کرتے ہو تم اور جو چھپاتے ہو | کہہ نہیں برابر ہو سکتے | ناپاک | اور پاک |

| وَلَوْ اَعْجَبَكَ | كَثْرَةُ الْخَبِيْثِ | فَاتَّقُوا اللّٰهَ | يٰۤاُولِى الْاَلْبَابِ |
|---|---|---|---|
| اگرچہ حیرت میں ڈالدے تجھکو | زیادتی ناپاک کی | پس ڈرو اللہ سے | اے عقل والو |



| لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ۝ | يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَسْئَلُوْا | عَنْ اَشْيَآءَ |
|---|---|---|
| تاکہ تم فلاح پاؤ | اے لوگو جو ایمان لائے ہو نہ پوچھا کرو | اُن چیزوں کی بابت |

| اِنْ تُبْدَ لَكُمْ | تَسُؤْكُمْ | وَاِنْ تَسْئَلُوْا عَنْهَا | حِيْنَ يُنَزَّلُ الْقُرْاٰنُ |
|---|---|---|---|
| کہ اگر ظاہر کر دی جائیں تم پر | تو بری معلوم ہوں تم کو | اور اگر پوچھو گے تم اُنکے بارے میں | جب کہ اُتارا جا رہا ہے قرآن |

| تُبْدَ لَكُمْ | عَفَا اللّٰهُ عَنْهَا | وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ۝ | قَدْ سَاَلَهَا قَوْمٌ |
|---|---|---|---|
| تو بتا دیا جائیگا تم کو | معاف کر دیا اللہ نے اُن سے | اور اللہ بخشنے والا برداشت والا ہے | بیشک پوچھا تھا اُن (بیکار باتوں) کو ایک قوم نے |

| مِّنْ قَبْلِكُمْ | ثُمَّ اَصْبَحُوْا بِهَا كٰفِرِيْنَ ۝ | مَا جَعَلَ اللّٰهُ | مِنْ بَحِيْرَةٍ |
|---|---|---|---|
| پہلے تم سے | نتیجہ یہ کہ ہو گئے وہ اُس سے کافر (نافرمان) | نہیں مقرر فرمایا اللہ تعالیٰ نے | کان پھٹے (کی رسم) کو |

| وَلَا سَآئِبَةٍ | وَّلَا وَصِيلَةٍ وَّلَا حَامٍ | وَّلٰكِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا |
|---|---|---|
| اور نہ سانڈھ (کی رسم) کو | اور نہ اونٹنی سے اونٹنی جننے والی اور نہ دس بچے جنا ہوا اونٹ | لیکن وہ لوگ جو نافرمان ہیں |

| يَفْتَرُوْنَ | عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ | وَاَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ ○ | وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ |
|---|---|---|---|
| بہتان باندھ لیتے ہیں | اللہ پر جھوٹا | اور زیادہ تر ان میں سے بے عقل ہیں | اور جب کہا جاتا ہے ان سے |

| تَعَالَوْا | اِلٰى مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ | وَاِلَى الرَّسُوْلِ | قَالُوْا | حَسْبُنَا مَا وَجَدْنَا عَلَيْهِ |
|---|---|---|---|---|
| کہ آؤ تم | طرف اُسکے جو اتارا ہے اللہ نے | اور طرف پیغمبر کے | تو کہتے ہیں | کافی ہے ہمارے لئے وہی طریقہ پایا ہے ہم نے جس پر |

| اٰبَآءَنَا ؕ | اَوَلَوْ كَانَ اٰبَآؤُهُمْ | لَا يَعْلَمُوْنَ شَيْئًا | وَّلَا يَهْتَدُوْنَ ○ |
|---|---|---|---|
| باپ دادا اپنے کو | کیا اگرچہ ان کے باپ دادا | نہ جانتے ہوں کچھ بھی | اور نہ سیدھے راستہ پر ہوں |

منزل ۲

| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | عَلَيْكُمْ اَنْفُسَكُمْ ۚ | لَا يَضُرُّكُمْ مَّنْ ضَلَّ اِذَا اهْتَدَيْتُمْ ؕ |
|---|---|---|
| اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو | تم پر اپنی فکر لازم ہے | نہیں بگاڑ سکتا تمہارا کچھ وہ شخص جو گمراہ ہوا جب تم راہ راست پر آجاؤ گے |

| اِلَى اللّٰهِ مَرْجِعُكُمْ جَمِيْعًا | فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ○ | يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا |
|---|---|---|
| طرف اللہ ہی کے لوٹنا ہے تم سب کو | اُس وقت بتادیگا تم کو جو کچھ تم کرتے تھے | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو |

| شَهَادَةُ بَيْنِكُمْ | اِذَا حَضَرَ | اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ | حِيْنَ الْوَصِيَّةِ | اثْنٰنِ |
|---|---|---|---|---|
| گواہی (مناسب) ہے درمیان تمہارے | جب آجائے | کسی کو تم میں سے موت | وقت وصیت کے | دو |

| ذَوَا عَدْلٍ مِّنْكُمْ | اَوْ اٰخَرٰنِ مِنْ غَيْرِكُمْ | اِنْ اَنْتُمْ ضَرَبْتُمْ فِي الْاَرْضِ |
|---|---|---|
| انصاف والے شخصوں کی تم میں سے | یا دو آدمیوں کی غیر مسلموں میں سے | اگر تم سفر کر رہے ہو زمین میں |

| فَاَصَابَتْكُمْ | مُّصِيْبَةُ الْمَوْتِ ط | تَحْبِسُوْنَهُمَا | مِنْ بَعْدِ الصَّلٰوةِ |
|---|---|---|---|
| پھر پہنچ جائے تم کو | مصیبت موت کی | روک لو ان دونوں کو | بعد نماز کے |

| فَيُقْسِمٰنِ بِاللّٰهِ | اِنِ ارْتَبْتُمْ | لَا نَشْتَرِيْ بِهٖ ثَمَنًا | وَّلَوْ كَانَ ذَا قُرْبٰى |
|---|---|---|---|
| پس قسم کھائیں وہ دونوں اللہ کی | اگر شک ہو تم کو | کہ نہ لیں گے بدلہ میں اس (گواہی) کے قیمت | اگرچہ رشتہ دار ہی کیوں نہ ہو |

منزل ۲

| وَلَا نَكْتُمُ | شَهَادَةَ اللّٰهِ | اِنَّآ اِذًا لَّمِنَ الْاٰثِمِيْنَ ۝ | فَاِنْ عُثِرَ |
|---|---|---|---|
| اور نہ چھپائیں گے ہم | گواہی اللہ کی | (ورنہ) ہم اس وقت یقیناً گنہگار ہوں گے | پس اگر معلوم ہو جائے |

| عَلٰٓى اَنَّهُمَا | اسْتَحَقَّآ اِثْمًا | فَاٰخَرٰنِ يَقُوْمٰنِ | مَقَامَهُمَا |
|---|---|---|---|
| یہ کہ وہ دونوں | مرتکب ہوئے ہیں گناہ کے | پس اور دو شخص کھڑے ہوں | قائم مقام ان دونوں (گواہوں) کے |

| مِنَ الَّذِيْنَ اسْتَحَقَّ | عَلَيْهِمُ الْاَوْلَيٰنِ | فَيُقْسِمٰنِ | بِاللّٰهِ |
|---|---|---|---|
| ان لوگوں سے جن کا حق دبایا گیا ہے | ان کے قریبی رشتہ داروں سے | پس وہ دونوں قسم کھائیں | اللہ کی |

| لَشَهَادَتُنَآ | اَحَقُّ مِنْ شَهَادَتِهِمَا | وَمَا اعْتَدَيْنَآ ز | اِنَّآ اِذًا لَّمِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝ |
|---|---|---|---|
| کہ یقیناً ہماری گواہی | سچی ہے گواہی سے ان دونوں کی | اور نہ حد سے بڑھے ہم | بیشک ہم اس وقت ظالموں میں سے ہوں گے |

| ذٰلِكَ أَدْنٰٓى | أَنْ يَّأْتُوْا | بِالشَّهَادَةِ | عَلٰى وَجْهِهَآ | أَوْ يَخَافُوْٓا أَنْ تُرَدَّ |
|---|---|---|---|---|
| یہ طریقہ بہت مناسب ہے | تاکہ وہ دیں | گواہی | جیسی کہ چاہیئے | یا ڈریں اس سے کہ پھیری جائیں گی |

| أَيْمَانٌ | بَعْدَ أَيْمَانِهِمْ ط | وَاتَّقُوا اللّٰهَ | وَاسْمَعُوْا ط | وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي | الْقَوْمَ |
|---|---|---|---|---|---|
| قسمیں | بعد قسموں ان کی کے | اور ڈرو اللہ سے | اور سنو اس کا نام کو | اور اللہ نہیں ہدایت کرتا | ان لوگوں کو |

| الْفٰسِقِيْنَ ۝ ع | يَوْمَ يَجْمَعُ اللّٰهُ | الرُّسُلَ | فَيَقُوْلُ | مَاذَآ أُجِبْتُمْ ط |
|---|---|---|---|---|
| جو فاسق ہیں | اس دن سے ڈرو جبکہ اکٹھا کریگا اللہ | پیغمبروں کو | پھر کہے گا (ان سے) | کیا جواب ملا تھا تم کو |

| قَالُوْا | لَا عِلْمَ لَنَا ط | إِنَّكَ أَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ۝ | إِذْ قَالَ اللّٰهُ |
|---|---|---|---|
| وہ کہیں گے | نہیں معلوم ہم کو | بیشک تو ہی جاننے والا ہے پوشیدہ باتوں کا | جس وقت فرمائیگا اللہ تعالیٰ نے |

| يٰعِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ | اذْكُرْ نِعْمَتِيْ عَلَيْكَ | وَعَلٰى وَالِدَتِكَ م |
|---|---|---|
| کہ اے عیسیٰ بیٹے مریم کے | یاد کر احسانات میرے جو تجھ پر | اور تیری والدہ پر تھے |

| إِذْ أَيَّدْتُّكَ | بِرُوْحِ الْقُدُسِ قف | تُكَلِّمُ النَّاسَ | فِي الْمَهْدِ | وَكَهْلًا ج |
|---|---|---|---|---|
| جبکہ مدد کی میں نے تیری | بذریعہ روح القدس کے | کلام کرتا تھا تو لوگوں سے | گود میں | اور بڑی عمر میں |

| وَإِذْ عَلَّمْتُكَ الْكِتٰبَ | وَالْحِكْمَةَ | وَالتَّوْرٰىةَ | وَالْإِنْجِيْلَ | وَإِذْ تَخْلُقُ |
|---|---|---|---|---|
| اور جبکہ سکھائی میں نے تجھ کو کتاب | اور حکمت | اور توریت | اور انجیل | اور جب بناتا تھا تو |

ع ۷

منزل ۲

وقف لازم

| مِنَ الطِّيْنِ | كَهَيْـَٔةِ الطَّيْرِ بِاِذْنِيْ | فَتَنْفُخُ فِيْهَا | فَتَكُوْنُ طَيْرًا |
|---|---|---|---|
| مٹی سے | صورت جانور کی میرے حکم سے | پھر پھونک مارتا تھا اُس میں | پس وہ بن جاتا تھا پرندہ |

| بِاِذْنِيْ | وَتُبْرِئُ الْاَكْمَهَ | وَالْاَبْرَصَ بِاِذْنِيْ ۚ | وَاِذْ تُخْرِجُ الْمَوْتٰى بِاِذْنِيْ ۚ |
|---|---|---|---|
| میرے حکم سے | اور اچھا کر دیتا تھا تو اور زاد اندھوں کو | اور سفید داغ والوں کو میرے حکم سے | اور جبکہ زندہ کرکے نکالتا تھا تو مردوں کو میرے حکم سے |

| وَاِذْ كَفَفْتُ | بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ عَنْكَ | اِذْ جِئْتَهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ |
|---|---|---|
| اور جس وقت روک دیا میں نے | بنی اسرائیل کو تجھ سے | جبکہ لایا تھا تو اُن کے پاس دلیلیں صاف صاف |

منزل ۲

| فَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْهُمْ | اِنْ هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ۝ | وَاِذْ اَوْحَيْتُ اِلَى الْحَوَارِيّٖنَ |
|---|---|---|
| پس کہا اُن لوگوں نے جو نافرمان تھے اُن میں سے | نہیں ہے یہ مگر جادو کھلم کھلا | اور جبکہ وحی بھیجی میں نے حواریوں کیلئے |

| اَنْ اٰمِنُوْا بِيْ | وَبِرَسُوْلِيْ ۚ | قَالُوْٓا اٰمَنَّا | وَاشْهَدْ | بِاَنَّنَا مُسْلِمُوْنَ ۝ |
|---|---|---|---|---|
| یہ کہ ایمان لاؤ مجھ پر | اور میرے پیغمبر پر | تو کہا انہوں نے کہ ایمان لائے ہم | اور گواہ رہ تو | اس پر کہ ہم مسلمان ہیں |

| اِذْ قَالَ الْحَوَارِيُّوْنَ | يٰعِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ | هَلْ يَسْتَطِيْعُ | رَبُّكَ |
|---|---|---|---|
| جس وقت کہا حواریوں نے کہ | اے عیسٰے بیٹے مریم کے | کیا قدرت رکھتا ہے | پروردگار تیرا |

| اَنْ يُّنَزِّلَ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ ؕ | قَالَ اتَّقُوا اللّٰهَ | اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ |
|---|---|---|
| یہ کہ اُتارے ہم پر خوان آسمان سے | عیسٰی نے کہا کہ ڈرو تم اللہ سے | اگر تم ہو ایماندار |

| قَالُوْا | نُرِيْدُ اَنْ نَّاْكُلَ مِنْهَا | وَتَطْمَىِٕنَّ قُلُوْبُنَا | وَنَعْلَمَ اَنْ قَدْ صَدَقْتَنَا |
|---|---|---|---|
| کہا انہوں نے | ہم چاہتے ہیں یہ کہ کھائیں ہم اُس میں سے | اور مطمئن ہو جائیں دل ہمارے | اور جان لیں ہم یہ کہ بیشک تو نے سچ کہا تھا ہم سے |

الربع

| وَنَكُوْنَ عَلَيْهَا | مِنَ الشّٰهِدِيْنَ ۝ | قَالَ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ | اللّٰهُمَّ رَبَّنَآ |
|---|---|---|---|
| اور ہو جائیں ہم اُس پر | گواہ رہنے والوں میں سے | کہا (حضرت) عیسٰی بن مریم نے | اے اللہ پروردگار ہمارے |

| اَنْزِلْ عَلَيْنَا | مَآىِٕدَةً | مِّنَ السَّمَآءِ | تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا | لِّاَوَّلِنَا | وَاٰخِرِنَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اُتار اوپر ہمارے | خوان | آسمان سے | تاکہ ہو ہمارے لیے خوشی | (اور) ہمارے اگلے | اور پچھلوں کے لیے |

منزل ۲

| وَاٰيَةً مِّنْكَ | وَارْزُقْنَا | وَاَنْتَ | خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ۝ | قَالَ اللّٰهُ اِنِّيْ |
|---|---|---|---|---|
| اور ایک نشانی ہو تیری جانب سے | اور رزق دے ہم کو | اور تو | بہتر ہے تمام عطا کرنے والوں سے | کہا اللہ تعالٰے نے بیشک میں |

| مُنَزِّلُهَا عَلَيْكُمْ | فَمَنْ يَّكْفُرْ | بَعْدُ مِنْكُمْ | فَاِنِّيْٓ اُعَذِّبُهٗ | عَذَابًا |
|---|---|---|---|---|
| اُتارنے والا ہوں اس (خوان) کو تم پر | (مگر) جو شخص نافرمانی کریگا | پھر بھی تم میں سے | تو یقیناً میں عذاب (بھی) کرونگا اُس پر | ایسا (سخت) عذاب |

ع ۱۵ / ۵

| لَّآ اُعَذِّبُهٗٓ | اَحَدًا مِّنَ الْعٰلَمِيْنَ ؏ | وَاِذْ قَالَ اللّٰهُ | يٰعِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ |
|---|---|---|---|
| کہ نہ عذاب کروں گا میں ایسا | کسی ایک پر (بھی) دُنیا والوں میں سے | اور جب کہیگا اللہ تعالٰے | اے عیسٰی بیٹے مریم کے |

| ءَاَنْتَ قُلْتَ | لِلنَّاسِ | اتَّخِذُوْنِيْ | وَاُمِّيَ اِلٰهَيْنِ | مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ |
|---|---|---|---|---|
| کیا تو نے کہا تھا | لوگوں سے | کہ بنا لو تم مجھ کو | اور میری ماں کو دو معبود | علاوہ اللہ تعالٰے کے |

| قَالَ | سُبْحٰنَكَ | مَا يَكُوْنُ لِيْ | اَنْ اَقُوْلَ مَا لَيْسَ لِيْ بِحَقٍّ | اِنْ كُنْتُ قُلْتُهٗ |
|---|---|---|---|---|
| کہیگا عیسیٰ | پاکی ہے تجھ کو | کیا مجال تھی میری | جو کہتا میں ایسی بات کہ نہیں تھا مجھکو جس کا حق | اگر میں نے ایسا کہا ہوگا |

| فَقَدْ عَلِمْتَهٗ | تَعْلَمُ مَا فِيْ نَفْسِيْ | وَلَآ اَعْلَمُ مَا فِيْ نَفْسِكَ | اِنَّكَ اَنْتَ |
|---|---|---|---|
| تو بیشک تو واقف ہو گا اس سے | جانتا ہے تو جو میرے دل میں ہے | اور میں نہیں جانتا جو تیرے دل میں ہے | یقیناً تو ہی |

| عَلَّامُ الْغُيُوْبِ | مَا قُلْتُ لَهُمْ اِلَّا | مَآ اَمَرْتَنِيْ بِهٖ | اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ |
|---|---|---|---|
| جاننے والا ہے چھپی ہوئی باتوں کا | نہیں کہا میں نے ان سے مگر | وہی جسکا حکم دیا تو نے مجھکو | یہ کہ عبادت کرو اللہ کی |

منزل ۲

| رَبِّيْ وَرَبَّكُمْ | وَكُنْتُ عَلَيْهِمْ | شَهِيْدًا مَّا دُمْتُ فِيْهِمْ | فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِيْ |
|---|---|---|---|
| جو پروردگار ہے میرا اور تمہارا | اور تھا میں ان پر | گواہ جب تک کہ رہا میں ان میں | پھر جب اٹھا لیا تو نے مجھکو |

| كُنْتَ اَنْتَ | الرَّقِيْبَ عَلَيْهِمْ | وَاَنْتَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدٌ | اِنْ تُعَذِّبْهُمْ |
|---|---|---|---|
| تو تھا تو | نگہبان ان پر | اور تو ہر چیز پر گواہ ہے | اگر تو عذاب دیگا ان کو |

| فَاِنَّهُمْ عِبَادُكَ | وَاِنْ تَغْفِرْ لَهُمْ | فَاِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ | قَالَ اللّٰهُ |
|---|---|---|---|
| تو بیشک وہ تیرے بندے ہیں | اور اگر تو بخش دے ان کو | پس بیشک تو زبردست حکمت والا ہے | کہے گا اللہ تعالیٰ |

| هٰذَا يَوْمُ يَنْفَعُ | الصّٰدِقِيْنَ صِدْقُهُمْ | لَهُمْ جَنّٰتٌ تَجْرِيْ | مِنْ تَحْتِهَا |
|---|---|---|---|
| یہ وہ دن ہے کہ فائدہ دیگا | سچوں کو سچ ان کا | ان کیلئے بہشتیں ہیں بہتی ہیں | جن کے نیچے سے |

| الْاَنْهٰرُ | خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ؕ | رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ ؕ | ذٰلِكَ |
|---|---|---|---|
| نہریں | ہمیشہ رہیں گے اُن میں ہمیشہ | خوش ہوگا اللہ تعالےٰ اُن سے اور خوش ہونگے وہ اللہ سے | یہی |

| الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝ | لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا فِيْهِنَّ ؕ | وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ |
|---|---|---|
| کامیابی ہے بہت بڑی | اللہ ہی کیلئے ہے ملکیت آسمانوں اور زمین کی اور جو کچھ بھی اُن میں ہے | اور وہ (اللہ) ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے |

ع ۶ ۵ ۶

| سورۂ انعام مکہ میں نازل ہوئی | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ ۝ | اسمیں ایکسو چھیاسٹھ آیتیں اور بیس رکوع ہیں ۱۶۶ |
|---|---|---|---|---|---|
| | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | |

منزل ۲

| اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ | خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ | وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ ؕ |
|---|---|---|
| سب تعریف اللہ کے لیئے ہے جس نے | پیدا کیئے آسمان اور زمین | اور بنایا اندھیرا اور اُجالا |

| ثُمَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ يَعْدِلُوْنَ ۝ | هُوَ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ | مِّنْ طِيْنٍ |
|---|---|---|
| پھر (بھی) وہ لوگ جنہوں نے نافرمانی کی اپنے پروردگار کا (کسی کو) برابر ٹھیراتے ہیں | وہی ہے جس نے پیدا کیا تم کو | مٹی سے |

| ثُمَّ قَضٰى اَجَلًا ؕ | وَاَجَلٌ مُّسَمًّى عِنْدَهٗ | ثُمَّ اَنْتُمْ تَمْتَرُوْنَ ۝ | وَهُوَ اللّٰهُ |
|---|---|---|---|
| پھر معیّن کردیا ایک وقت (موت کا) | اور ایک میعاد مقرر ہے اُس کے پاس | پھر بھی تم شک کرتے ہو | اور وہی اللہ ہے |

| فِي السَّمٰوٰتِ | وَفِي الْاَرْضِ ؕ | يَعْلَمُ سِرَّكُمْ | وَجَهْرَكُمْ | وَيَعْلَمُ مَا تَكْسِبُوْنَ ۝ |
|---|---|---|---|---|
| آسمانوں میں | اور زمین میں | وہ جانتا ہے تمہارا چھپا | اور تمہارا ظاہر | اور جانتا ہے جو کچھ کما رہے ہو تم |

| وَمَا تَأْتِيهِم | مِّنْ آيَةٍ | مِّنْ آيَاتِ رَبِّهِمْ | إِلَّا | كَانُوا عَنْهَا مُعْرِضِينَ ۝ |
|---|---|---|---|---|
| اور نہیں آتی اُن کے پاس | کوئی نشانی | نشانیوں سے اُنکے پروردگار کی | مگر | ہوتے ہیں وہ اُس سے منھ پھیرنے والے |

| فَقَدْ كَذَّبُوا | بِالْحَقِّ | لَمَّا جَاءَهُمْ | فَسَوْفَ يَأْتِيهِمْ | أَنبَاءُ مَا | كَانُوا بِهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس بیشک جھٹلایا اُنہوں نے | حق کو | جب وہ آیا اُن کے پاس | پس عنقریب آئینگی اُنکے پاس | خبریں اُس چیز کی | جس کا وہ |

| يَسْتَهْزِئُونَ ۝ | أَلَمْ يَرَوْا | كَمْ أَهْلَكْنَا | مِن قَبْلِهِم | مِّن قَرْنٍ |
|---|---|---|---|---|
| مذاق اُڑاتے تھے | کیا نہیں معلوم اُنکو | کہ کتنوں کو ہلاک کردیا ہم نے | اُن سے پہلے | اُمتوں سے |

منزل ۲

| مَّكَّنَّاهُمْ | فِي الْأَرْضِ | مَا لَمْ نُمَكِّن | لَّكُمْ | وَأَرْسَلْنَا السَّمَاءَ عَلَيْهِم | مِّدْرَارًا |
|---|---|---|---|---|---|
| ہم نے وہ اقتدار دیا تھا اُن کو | زمین میں | جو نہیں اقتدار دیا | تم کو | اور بھیجی تھی ہم نے آسمان سے اُن پر | بارش زور کی |

| وَجَعَلْنَا | الْأَنْهَارَ | تَجْرِي | مِن تَحْتِهِمْ | فَأَهْلَكْنَاهُم | بِذُنُوبِهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور بنائیں ہم نے | نہریں | جو بہتی تھیں | اُن کے نیچے سے | پھر ہلاک کردیا ہم نے اُنکو | بوجہ اُن کے گناہوں کے |

| وَأَنشَأْنَا | مِن بَعْدِهِمْ | قَرْنًا آخَرِينَ ۝ | وَلَوْ نَزَّلْنَا عَلَيْكَ | كِتَابًا | فِي قِرْطَاسٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور پیدا کردیا ہم نے | اُن کے بعد | دوسری قوموں کو | اور اگر اُتارتے ہم تجھ پر | کتاب | کاغذ پر (لکھی ہوئی) |

| فَلَمَسُوهُ | بِأَيْدِيهِمْ | لَقَالَ الَّذِينَ كَفَرُوا | إِنْ هَٰذَا | إِلَّا | سِحْرٌ | مُّبِينٌ ۝ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور چھوتے اُسکو | اپنے ہاتھوں سے | تب بھی کہتے وہ لوگ جو نافرمان ہیں | کہ نہیں ہے یہ | مگر | جادو | کھلا ہوا |

فمن اهتدى | فلنفسه | ومن ضل | فانما يضل عليها

سو جو کوئی راہ پائے گا | تو اپنی ذات کے لئے | اور جو کوئی گمراہ رہیگا | سو یہی بات ہے کہ گمراہ ہوتا ہے اپنی ہی ذات پر

ع ۱۰

وما انت عليهم بوكيل ۝ | الله يتوفى | الانفس | حين موتها

اور نہیں ہے تو ان پر ذمہ دار | اللہ قبض کرلیتا ہے | جانوں کو | وقت موت انکی کے

والتي لم تمت في منامها | فيمسك التي | قضى عليها الموت

اور جو نہیں مریں ان کو قبض کرتا ہے ان کی نیند میں | پھر روک رکھتا ہے جن پر | حکم فرمادیا ہے موت کا

منزل ۶

ويرسل الاخرى | الى اجل مسمى | ان في ذلك لايت

اور بھیج دیتا ہے اوروں کو | ایک وقت مقرر تک | یقیناً اس میں | البتہ نشانیاں ہیں

لقوم يتفكرون ۝ | ام اتخذوا | من دون الله | شفعاء | قل

واسطے اس قوم کے جو سوچتے ہیں | کیا پکڑتے ہیں انھوں نے | اللہ کے سوا | سفارش کرنے والے | کہہ

اولو كانوا | لا يملكون شيئا | ولا يعقلون ۝ | قل لله الشفاعة جميعا

کہ اگرچہ یہ | نہ اختیار رکھتے ہوں کسی چیز کا | اور نہ سمجھتے ہوں | کہہ واسطے اللہ کے ہے سفارش ساری

له ملك السموت | والارض | ثم اليه ترجعون ۝ | واذا ذكر الله وحده

اسی کی ہے بادشاہی آسمانوں کی | اور زمین کی | پھر طرف اسی کے پھیرے جاؤ گے | اور جب یاد کیا جاتا ہے اللہ اکیلا

| اشمازت | قلوب الذین | لا یؤمنون بالاٰخرۃ | واذا ذکر |
|---|---|---|---|
| نفرت کرتے ہیں | دل ان لوگوں کے | جو یقین نہیں رکھتے آخرت کا | اور جب ذکر کیا جاتا ہے |

| الذین من دونہ | اذا ھم یستبشرون ۝ | قل اللھم فاطر |
|---|---|---|
| ان لوگوں کا جو سوائے اس کے ہیں | تو اسی وقت وہ لوگ خوش ہو جاتے ہیں | کہہ تو کہ اے اللہ پیدا کرنے والے |

| السمٰوٰت | والارض | عالم الغیب | والشھادۃ | انت تحکم |
|---|---|---|---|---|
| آسمانوں کے | اور زمین کے | جاننے والے پوشیدہ کے | اور ظاہر کے | تو ہی فیصلہ کرے گا |

منزل

| بین عبادک | فی ما کانوا | فیہ یختلفون ۝ | ولو ان للذین ظلموا |
|---|---|---|---|
| اپنے بندوں کے درمیان | جس چیز میں کہ وہ | باہم اختلاف کرتے تھے | اور اگر ہو ان لوگوں کے پاس جو ظلم کرتے ہیں |

| ما فی الارض جمیعا | ومثلہ معہ | لافتدوا بہ من سوء العذاب |
|---|---|---|
| جو کچھ کہ زمین میں ہے سب کا سب | اور اتنا ہی اور اس کے ساتھ | البتہ دے ڈالیں اس کو عوض میں برے عذاب سے |

| یوم القیمۃ | وبدا لھم | من اللہ | ما لم یکونوا یحتسبون ۝ |
|---|---|---|---|
| قیامت کے دن | اور ظاہر ہو جائیگا ان کو | اللہ کی طرف سے | جو کچھ کہ وہ گمان بھی نہ کرتے تھے |

| وبدا لھم | سیات ما کسبوا | وحاق بھم | ما کانوا بہ یستھزءون ۝ |
|---|---|---|---|
| اور ظاہر ہونگی ان کو | برائیاں اس چیز کی کہ کماتے تھے | اور گھیر لیگا ان کو وہ عذاب | جس کی وہ ہنسی اڑایا کرتے تھے |

| فَاِذَا مَسَّ | الْاِنْسَانَ ضُرٌّ | دَعَانَا ز | ثُمَّ اِذَا خَوَّلْنٰهُ | نِعْمَةً مِّنَّا ز |
|---|---|---|---|---|
| پس جب چھوتی ہے | آدمی کو کوئی تکلیف | پکارتا ہے ہم کو | پھر جب دیتے ہیں ہم اُسکو | کوئی نعمت اپنی طرف سے |

| قَالَ | اِنَّمَآ اُوْتِيْتُهٗ | عَلٰى عِلْمٍ ط | بَلْ هِيَ فِتْنَةٌ | وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| کہتا ہے | کہ بس یہ تو مجھکو دی گئی ہے | میرے علم (و تدبیر کی لیاقت) پر | بلکہ یہ آزمائش ہے | ولیکن اکثر اُن کے |

| لَا يَعْلَمُوْنَ ۝ | قَدْ قَالَهَا | الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ | فَمَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ |
|---|---|---|---|
| نہیں جانتے | یقیناً کہی تھی یہ بات | اُن لوگوں نے جو پہلے اُن سے تھے | پس کچھ کام نہ آیا اُن کے |

| مَّا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝ | فَاَصَابَهُمْ | سَيِّاٰتُ | مَا كَسَبُوْا ط |
|---|---|---|---|
| جو وہ کماتے تھے | پس پہونچیں اُن کو | بُرائیاں | اُس چیز کی جو وہ کماتے تھے |

| وَالَّذِيْنَ ظَلَمُوْا | مِنْ هٰٓؤُلَآءِ | سَيُصِيْبُهُمْ | سَيِّاٰتُ مَا كَسَبُوْا لا |
|---|---|---|---|
| اور جن لوگوں نے ظلم کیا | اُن میں سے | جلدی پہونچینگی اُن کو | بُرائیاں اُس چیز کی کہ کمایا اُنھوں نے |

| وَمَا هُمْ | بِمُعْجِزِيْنَ ۝ | اَوَلَمْ يَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ | يَبْسُطُ الرِّزْقَ |
|---|---|---|---|
| اور نہیں وہ | عاجز کرنے والے | کیا وہ جانتے نہیں یہ کہ اللہ ہی | کشادہ کرتا ہے رزق |

| لِمَنْ يَّشَآءُ | وَيَقْدِرُ ط | اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ۝ ع |
|---|---|---|
| واسطے جس کے چاہے | اور تنگ کر دیتا ہے | بیشک اس میں البتہ نشانیاں ہیں واسطے اُن کے جو ایمان لاتے ہیں |

منزل ۶

ع ۵

| قُلْ | يٰعِبَادِيَ | الَّذِيْنَ | اَسْرَفُوْا | عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ | لَا تَقْنَطُوْا |
|---|---|---|---|---|---|
| کہدے | کہ اے میرے بندو | جنہوں نے | کہ زیادتی کی ہے | اپنی جانوں پر | نا امید مت ہو تم |

| مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ | اِنَّ اللّٰهَ | يَغْفِرُ | الذُّنُوْبَ | جَمِيْعًا |
|---|---|---|---|---|
| اللہ کی رحمت سے | بیشک اللہ | بخشتا ہے | گناہ | سارے |

| اِنَّهٗ | هُوَ الْغَفُوْرُ | الرَّحِيْمُ | وَاَنِيْبُوْٓا | اِلٰى رَبِّكُمْ | وَاَسْلِمُوْا لَهٗ |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک وہ | بڑا بخشنے والا | مہربان ہے | اور رجوع کرو تم | اپنے رب کی طرف | اور فرمانبردار ہو جاؤ اس کے |

| مِنْ قَبْلِ | اَنْ يَّاْتِيَكُمُ | الْعَذَابُ | ثُمَّ لَا تُنْصَرُوْنَ | وَاتَّبِعُوْٓا |
|---|---|---|---|---|
| اس سے پہلے | کہ آوے تم پر | عذاب | پھر نہ مدد کئے جاؤ گے تم | اور پیروی کرو |

| اَحْسَنَ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ | مِّنْ رَّبِّكُمْ | مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَكُمُ الْعَذَابُ |
|---|---|---|
| اچھے اچھے حکموں کی جو اتارے گئے ہیں طرف تمہاری | تمہارے رب کے پاس سے | اس سے پہلے کہ آئے تم پر عذاب |

| بَغْتَةً | وَّاَنْتُمْ | لَا تَشْعُرُوْنَ | اَنْ تَقُوْلَ | نَفْسٌ | يّٰحَسْرَتٰى |
|---|---|---|---|---|---|
| ناگہاں | اور تم | نہیں جانتے ہو | ایسا نہ ہو کہ کہنے لگے | کوئی شخص | کہ ہائے افسوس |

| عَلٰى مَا فَرَّطْتُّ | فِيْ جَنْۢبِ اللّٰهِ | وَاِنْ كُنْتُ | لَمِنَ السّٰخِرِيْنَ |
|---|---|---|---|
| اس بات پر جو میں نے کوتاہی کی | خدا کی جناب میں | اور واقعی میں تو | ہنسی اڑانے والوں میں تھا |

| أَوْ تَقُولَ | لَوْ أَنَّ اللّٰهَ | هَدٰىنِي | لَكُنْتُ | مِنَ الْمُتَّقِينَ ۝ | أَوْ تَقُولَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ یا یہ کہنے لگے | کہ اگر اللہ | ہدایت کرتا مجھ کو | تو ضرور ہوتا میں | پرہیزگاروں سے | یا کوئی کہنے لگے |

| حِينَ تَرَى الْعَذَابَ | لَوْ أَنَّ لِي كَرَّةً | فَأَكُونَ مِنَ الْمُحْسِنِينَ ۝ |
|---|---|---|
| جس وقت کہ دیکھے عذاب کو | کاش کہ ہو میرے لئے پھر جانا | پس ہو جاؤں میں نیکی کرنے والوں سے |

| بَلٰى قَدْ جَاءَتْكَ | اٰيٰتِي | فَكَذَّبْتَ بِهَا | وَاسْتَكْبَرْتَ |
|---|---|---|---|
| یہ نہیں بلکہ یقیناً آچکیں تیرے پاس | نشانیاں میری | سو تو نے جھٹلایا تھا اُن کو | اور تکبر کیا تو نے |

منزل ۶

| وَكُنْتَ مِنَ الْكٰفِرِينَ ۝ | وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ | تَرَى الَّذِينَ كَذَبُوا |
|---|---|---|
| اور تھا تو کافروں سے | اور قیامت کے دن | دیکھیگا تو اُن لوگوں کو کہ جھوٹ بولتے ہیں |

| عَلَى اللّٰهِ | وُجُوهُهُمْ | مُسْوَدَّةٌ ط | أَلَيْسَ | فِي جَهَنَّمَ مَثْوًى لِلْمُتَكَبِّرِينَ ۝ |
|---|---|---|---|---|
| اللہ پر | کہ منہ اُن کے | کالے ہیں | کیا نہیں ہے | دوزخ میں ٹھکانا تکبر کرنے والوں کا؟ |

| وَيُنَجِّي اللّٰهُ | الَّذِينَ اتَّقَوْا بِمَفَازَتِهِمْ | لَا يَمَسُّهُمُ السُّوْءُ | وَلَا هُمْ |
|---|---|---|---|
| اور نجات دیگا اللہ | اُن لوگوں کو کہ پرہیزگاری کرتے تھے کامیابی کے ساتھ | نہ چھوئیگی اُن کو برائی | اور نہ وہ |

| يَحْزَنُونَ ۝ | اَللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ ز | وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ | وَّكِيلٌ |
|---|---|---|---|
| غمگین ہونگے | اللہ ہی پیدا کرنے والا ہے ہر چیز کا | اور وہی ہر چیز کا | کارساز ہے |

| لَهٗ مَقَالِيْدُ السَّمٰوٰتِ | وَالْاَرْضِ | وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا | بِاٰيٰتِ اللّٰهِ |
|---|---|---|---|
| اُسی کے پاس ہیں کنجیاں آسمانوں کی | اور زمین کی | اور جنھوں نے کفر کیا | ساتھ نشانیوں اللہ کے |

| اُولٰٓئِكَ | هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝ | قُلْ اَفَغَيْرَ اللّٰهِ تَاْمُرُوْٓنِّيْٓ | اَعْبُدُ اَيُّهَا الْجٰهِلُوْنَ |
|---|---|---|---|
| یہ لوگ | وہی ہیں ٹوٹا پانے والے | کہہ تو کیا پھر بھی اللہ کے سوا کسی کو بتلاتے ہو تم | کہ عبادت کروں میں اے جاہلو |

ع

| وَلَقَدْ اُوْحِيَ اِلَيْكَ | وَاِلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكَ | لَئِنْ اَشْرَكْتَ | لَيَحْبَطَنَّ عَمَلُكَ |
|---|---|---|---|
| اور بیشک وحی کی گئی ہے طرف تیری | اور طرف اُن لوگوں کی کہ جو تجھ سے پہلے تھے | کہ اگر تو شرک کریگا | تو اکارت جائینگے عمل تیرے |

| وَلَتَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ۝ | بَلِ اللّٰهَ فَاعْبُدْ | وَكُنْ مِّنَ الشّٰكِرِيْنَ ۝ |
|---|---|---|
| اور البتہ ہوگا تو گھاٹا پانے والوں سے | بلکہ اللہ ہی کی عبادت کر | اور ہو جا شکر کرنے والوں سے |

منزل

| وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ | وَالْاَرْضُ جَمِيْعًا قَبْضَتُهٗ | يَوْمَ الْقِيٰمَةِ |
|---|---|---|
| اور نہ قدر پہچانی اُنھوں نے اللہ کی جیسی قدر پہچاننی چاہئے تھی | حالانکہ ساری زمین اُس کی مٹھی میں ہوگی | قیامت کے دن |

| وَالسَّمٰوٰتُ | مَطْوِيّٰتٌۢ | بِيَمِيْنِهٖ | سُبْحٰنَهٗ | وَتَعٰلٰى | عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور تمام آسمان | لپیٹے ہوئے ہونگے | اُس کے داہنے ہاتھ میں | وہ پاک ہے | اور بلند ہے | اُس چیز سے کہ شریک بتاتے ہیں |

| وَنُفِخَ فِي الصُّوْرِ | فَصَعِقَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ | وَمَنْ فِي الْاَرْضِ | اِلَّا مَنْ شَآءَ اللّٰهُ |
|---|---|---|---|
| اور پھونکا جائے گا صور میں | پس بیہوش ہو جاینگے جو کوئی بھی آسمانوں میں ہے | اور جو کوئی بھی زمین میں ہے | مگر جس کو اللہ چاہے |

| ثُمَّ نُفِخَ فِيهِ | أُخْرَىٰ | فَإِذَا هُمْ | قِيَامٌ يَنْظُرُونَ ○ | وَأَشْرَقَتِ الْأَرْضُ |
|---|---|---|---|---|
| پھر پھونکا جائیگا اُس میں | دوسری بار | تو دفعۃً سب کے سب | کھڑے ہوئے دیکھتے ہونگے | اور روشن ہو جائیگی زمین |

| بِنُورِ رَبِّهَا | وَوُضِعَ | الْكِتَابُ | وَجِيءَ | بِالنَّبِيِّينَ | وَالشُّهَدَاءِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنے رب کے نور سے | اور رکھدیئے جائینگے | اعمال نامے | اور لایا جائیگا | پیغمبروں کو | اور گواہوں کو |

| وَقُضِيَ بَيْنَهُمْ | بِالْحَقِّ | وَهُمْ | لَا يُظْلَمُونَ ○ | وَوُفِّيَتْ كُلُّ نَفْسٍ |
|---|---|---|---|---|
| اور فیصلہ کیا جائیگا اُن میں | حق کے ساتھ | اور اُن پر | ظلم نہیں کیا جائیگا | اور پورا پورا دیا جائیگا ہر شخص کو |

| مَا عَمِلَتْ | وَهُوَ أَعْلَمُ بِمَا يَفْعَلُونَ ○ ع | وَسِيقَ الَّذِينَ كَفَرُوا |
|---|---|---|
| جو کچھ کیا تھا اُس نے | اور وہ خوب جانتا ہے جو کچھ کہ وہ کرتے ہیں | اور ہانکے جائینگے وہ لوگ کہ کافر ہوئے تھے |

ع منزل

| إِلَىٰ جَهَنَّمَ | زُمَرًا ط | حَتَّىٰ إِذَا جَاءُوهَا | فُتِحَتْ أَبْوَابُهَا | وَقَالَ لَهُمْ خَزَنَتُهَا |
|---|---|---|---|---|
| دوزخ کی طرف | گروہ گروہ | یہاں تک کہ جب آوینگے دوزخ کے پاس | کھولدیے جائینگے دروازے اُس کے | اور کہیں گے اُن سے داروغہ اُن کے |

| أَلَمْ يَأْتِكُمْ | رُسُلٌ مِنْكُمْ | يَتْلُونَ | عَلَيْكُمْ آيَاتِ رَبِّكُمْ | وَيُنْذِرُونَكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| کیا نہیں آئے تھے تمہارے پاس | پیغمبر تم ہی میں سے | پڑھتے رہتے | تم پر تمہارے رب کی آیتیں | اور ڈراتے رہتے تم کو |

| لِقَاءَ يَوْمِكُمْ هَٰذَا ط | قَالُوا بَلَىٰ | وَلَٰكِنْ حَقَّتْ | كَلِمَةُ الْعَذَابِ |
|---|---|---|---|
| پیش آنے سے اس دن کے | وہ کہینگے ہاں ایسا ہی ہے | لیکن ثابت ہوئی | بات عذاب کی |

| عَلَى الْكٰفِرِيْنَ | قِيْلَ ادْخُلُوْٓا | اَبْوَابَ جَهَنَّمَ | خٰلِدِيْنَ فِيْهَا | فَبِئْسَ |
|---|---|---|---|---|
| کافروں پر | کہا جائیگا داخل ہو جاؤ | دروازوں میں جہنم کے | ہمیشہ رہو گے اس میں | پس بری ہے |

| مَثْوَى الْمُتَكَبِّرِيْنَ | وَسِيْقَ الَّذِيْنَ | اتَّقَوْا رَبَّهُمْ | اِلَى الْجَنَّةِ | زُمَرًا |
|---|---|---|---|---|
| جگہ تکبر کرنے والوں کی | اور روانہ کئے جائینگے وہ لوگ | کہ ڈرتے تھے اپنے رب سے | جنت کی طرف | گروہ گروہ |

| حَتّٰىٓ اِذَا جَآءُوْهَا | وَفُتِحَتْ اَبْوَابُهَا | وَقَالَ لَهُمْ | خَزَنَتُهَا |
|---|---|---|---|
| یہاں تک کہ جب آئینگے اس کے پاس | اور کھولے جائینگے دروازے اس کے | اور کہینگے ان سے | داروغہ ان کے |

منزل

| سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ | طِبْتُمْ | فَادْخُلُوْهَا | خٰلِدِيْنَ | وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ |
|---|---|---|---|---|
| سلام علیکم | تم خوشحال رہو | سو داخل ہو جاؤ اسمیں | ہمیشہ رہنے کو | اور کہیں گے سب تعریف اللہ کے لئے ہے |

| الَّذِيْ صَدَقَنَا وَعْدَهٗ | وَاَوْرَثَنَا الْاَرْضَ | نَتَبَوَّاُ | مِنَ الْجَنَّةِ |
|---|---|---|---|
| جس نے سچا کیا ہم سے وعدہ اپنا | اور وارث کیا ہم کو زمین بہشت کا | کہ مقام کریں ہم | جنت میں |

الربع

| حَيْثُ نَشَآءُ | فَنِعْمَ اَجْرُ الْعٰمِلِيْنَ | وَتَرَى | الْمَلٰٓئِكَةَ | حَآفِّيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| جہاں ہم چاہیں | پس بہت اچھا ہے بدلہ عمل کرنے والوں کا | اور دیکھیگا تو | فرشتوں کو کہ | گھیرے ہوئے ہونگے |

| مِنْ حَوْلِ الْعَرْشِ | يُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ | وَقُضِيَ بَيْنَهُمْ بِالْحَقِّ |
|---|---|---|
| گرداگرد عرش کے | پاکی بیان کرتے ہونگے ساتھ تعریف پروردگار اپنے کے | اور فیصلہ کیا جائے گا ان میں ساتھ حق کے |

| وَقِيلَ | الْحَمْدُ | لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِينَ ۝ |
|---|---|---|
| اور کہا جائیگا | کہ سب تعریف واسطے اللہ کے ہے | جو پروردگار ہے عالموں کا |

| سُورَةُ مُؤْمِن | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيمِ ۝ | اس میں چھیاسی آیتیں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں نازل ہوئی | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | اور نو رکوع ہیں |

| حٰمٓ ۝ | تَنْزِيلُ | الْكِتٰبِ | مِنَ اللّٰهِ | الْعَزِيزِ | الْعَلِيمِ ۝ |
|---|---|---|---|---|---|
| حا میم | اتارنا | اس کتاب کا | اللہ کی طرف سے ہے | جو زبردست ہے | جاننے والا ہے |

| غَافِرِ الذَّنْبِ | وَقَابِلِ التَّوْبِ | شَدِيدِ الْعِقَابِ | ذِي الطَّوْلِ ط |
|---|---|---|---|
| بخشنے والا گناہ کا | اور قبول کرنے والا توبہ کا | سخت عذاب دینے والا | قدرت والا ہے |

منزل ۶

| لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ ط | إِلَيْهِ الْمَصِيرُ ۝ | مَا يُجَادِلُ | فِي آيٰتِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|
| نہیں کوئی معبود مگر وہ | اسی کے پاس پھر جانا ہے | نہیں جھگڑتے | آیتوں میں | اللہ کی |

| إِلَّا الَّذِينَ كَفَرُوا | فَلَا يَغْرُرْكَ | تَقَلُّبُهُمْ فِي الْبِلَادِ ۝ | كَذَّبَتْ |
|---|---|---|---|
| مگر وہی لوگ جنھوں نے کفر کیا | پس تجھ کو دھوکہ میں ڈالے | اُن کا چلنا پھرنا شہروں میں | جھٹلایا تھا |

| قَبْلَهُمْ | قَوْمُ نُوحٍ | وَالْأَحْزَابُ | مِنْ بَعْدِهِمْ | وَهَمَّتْ | كُلُّ أُمَّةٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان سے پہلے | نوح کی قوم نے | اور دوسرے گروہوں نے | جو ان کے بعد ہوئے | اور قصد کیا | ہر ایک امت نے |

| برسولهم | ليأخذوه | وجادلوا بالباطل | ليدحضوا به الحق |
|---|---|---|---|
| اپنے رسول کے ساتھ | کہ پکڑ لیویں اُس کو | اور جھگڑے ساتھ ناحق کے | تاکہ ڈگمگا دیویں ساتھ اُس کے حق کو |

| فأخذتهم | فكيف كان عقاب ۝ | وكذلك حقت كلمت ربك |
|---|---|---|
| پس پکڑ لیا میں نے اُن کو | سو کیسا ہوا عذاب میرا ؟ | اور اسی طرح ثابت ہو چکی بات تیرے رب کی |

| على الذين كفروا | انهم اصحب النار ۝ | الذين يحملون العرش |
|---|---|---|
| اُن لوگوں پر جو کافر ہوئے | یہ کہ وہ لوگ دوزخی ہوں گے | وہ (فرشتے) جو اٹھا رہے ہیں عرش کو |

| ومن حوله | يسبحون بحمد ربهم | ويؤمنون به | ويستغفرون |
|---|---|---|---|
| اور جو اُس کے گرد ہیں | پاکی بیان کرتے ہیں ساتھ تعریف پروردگار اپنے کے | اور ایمان لاتے ہیں اُس پر | اور بخشش مانگتے ہیں |

| للذين امنوا | ربنا | وسعت | كل شيء رحمة | وعلما | فاغفر |
|---|---|---|---|---|---|
| واسطے اُن لوگوں کے جو ایمان لائے | اے ہمارے پروردگار | گھیر لیا ہے تو نے | ہر چیز کو رحمت میں | اور علم میں | پس بخش دے |

| للذين تابوا | واتبعوا سبيلك | وقهم عذاب الجحيم ۝ | ربنا | وادخلهم |
|---|---|---|---|---|
| اُن کو جنہوں نے توبہ کی | اور پیروی کی راہ تیری کی | اور بچا اُن کو دوزخ کے عذاب سے | اے ہمارے پروردگار | اور داخل کر اُن کو |

| جنت عدن | التي وعدتهم | ومن صلح | من ابائهم | وازواجهم |
|---|---|---|---|---|
| بہشتوں سدا بہار میں | جن کا وعدہ کیا ہے تو نے اُن سے | اور جو لائق بہشت کے ہیں | اُن کے باپ دادوں سے | اور اُن کی بیبیوں سے |

وقف النبی صلی اللہ علیہ وسلم
وقف لازم

منزل

| وَذُرِّيّٰتِهِمْ | اِنَّكَ اَنْتَ | الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ | وَقِهِمُ | السَّيِّاٰتِ |
|---|---|---|---|---|
| اور اُن کی اولاد سے | بیشک تو ہی ہے | زبردست حکمت والا | اور بچا اُن کو | برائیوں سے |

| وَمَنْ تَقِ | السَّيِّاٰتِ | يَوْمَئِذٍ | فَقَدْ رَحِمْتَهٗ | وَذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ |
|---|---|---|---|---|
| اور جس کو بچایا تو نے | برائیوں سے | اُس دن | تو واقعی مہربانی کی تو نے اُس پر | اور یہی ہے بڑی کامیابی |

ع ۱ ۹

| اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | يُنَادَوْنَ | لَمَقْتُ اللّٰهِ | اَكْبَرُ مِنْ مَّقْتِكُمْ اَنْفُسَكُمْ |
|---|---|---|---|
| بیشک وہ لوگ جو کافر ہوئے | پکارے جائینگے | کہ البتہ ناخوش رکھنا خدا کا | بہت بڑا ہے ناخوش رکھنے تمہارے سے اپنے آپ کو |

منزل ۶

| اِذْ تُدْعَوْنَ | اِلَى الْاِيْمَانِ | فَتَكْفُرُوْنَ | قَالُوْا | رَبَّنَآ |
|---|---|---|---|---|
| جبکہ تم بلائے جاتے تھے | ایمان کی طرف | تو تم کفر کرتے تھے | وہ کہینگے | اے ہمارے رب |

| اَمَتَّنَا اثْنَتَيْنِ | وَاَحْيَيْتَنَا اثْنَتَيْنِ | فَاعْتَرَفْنَا | بِذُنُوْبِنَا |
|---|---|---|---|
| مردہ رکھا تو نے ہم کو دو بار | اور زندہ کیا ہم کو دو بار | پس اقرار کیا ہم نے | اپنے گناہوں کا |

| فَهَلْ اِلٰى خُرُوْجٍ | مِّنْ سَبِيْلٍ | ذٰلِكُمْ بِاَنَّهٗٓ اِذَا دُعِيَ اللّٰهُ وَحْدَهٗ | |
|---|---|---|---|
| تو کیا یہاں سے نکلنے کی | کوئی صورت ہے | یہ اس واسطے ہے | کہ جب پکارا جاتا تھا اللہ اکیلا |

| كَفَرْتُمْ | وَاِنْ يُّشْرَكْ بِهٖ | تُؤْمِنُوْا | فَالْحُكْمُ لِلّٰهِ | الْعَلِيِّ الْكَبِيْرِ |
|---|---|---|---|---|
| تو تم کفر کرتے تھے | اور اگر شریک کیا جاتا تھا اس کے | تو تم مان لیتے تھے | پس حکم واسطے اللہ | بلند بڑے کے ہے |

| هُوَ الَّذِیْ یُرِیْکُمْ اٰیٰتِهٖ | وَیُنَزِّلُ لَکُمْ | مِّنَ السَّمَآءِ | رِزْقًا |
|---|---|---|---|
| وہی ہے جو دکھلاتا ہے تم کو نشانیاں اپنی | اور اتارتا ہے تمہارے لیے | آسمان سے | رزق |

| وَمَا یَتَذَکَّرُ | اِلَّا مَنْ یُّنِیْبُ ۝ | فَادْعُوا | اللّٰهَ مُخْلِصِیْنَ لَهُ الدِّیْنَ |
|---|---|---|---|
| اور نہیں نصیحت قبول کرتا | مگر وہی جو رجوع کرتا ہے | پس پکارو | اللہ کو خالص کر کے واسطے اس کے عبادت کو |

| وَلَوْ کَرِهَ الْکٰفِرُوْنَ ۝ | رَفِیْعُ الدَّرَجٰتِ | ذُو الْعَرْشِ | یُلْقِی الرُّوْحَ |
|---|---|---|---|
| اگرچہ برا مانیں کافر | وہ بلند درجوں والا ہے | مالک ہے عرش کا | ڈالتا ہے روح کو |

| مِنْ اَمْرِهٖ | عَلٰی مَنْ یَّشَآءُ | مِنْ عِبَادِهٖ | لِیُنْذِرَ یَوْمَ التَّلَاقِ ۝ |
|---|---|---|---|
| اپنے حکم سے | جس پر چاہتا ہے | اپنے بندوں میں سے | تاکہ وہ ڈرائے ملاقات کے دن سے |

منزل

| یَوْمَ هُمْ بٰرِزُوْنَ ۚ | لَا یَخْفٰی عَلَی اللّٰهِ | مِنْهُمْ | شَیْءٌ |
|---|---|---|---|
| جس دن کہ وہ ظاہر ہوں گے | نہیں چھپی رہے گی اللہ پر | ان کی | کوئی چیز |

| لِمَنِ الْمُلْکُ الْیَوْمَ | لِلّٰهِ الْوَاحِدِ | الْقَهَّارِ ۝ | اَلْیَوْمَ تُجْزٰی کُلُّ نَفْسٍ |
|---|---|---|---|
| کس کی ہے بادشاہی آج کے دن | اللہ ہی کی ہے جو یکتا | غالب ہے | آج کے روز بدلا دیا جائیگا ہر شخص کو |

| بِمَا کَسَبَتْ | لَا ظُلْمَ الْیَوْمَ | اِنَّ اللّٰهَ | سَرِیْعُ الْحِسَابِ ۝ | وَاَنْذِرْهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| جیسا اس نے کمایا | نہیں ظلم آج کے دن | یقینا اللہ | جلد حساب لینے والا ہے | اور ڈرا ان کو |

| يوم الازفة | اذ القلوب | لدى الحناجر | كاظمين ۵ | ما للظلمين |
|---|---|---|---|---|
| قریب آنے والے دن سے | جس وقت کہ دل | نزدیک گلوں کے ہونگے | غم کے بھرے ہوئے | نہیں ہے ظالموں کا |

| من حميم | ولا شفيع يطاع ۵ | يعلم خائنة الاعين | وما تخفي |
|---|---|---|---|
| کوئی دوست سچا | اور نہ سفارشی کہ جسکی بات مانی جائے | جانتا ہے وہ خیانت کو آنکھوں کی | اور جو کچھ کہ چھپاتے ہیں |

| الصدور ۵ | والله يقضي بالحق | والذين | يدعون | من دونه |
|---|---|---|---|---|
| سینے | اور اللہ فیصلہ کریگا انصاف سے | اور جو لوگ | کہ پکارتے ہیں | سوا خدا کے |

| لا يقضون | بشيء | ان الله هو | السميع البصير ۵ ع | اولم يسيروا |
|---|---|---|---|---|
| نہیں فیصلہ کر سکتے | کچھ بھی | یقینا اللہ ہی ہے | سننے والا دیکھنے والا | کیا نہیں سیر کی انہوں نے |

ع ۶/۱۱ منزل ۶

| في الارض | فينظروا | كيف كان | عاقبة | الذين كانوا من قبلهم |
|---|---|---|---|---|
| زمین میں | پس دیکھتے وہ | کہ کیسا ہوا | انجام | ان لوگوں کا جو ان سے پہلے تھے |

| كانوا هم | اشد منهم | قوة | وآثارا في الارض | فاخذهم الله |
|---|---|---|---|---|
| وہ تھے | ان سے زیادہ سخت | زور میں | اور نشانیوں میں جو چھوڑ گئے زمین میں | پس پکڑا ان کو اللہ نے |

| بذنوبهم | وما كان | لهم | من الله | من واق ۵ | ذلك بانهم |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کے گناہوں کے سبب | اور نہ ہوا | ان کو | اللہ سے | کوئی بچانے والا | یہ سبب اس کے ہے کہ وہ لوگ |

| كَانَتْ تَأْتِيْهِمْ | رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ | فَكَفَرُوْا | فَأَخَذَهُمُ | اللّٰهُ | إِنَّهٗ |
|---|---|---|---|---|---|
| آتے تھے ان کے پاس | ان کے پیغمبر کھلی نشانیاں لیکر | پس انکار کیا انہوں نے | تو پکڑا ان کو | اللہ نے | یقیناً وہ |

| قَوِيٌّ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ○ | وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا مُوْسٰى | بِاٰيٰتِنَا | وَسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ○ |
|---|---|---|---|
| قوت والا ہے سخت عذاب کرنے والا | اور بیشک بھیجا ہم نے موسیٰ کو | ساتھ اپنی نشانیوں اور حق کے | اور غلبہ ظاہر کے |

| إِلٰى فِرْعَوْنَ | وَهَامٰنَ | وَقَارُوْنَ | فَقَالُوْا | سٰحِرٌ كَذَّابٌ ○ |
|---|---|---|---|---|
| طرف فرعون | اور ہامان | اور قارون کے | پس کہا انہوں نے | کہ جادوگر ہے بہت ہی جھوٹا |

منزل

| فَلَمَّا جَآءَهُمْ بِالْحَقِّ | مِنْ عِنْدِنَا | قَالُوا | اقْتُلُوْٓا أَبْنَآءَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا |
|---|---|---|---|
| پھر جب کہ آئے وہ ان کے پاس سچائی لیکر | ہمارے پاس سے | تو کہا انہوں نے | مار ڈالو بیٹوں کو ان لوگوں کے جو ایمان لائے ہیں |

| مَعَهٗ | وَاسْتَحْيُوْا نِسَآءَهُمْ ط | وَمَا كَيْدُ الْكٰفِرِيْنَ | إِلَّا فِيْ ضَلٰلٍ ○ | وَقَالَ |
|---|---|---|---|---|
| ساتھ اسکے | اور زندہ چھوڑ دو ان کی عورتوں کو | اور نہیں تدبیر کافروں کی | مگر محض بے اثر | اور کہا |

| فِرْعَوْنُ | ذَرُوْنِيْٓ | أَقْتُلْ مُوْسٰى | وَلْيَدْعُ رَبَّهٗ ج | إِنِّيْٓ | أَخَافُ |
|---|---|---|---|---|---|
| فرعون نے | چھوڑ دو مجھکو | کہ مار ڈالوں میں موسیٰ کو | اور اس کو چاہئے کہ اپنے رب کو پکارے | یقیناً | میں ڈرتا ہوں |

| أَنْ يُّبَدِّلَ | دِيْنَكُمْ | أَوْ أَنْ يُّظْهِرَ | فِي الْأَرْضِ الْفَسَادَ ○ | وَقَالَ مُوْسٰٓى |
|---|---|---|---|---|
| یہ کہ بدل ڈالے | تمہارے دین کو | یا یہ کہ پھیلا دے | زمین میں فساد | اور کہا موسیٰ نے |

| لَّا يُؤْمِنُ بِيَوْمِ الْحِسَابِ ۝ | مِّنْ كُلِّ مُتَكَبِّرٍ | اِنِّي عُذْتُ بِرَبِّي وَرَبِّكُمْ |
|---|---|---|
| رکہ نہیں ایمان لاتا روز حساب پر | ہر تکبر کرنے والے سے | میں پناہ لیتا ہوں اپنے رب کی اور تمہارے رب کی |

ع ۳ / ۷ / ۸

| اَتَقْتُلُوْنَ رَجُلًا | يَكْتُمُ اِيْمَانَهٗٓ | مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ | رَجُلٌ مُّؤْمِنٌ ۖ | وَقَالَ |
|---|---|---|---|---|
| کیا مار ڈالو گے ایک آدمی کو | چھپاتا تھا اپنے ایمان کو | جو فرعون کے خاندان سے تھا | ایک مرد ایماندار نے | اور کہا |

| مِنْ رَّبِّكُمْ ۭ | بِالْبَيِّنٰتِ | وَقَدْ جَآءَكُمْ | رَبِّيَ اللّٰهُ | اَنْ يَّقُوْلَ |
|---|---|---|---|---|
| تمہارے رب کی طرف سے | کھلی کھلی نشانیاں | حالانکہ وہ لایا ہے تمہارے پاس | میرا پروردگار اللہ ہے | اس بات پر کہ وہ کہتا ہے |

منزل

| وَاِنْ يَّكُ صَادِقًا | فَعَلَيْهِ كَذِبُهٗ ۚ | وَاِنْ يَّكُ كَاذِبًا |
|---|---|---|
| اور اگر ہے سچا | تو اسی پر ہے جھوٹ اس کا | اور اگر ہے یہ جھوٹا |

| لَا يَهْدِيْ | اِنَّ اللّٰهَ | بَعْضُ الَّذِيْ يَعِدُكُمْ ۭ | يُّصِبْكُمْ |
|---|---|---|---|
| نہیں ہدایت کرتا | بیشک اللہ | کچھ اس میں سے جو وعدہ دیتا ہے تم کو | تو پہونچے گا تم کو |

| الْيَوْمَ | لَكُمُ الْمُلْكُ | يٰقَوْمِ | كَذَّابٌ ۝ | مُسْرِفٌ | مَنْ هُوَ |
|---|---|---|---|---|---|
| آج | واسطے تمہارے ہے سلطنت | اے میری قوم | بہت جھوٹ بولنے والا ہو | حد سے گزر جانے والا | اس کو جو |

| اِنْ جَآءَنَا ۭ | مِنْۢ بَاْسِ اللّٰهِ | فَمَنْ يَّنْصُرُنَا | فِي الْاَرْضِ ۡ | ظٰهِرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اگر آجاوے ہم پر | خدا کے عذاب سے | پھر کون مدد کرے گا ہماری | اس سرزمین میں | غالب ہو |

| قَالَ فِرْعَوْنُ | مَا أُرِيكُمْ إِلَّا مَا أَرَىٰ | وَمَا أَهْدِيكُمْ | إِلَّا سَبِيلَ الرَّشَادِ ○ |
|---|---|---|---|
| کہا فرعون نے | نہیں دکھلاتا میں تم کو مگر جو خود دیکھ رہا ہوں | اور نہیں بتاتا میں تم کو | مگر راہ بھلائی کی |

| وَقَالَ الَّذِي آمَنَ | يَا قَوْمِ | إِنِّي أَخَافُ عَلَيْكُمْ | مِثْلَ يَوْمِ الْأَحْزَابِ ○ |
|---|---|---|---|
| اور کہا اس شخص نے جو ایمان لایا تھا | اے قوم میری | میں یقیناً ڈرتا ہوں کہ آئے تم پر | اگلے فرقوں کا سا دن |

| مِثْلَ دَأْبِ | قَوْمِ نُوحٍ | وَعَادٍ وَثَمُودَ | وَالَّذِينَ | مِنْ بَعْدِهِمْ |
|---|---|---|---|---|
| جیسے حال ہوا | قوم نوح کا | اور عاد کا اور ثمود کا | اور جو لوگ | ان کے پیچھے ہوئے |

| وَمَا اللَّهُ | يُرِيدُ | ظُلْمًا لِلْعِبَادِ ○ | وَيَا قَوْمِ | إِنِّي أَخَافُ عَلَيْكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| اور نہیں اللہ | کہ ارادہ کرے | ظلم کا بندوں پر | اور اے میری قوم | واقعی میں ڈرتا ہوں کہ آئے تم پر |

| يَوْمَ التَّنَادِ ○ | يَوْمَ تُوَلُّونَ | مُدْبِرِينَ | مَا لَكُمْ | مِنَ اللَّهِ |
|---|---|---|---|---|
| دن چیخ پکار کا | جس دن بھاگوگے تم | پیٹھ پھیر کر | نہ ہوگا تمہارے لئے | اللہ سے |

| مِنْ عَاصِمٍ | وَمَنْ يُضْلِلِ اللَّهُ | فَمَا لَهُ | مِنْ هَادٍ ○ |
|---|---|---|---|
| کوئی بچانے والا | اور جس کو کہ گمراہ کرے اللہ | پس نہیں اسکو | کوئی راہ دکھانے والا |

| وَلَقَدْ | جَاءَكُمْ يُوسُفُ | مِنْ قَبْلُ بِالْبَيِّنَاتِ | فَمَا زِلْتُمْ فِي شَكٍّ |
|---|---|---|---|
| اور یقیناً | آچکا ہے تمہارے پاس یوسف | اس سے پہلے ساتھ دلیلوں کے | پس ہمیشہ رہے تم شک میں |

| مِّمَّا جَآءَكُم بِهِۦ | حَتَّىٰٓ إِذَا هَلَكَ | قُلْتُمْ | لَن يَبْعَثَ ٱللَّهُ | مِنۢ بَعْدِهِۦ |
|---|---|---|---|---|
| اُن چیزوں سے جو وہ تمہارے پاس لیکر آیا | یہاں تک کہ جب وہ مر گیا | کہا تم نے | ہرگز نہ بھیجے گا اللہ | اس کے بعد |

| رَسُولًا | كَذَٰلِكَ | يُضِلُّ ٱللَّهُ | مَنْ هُوَ مُسْرِفٌ مُّرْتَابٌ ۝ |
|---|---|---|---|
| کسی رسول کو | اسی طرح | گمراہ کرتا ہے اللہ | اس کو جو وہ حد سے نکل جانے والا شک کرنے والا ہے |

| ٱلَّذِينَ يُجَٰدِلُونَ فِىٓ | ءَايَٰتِ ٱللَّهِ | بِغَيْرِ سُلْطَٰنٍ | أَتَىٰهُمْ |
|---|---|---|---|
| وہ جو جھگڑتے ہیں | اللہ کی آیتوں میں | بغیر دلیل کے | جو آئی ہو ان کے پاس |

| كَبُرَ مَقْتًا | عِندَ ٱللَّهِ | وَعِندَ ٱلَّذِينَ ءَامَنُوا۟ | كَذَٰلِكَ يَطْبَعُ ٱللَّهُ |
|---|---|---|---|
| بہت بڑا ہے ناخوشی میں | نزدیک اللہ کے | اور نزدیک ان لوگوں کے جو ایمان لائے | اسی طرح مہر لگا دیتا ہے اللہ |

منزل ۶

| عَلَىٰ كُلِّ قَلْبِ مُتَكَبِّرٍ جَبَّارٍ ۝ | وَقَالَ فِرْعَوْنُ | يَٰهَٰمَٰنُ ٱبْنِ لِى صَرْحًا |
|---|---|---|
| اوپر ہر پورے دل غرور والے سرکش کے | اور کہا فرعون نے | اے ہامان بنا میرے لیے ایک محل |

| لَّعَلِّىٓ أَبْلُغُ ٱلْأَسْبَٰبَ ۝ | أَسْبَٰبَ ٱلسَّمَٰوَٰتِ | فَأَطَّلِعَ إِلَىٰٓ إِلَٰهِ مُوسَىٰ |
|---|---|---|
| تاکہ جا پہنچوں میں رستوں میں | رستوں میں آسمانوں کے | پھر جھانک کر دیکھوں موسیٰ کے معبود کو |

| وَإِنِّى لَأَظُنُّهُۥ كَٰذِبًا | وَكَذَٰلِكَ | زُيِّنَ لِفِرْعَوْنَ | سُوٓءُ عَمَلِهِۦ | وَصُدَّ |
|---|---|---|---|---|
| اور یقیناً میں گمان کرتا ہوں اس کو جھوٹا | اور اسی طرح | اچھے دکھلائی دیئے فرعون کو | برے عمل اس کے | اور روک دیا گیا وہ |

ع ۶

عَنِ السَّبِيلِ | وَمَا كَيْدُ فِرْعَوْنَ | إِلَّا فِي تَبَابٍ ۝ع | وَقَالَ الَّذِي آمَنَ

سیدھے راستہ سے | اور نہیں تھی تدبیر فرعون کی | مگر ہلاکت میں | اور کہا اس شخص نے کہ ایمان لایا تھا

يَا قَوْمِ | اتَّبِعُونِ | أَهْدِكُمْ | سَبِيلَ الرَّشَادِ ۝ج | يَا قَوْمِ إِنَّمَا هَٰذِهِ الْحَيَاةُ الدُّنْيَا

اے میری قوم | پیروی کرو میری | دکھلاؤں میں تم کو | راستہ بھلائی کا | اے میری قوم بس یہ زندگانی دنیا کی

مَتَاعٌ ز | وَإِنَّ الْآخِرَةَ | هِيَ دَارُ الْقَرَارِ ۝ | مَنْ عَمِلَ سَيِّئَةً

فقط چند روزہ برتنا ہے | اور یقیناً آخرت ہی | رہنے کا گھر ہے | جس نے کیا گناہ

منزل

فَلَا يُجْزَىٰ | إِلَّا مِثْلَهَا ج | وَمَنْ عَمِلَ صَالِحًا | مِنْ ذَكَرٍ | أَوْ أُنْثَىٰ

پس نہیں بدلا دیا جائیگا | مگر برابر اس کی | اور جس نے کام کیا اچھا | خواہ مرد ہو | یا عورت

وَهُوَ مُؤْمِنٌ | فَأُولَٰئِكَ | يَدْخُلُونَ الْجَنَّةَ | يُرْزَقُونَ فِيهَا بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

اور وہ ہو ایمان والا | پس یہ لوگ | داخل ہوں گے بہشت میں | رزق دیئے جاینگے اس میں بے حساب

النصف

وَيَا قَوْمِ | مَا لِي أَدْعُوكُمْ | إِلَى النَّجَاةِ | وَتَدْعُونَنِي | إِلَى النَّارِ ۝ط

اور اے میری قوم | کیا ہوا مجھ کو بلاتا ہوں میں تم کو | طرف نجات کی | اور بلاتے ہو تم مجھ کو | طرف آگ کی

تَدْعُونَنِي لِأَكْفُرَ بِاللَّهِ | وَأُشْرِكَ بِهِ | مَا لَيْسَ لِي بِهِ | عِلْمٌ ز

بلاتے ہو تم مجھ کو اس واسطے کہ کفر کروں میں ساتھ اللہ کے | اور شریک بناؤں اس کا | اس چیز کو کہ نہیں مجھ کو اس کا | کچھ علم

| وَأَنَا أَدْعُوكُمْ | إِلَى الْعَزِيزِ الْغَفَّارِ ۝ | لَا جَرَمَ | أَنَّمَا تَدْعُونَنِي إِلَيْهِ |
|---|---|---|---|
| اور میں بلاتا ہوں تم کو | طرف زبردست بخشنے والے کی | یقینی بات ہے | کہ وہ چیز کہ بلاتے ہو تم مجھکو اسکی طرف |

| لَيْسَ لَهُ دَعْوَةٌ | فِي الدُّنْيَا | وَلَا فِي الْآخِرَةِ | وَأَنَّ مَرَدَّنَا إِلَى اللَّهِ |
|---|---|---|---|
| نہیں ہے اس کو پکارنا | دنیا میں | اور نہ آخرت میں | اور یہ کہ ہم سب کا پھر جانا خدا کی طرف ہے |

| وَأَنَّ الْمُسْرِفِينَ | هُمْ أَصْحَابُ النَّارِ ۝ | فَسَتَذْكُرُونَ | مَا أَقُولُ لَكُمْ |
|---|---|---|---|
| اور یہ کہ حد سے نکل جانے والے | وہی ہیں دوزخی | پس البتہ یاد کروگے | جو کچھ کہتا ہوں میں تم سے |

منزل ۶

| وَأُفَوِّضُ | أَمْرِي إِلَى اللَّهِ | إِنَّ اللَّهَ | بَصِيرٌ | بِالْعِبَادِ ۝ | فَوَقَاهُ اللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور سونپتا ہوں میں | کام اپنا طرف اللہ کے | یقیناً اللہ | دیکھتا ہے | بندوں کو | پس بچا لیا اسکو اللہ نے |

| سَيِّئَاتِ مَا مَكَرُوا | وَحَاقَ بِآلِ فِرْعَوْنَ | سُوءُ الْعَذَابِ ۝ |
|---|---|---|
| برائیوں سے ان تدبیروں کی جو وہ کرتے تھے | اور گھیر لیا فرعون والوں کو | برے عذاب نے |

| النَّارُ | يُعْرَضُونَ عَلَيْهَا | غُدُوًّا | وَعَشِيًّا | وَيَوْمَ تَقُومُ السَّاعَةُ |
|---|---|---|---|---|
| وہ آگ ہے | کہ سامنا کیا جائیگا ان کا اسپر | صبح | اور شام | اور جس دن کہ قائم ہوگی قیامت |

| أَدْخِلُوا آلَ فِرْعَوْنَ | أَشَدَّ الْعَذَابِ ۝ | وَإِذْ يَتَحَاجُّونَ | فِي النَّارِ |
|---|---|---|---|
| حکم ہوگا داخل کرو فرعون والوں کو | سخت عذاب میں | اور جب وہ آپس میں جھگڑینگے | دوزخ کے اندر |

| فَيَقُولُ | الضُّعَفَاءُ | لِلَّذِينَ اسْتَكْبَرُوا | إِنَّا كُنَّا لَكُمْ تَبَعًا | فَهَلْ أَنْتُمْ |
|---|---|---|---|---|
| پس کہینگے | کمزور | اُن لوگوں سے جو بڑے بنتے تھے | یقیناً تھے ہم تمہارے تابع | تو کیا تم |

| مُغْنُونَ عَنَّا | نَصِيبًا | مِنَ النَّارِ ۝ | قَالَ الَّذِينَ اسْتَكْبَرُوا | إِنَّا كُلٌّ فِيهَا |
|---|---|---|---|---|
| ہٹا سکتے ہو ہم سے | ایک حصہ | آگ کا | کہینگے وہ لوگ جو بڑے بنتے تھے | ہم سب کے سب دوزخ میں ہیں |

| إِنَّ اللَّهَ | قَدْ حَكَمَ | بَيْنَ الْعِبَادِ ۝ | وَقَالَ | الَّذِينَ فِي النَّارِ | لِخَزَنَةِ جَهَنَّمَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً اللہ | فیصلہ کر چکا | بندوں کے درمیان | اور کہینگے | وہ لوگ جو دوزخ میں ہونگے | چوکیداروں سے دوزخ کے |

| ادْعُوا رَبَّكُمْ | يُخَفِّفْ عَنَّا | يَوْمًا مِنَ الْعَذَابِ ۝ | قَالُوا | أَوَلَمْ تَكُ |
|---|---|---|---|---|
| دعا کرو اپنے پروردگار سے | کہ ہلکا کردے ہم سے | ایک دن تھوڑا سا عذاب | چوکیدار کہینگے | کیا نہ آتے رہے |

| تَأْتِيكُمْ | رُسُلُكُمْ | بِالْبَيِّنَاتِ ط | قَالُوا بَلَى ط | قَالُوا | فَادْعُوا ج |
|---|---|---|---|---|---|
| تمہارے پاس | تمہارے پیغمبر | کھلی نشانیاں لیکر | دوزخی کہینگے کیوں نہیں | چوکیدار کہینگے | پھر تم ہی دعا کرو |

| وَمَا دُعَاءُ | الْكَافِرِينَ | إِلَّا فِي ضَلَالٍ ۝ ع | إِنَّا لَنَنْصُرُ رُسُلَنَا | وَالَّذِينَ آمَنُوا |
|---|---|---|---|---|
| اور نہیں دعا | کافروں کی | مگر محض بے اثر | بالیقین ہم مدد کرتے ہیں اپنے رسولوں کی | اور ان لوگوں کی جو ایمان لائے |

| فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا | وَيَوْمَ يَقُومُ الْأَشْهَادُ ۝ | يَوْمَ لَا يَنْفَعُ الظَّالِمِينَ مَعْذِرَتُهُمْ |
|---|---|---|
| زندگی میں دنیا کی | اور اس دن بھی جبکہ کھڑے ہونگے گواہی دینے والے | جس دن کہ نہ نفع دیگی ظالموں کو معذرت ان کی |

منزل

ع ۵

| وَلَهُمُ اللَّعْنَةُ | وَلَهُمْ سُوْٓءُ الدَّارِ ۝ | وَلَقَدْ اٰتَيْنَا | مُوْسَى الْهُدٰى |
|---|---|---|---|
| اور اُن کے لیے لعنت ہوگی | اور اُن کے لیے بُرائی ہوگی دار آخرت کی | اور یقیناً دی ہم نے | موسیٰ کو ہدایت |

| وَاَوْرَثْنَا | بَنِىٓ اِسْرَآءِيْلَ الْكِتٰبَ ۝ | هُدًى وَّذِكْرٰى | لِاُولِى الْاَلْبَابِ ۝ |
|---|---|---|---|
| اور وارث کیا ہم نے | بنی اسرائیل کو کتاب کا | کہ وہ ہدایت و نصیحت تھی | واسطے عقل والوں کے |

| فَاصْبِرْ | اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ | وَّاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ | وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ |
|---|---|---|---|
| پس صبر کر | بیشک وعدہ اللہ کا سچا ہے | اور معافی مانگ اپنے گناہ کی | اور پاکی بیان کر ساتھ تعریف رب اپنے کے |

| بِالْعَشِيِّ | وَالْاِبْكَارِ ۝ | اِنَّ الَّذِيْنَ | يُجَادِلُوْنَ | فِىٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|
| شام کو | اور صبح کو | یقیناً جو لوگ | جھگڑتے ہیں | اللہ کی آیتوں میں |

منزل ٦

| بِغَيْرِ سُلْطٰنٍ | اَتٰىهُمْ ۙ | اِنْ فِىْ صُدُوْرِهِمْ | اِلَّا كِبْرٌ |
|---|---|---|---|
| بغیر دلیل کے | کہ آئی ہو اُن کے پاس | نہیں اُن کے دلوں میں | مگر بڑائی |

| مَّا هُمْ بِبَالِغِيْهِ ۚ | فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ ۭ | اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ ۝ |
|---|---|---|
| کہ نہیں وہ پہونچنے والے اُس تک | پس پناہ پکڑ ساتھ اللہ کے | یقیناً وہی ہے سُننے والا دیکھنے والا |

| لَخَلْقُ السَّمٰوٰتِ | وَالْاَرْضِ اَكْبَرُ مِنْ خَلْقِ النَّاسِ | وَلٰكِنَّ |
|---|---|---|
| البتہ پیدا کرنا آسمانوں کا | اور زمین کا بہت بڑا ہے پیدا کرنے سے لوگوں کے | و لیکن |

| اَكْثَرَ النَّاسِ | لَا يَعْلَمُوْنَ ○ | وَمَا يَسْتَوِى الْاَعْمٰى | وَالْبَصِيْرُ | وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا |
|---|---|---|---|---|
| بہت لوگ | نہیں جانتے | اور نہیں برابر ہوتا اندھا | اور آنکھوں والا | اور نہ وہ لوگ جو ایمان لائے |

| وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | وَلَا الْمُسِیْٓءُ ؕ | قَلِيْلًا مَّا | تَتَذَكَّرُوْنَ ○ |
|---|---|---|---|
| اور انہوں نے اچھے کام کئے | اور نہ برے کام کرنے والے | تم بہت کم | نصیحت پکڑتے ہو |

| اِنَّ السَّاعَةَ لَاٰتِيَةٌ | لَّا رَيْبَ فِيْهَا ؗ | وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ |
|---|---|---|
| واقعی قیامت ضرور آنے والی ہے | نہیں شک اس میں | و لیکن بہت لوگ |

منزل ۶

| لَا يُؤْمِنُوْنَ ○ | وَقَالَ رَبُّكُمُ | ادْعُوْنِىْٓ | اَسْتَجِبْ لَكُمْ ؕ | اِنَّ الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| نہیں ایمان لاتے | اور کہا تمہارے پروردگار نے | دعا کرو مجھ سے | قبول کروں گا میں تمہارے لئے | یقیناً جو لوگ |

ع ۶

| يَسْتَكْبِرُوْنَ | عَنْ عِبَادَتِىْ | سَيَدْخُلُوْنَ جَهَنَّمَ | دٰخِرِيْنَ ○ ع |
|---|---|---|---|
| تکبر کرتے ہیں | میری عبادت سے | جلدی داخل ہونگے جہنم میں | ذلیل ہو کر |

| اَللّٰهُ الَّذِىْ | جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ | لِتَسْكُنُوْا فِيْهِ | وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا ؕ |
|---|---|---|---|
| اللہ وہ ہے جس نے | بنائی تمہارے لئے رات | تاکہ آرام کرو اس میں | اور بنایا دن کو دکھلانے والا |

| اِنَّ اللّٰهَ | لَذُوْ فَضْلٍ | عَلَى النَّاسِ | وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ | لَا يَشْكُرُوْنَ ○ |
|---|---|---|---|---|
| بیشک اللہ | بڑے فضل والا ہے | لوگوں پر | لیکن بہت لوگ | نہیں شکر کرتے |

وقف لازم

| ذٰلِكُمُ اللّٰهُ | رَبُّكُمْ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ م | لَآ اِلٰهَ | اِلَّا هُوَ ۔ |
|---|---|---|---|
| یہ ہے اللہ | پروردگار تمہارا پیدا کرنے والا ہر چیز کا | نہیں کوئی معبود | مگر وہ |

| فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ○ | كَذٰلِكَ | يُؤْفَكُ الَّذِيْنَ كَانُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ يَجْحَدُوْنَ |
|---|---|---|
| پس کہاں بہکے جاتے ہو | اسی طرح | بہکے جاتے تھے وہ لوگ جو اللہ کی نشانیوں کا انکار کرتے تھے |

| اَللّٰهُ الَّذِيْ | جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ | قَرَارًا | وَّالسَّمَآءَ بِنَآءً | وَّصَوَّرَكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| اللہ وہ ہے جس نے | بنایا تمہارے لیے زمین کو | ٹھہرنے کی جگہ | اور آسمان کو خیمہ | اور صورت بنائی تمہاری |

منزل

| فَاَحْسَنَ صُوَرَكُمْ | وَرَزَقَكُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ | ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ صلے |
|---|---|---|
| تو اچھی بنائیں صورتیں تمہاری | اور روزی دی تم کو پاکیزہ چیزوں سے | یہ ہے اللہ پروردگار تمہارا |

| فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ | رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ○ | هُوَ الْحَيُّ | لَآ اِلٰهَ | اِلَّا هُوَ |
|---|---|---|---|---|
| پس بہت برکت والا ہے اللہ | پروردگار عالموں کا | وہ ہے زندہ | نہیں کوئی معبود | مگر وہ |

| فَادْعُوْهُ | مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ط | اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ | رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ |
|---|---|---|---|
| پس پکارو اسکو | خالص کر کر واسطے اس کے عبادت | سب تعریف واسطے اللہ کے ہے | جو پروردگار ہے عالموں کا |

| قُلْ | اِنِّيْ نُهِيْتُ | اَنْ | اَعْبُدَ الَّذِيْنَ | تَدْعُوْنَ | مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہہ | یقیناً میں منع کیا گیا ہوں | یہ کہ | عبادت کروں ان کی جن کو | پکارتے ہو تم | سوائے اللہ کے |

| لَمَّا جَآءَنِيَ الْبَيِّنٰتُ | مِنْ رَّبِّيْ ؗ | وَاُمِرْتُ اَنْ اُسْلِمَ لِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ |
|---|---|---|
| جب آچکیں میرے پاس کھلی دلیلیں | میرے رب کے پاس سے | اور حکم دیا گیا ہوں میں یہ کہ مطیع ہو جاؤں میں سارے جہانوں کے پالنے والے کا |

| هُوَ الَّذِيْ | خَلَقَكُمْ | مِّنْ تُرَابٍ | ثُمَّ مِنْ نُّطْفَةٍ | ثُمَّ مِنْ عَلَقَةٍ |
|---|---|---|---|---|
| وہی ہے جس نے | پیدا کیا تم کو | مٹی سے | پھر نطفے سے | پھر خون کے لوتھڑے سے |

| ثُمَّ يُخْرِجُكُمْ طِفْلًا | ثُمَّ لِتَبْلُغُوْٓا | اَشُدَّكُمْ | ثُمَّ لِتَكُوْنُوْا شُيُوْخًا |
|---|---|---|---|
| پھر نکالتا ہے تم کو بچہ کر کے | پھر باقی رکھتا ہے تم کو تاکہ پہنچو | اپنی جوانی کو | پھر تاکہ ہو جاؤ بڈھے |

| وَمِنْكُمْ | مَّنْ يُّتَوَفّٰى | مِنْ قَبْلُ | وَلِتَبْلُغُوْٓا | اَجَلًا مُّسَمًّى |
|---|---|---|---|---|
| اور بعض تم میں سے | وہ ہے کہ مر جاتا ہے | پہلے اس سے | اور تاکہ پہنچو تم | وقت مقرر تک |

| وَّلَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۝ | هُوَ الَّذِيْ يُحْيٖ | وَيُمِيْتُ | فَاِذَا قَضٰٓى اَمْرًا |
|---|---|---|---|
| اور تاکہ تم سمجھو | وہی ہے جو جلاتا ہے | اور مارتا ہے | پھر جب پورا کرنا چاہتا ہے کسی کام کو |

| فَاِنَّمَا | يَقُوْلُ لَهٗ | كُنْ | فَيَكُوْنُ ۝ | اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ | يُجَادِلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو بس یہ کہ | کہتا ہے اس کے لیے | ہو جا | پس ہو جاتا ہے | کیا نہیں دیکھا تو نے طرف ان لوگوں کی | کہ جھگڑتے ہیں |

| فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ ؕ | اَنّٰى يُصْرَفُوْنَ ۝ | الَّذِيْنَ | كَذَّبُوْا بِالْكِتٰبِ |
|---|---|---|---|
| اللہ کی آیتوں میں | (دیکھو) کہاں پھرے جاتے ہیں | وہ لوگ | کہ جھٹلاتے ہیں کتاب کو |

| وَبِمَآ اَرْسَلْنَا بِهٖ رُسُلَنَا ۛ قف | فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ۙ | اِذِ الْاَغْلٰلُ فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ |
|---|---|---|
| اور اُس چیز کو کہ بھیجا ہے ہم نے ساتھ اُس کے پیغمبروں اپنوں کو | پس قریب ہے کہ جان لیں گے وہ | جس وقت کہ طوق ہونگے اُن کی گردنوں میں |

| وَالسَّلٰسِلُ ؕ | يُسْحَبُوْنَ ۙ | فِي الْحَمِيْمِ ۙ | ثُمَّ فِي النَّارِ | يُسْجَرُوْنَ ۚ |
|---|---|---|---|---|
| اور زنجیریں | گھسیٹے جاوینگے | گرم پانی میں | پھر آگ میں | جھونکے جائیں گے |

| ثُمَّ قِيْلَ لَهُمْ | اَيْنَ مَا كُنْتُمْ تُشْرِكُوْنَ ۙ | مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ | قَالُوْا |
|---|---|---|---|
| پھر کہا جاویگا اُن سے | کہاں ہیں وہ جن کو تم شریک ٹھہراتے تھے | سوائے اللہ کے ؟ | وہ کہینگے |



| ضَلُّوْا عَنَّا | بَلْ لَّمْ نَكُنْ نَّدْعُوْا | مِنْ قَبْلُ شَيْـًٔا ؕ | كَذٰلِكَ |
|---|---|---|---|
| کہ کھوئے گئے ہم سے | بلکہ نہیں پکارتے تھے ہم | اس سے پہلے کسی کو | اسی طرح |

| يُضِلُّ اللّٰهُ الْكٰفِرِيْنَ ○ | ذٰلِكُمْ بِمَا كُنْتُمْ | تَفْرَحُوْنَ فِي الْاَرْضِ |
|---|---|---|
| گمراہی میں چھوڑتا ہے اللہ کافروں کو | یہ بسبب اس کے ہے کہ تم | خوشیاں مناتے تھے زمین میں |

| بِغَيْرِ الْحَقِّ | وَبِمَا كُنْتُمْ تَمْرَحُوْنَ ۚ | اُدْخُلُوْٓا | اَبْوَابَ جَهَنَّمَ | خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۚ |
|---|---|---|---|---|
| ناحق کی | اور بسبب اس کے کہ تم اتراتے تھے | داخل ہو جاؤ | دروازوں میں دوزخ کے | ہمیشہ رہنے والے اس میں |

| فَبِئْسَ مَثْوَى | الْمُتَكَبِّرِيْنَ ○ | فَاصْبِرْ | اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ ۚ |
|---|---|---|---|
| پس برا ہے ٹھکانا | تکبر کرنے والوں کا | پس صبر کر | یقیناً وعدہ اللہ کا سچا ہے |

| فَاِمَّا نُرِيَنَّكَ | بَعْضَ | الَّذِيْ | نَعِدُهُمْ | اَوْ نَتَوَفَّيَنَّكَ | فَاِلَيْنَا يُرْجَعُوْنَ ۝ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس اگر دکھلا دیں ہم تجھ کو کچھ تھوڑا سا | اس میں سے | | کہ وعدہ دیتے ہیں ہم ان کو | یا قبض کرلیں ہم تجھ کو | پس ہماری ہی طرف پھیر جاویں گے وہ |

| وَلَقَدْ | اَرْسَلْنَا | رُسُلًا | مِّنْ قَبْلِكَ | مِنْهُمْ مَّنْ قَصَصْنَا عَلَيْكَ |
|---|---|---|---|---|
| اور یقیناً | بھیجے ہم نے | بہت رسول | پہلے تجھ سے | بعض ان میں سے وہ ہیں جن کا قصہ بیان کیا ہم نے تجھ سے |

| وَمِنْهُمْ مَّنْ لَّمْ نَقْصُصْ عَلَيْكَ ؕ | وَمَا كَانَ لِرَسُوْلٍ | اَنْ يَّاْتِيَ بِاٰيَةٍ |
|---|---|---|
| اور بعض ان میں سے وہ ہیں جن کا قصہ نہیں بیان کیا ہم نے تجھ سے | اور نہیں تھا مقدور کسی رسول کا | یہ کہ لے آوے کوئی نشانی |

منزل ٦

| اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ | فَاِذَا جَآءَ | اَمْرُ اللّٰهِ | قُضِيَ بِالْحَقِّ | وَخَسِرَ هُنَالِكَ |
|---|---|---|---|---|
| مگر ساتھ حکم اللہ کے | پھر جب آویگا | حکم خدا کا | فیصلہ کیا جائیگا ٹھیک ٹھیک | اور خسارہ میں رہینگے اس جگہ |

ع ٨

| الْمُبْطِلُوْنَ ۝ | اَللّٰهُ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَنْعَامَ | لِتَرْكَبُوْا مِنْهَا |
|---|---|---|
| جھوٹے | اللہ وہ ہے جس نے بنائے تمہارے لئے چوپائے | تاکہ سوار ہو تم بعض ان کے پر |

| وَمِنْهَا تَاْكُلُوْنَ ۝ | وَلَكُمْ فِيْهَا مَنَافِعُ | وَلِتَبْلُغُوْا | عَلَيْهَا حَاجَةً |
|---|---|---|---|
| اور بعض کو ان میں سے کھاتے ہو تم | اور تمہارے لئے ان میں اور بھی فائدے ہیں | اور تاکہ پہنچو تم | ان پر حاجت کو |

| فِيْ صُدُوْرِكُمْ | وَعَلَيْهَا | وَعَلَى الْفُلْكِ | تُحْمَلُوْنَ ۝ | وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ |
|---|---|---|---|---|
| جو تمہارے دلوں میں ہے | اور ان پر | اور کشتیوں پر | تم سوار کئے جاتے ہو | اور دکھلاتا ہے تم کو نشانیاں اپنی |

| فَاَیَّ اٰیٰتِ اللّٰهِ تُنْكِرُوْنَ ○ | اَفَلَمْ یَسِیْرُوْا | فِی الْاَرْضِ | فَیَنْظُرُوْا |
|---|---|---|---|
| پس کون کون سی نشانیوں کا اللہ کی انکار کرو گے تم | کیا پس نہیں سیر کی انہوں نے | زمین میں | پس دیکھتے وہ |

| كَیْفَ كَانَ عَاقِبَةُ | الَّذِیْنَ | مِنْ قَبْلِهِمْ | كَانُوْٓا | اَكْثَرَ مِنْهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| کہ کیسا ہوا انجام | اُن لوگوں کا | جو پہلے اُن سے تھے | وہ لوگ | زیادہ تھے اُن سے |

| وَاَشَدَّ قُوَّةً | وَّاٰثَارًا فِی الْاَرْضِ | فَمَآ اَغْنٰی عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا یَكْسِبُوْنَ |
|---|---|---|
| اور سخت تر قوت میں | اور نشانوں میں جو زمین پر چھوڑ گئے تھے | پھر نہ کام آیا اُن کے جو کچھ کہ وہ کماتے تھے |

| فَلَمَّا جَآءَتْهُمْ | رُسُلُهُمْ | بِالْبَیِّنٰتِ | فَرِحُوْا بِمَا عِنْدَهُمْ مِّنَ الْعِلْمِ |
|---|---|---|---|
| پس جب آئے اُن کے پاس | رسول اُن کے | کھلی نشانیاں لیکر | تو نازاں ہوئے ساتھ اُس کے جو اُن کے پاس علم تھا |

| وَحَاقَ بِهِمْ | مَّا كَانُوْا بِهٖ یَسْتَهْزِءُوْنَ ○ | فَلَمَّا رَاَوْا بَاْسَنَا |
|---|---|---|
| اور گھیر لیا اُن کو | اُس چیز نے کہ وہ اُس کے ساتھ تمسخر کرتے تھے | پھر جب دیکھا انہوں نے عذاب ہمارا |

| قَالُوْٓا | اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَحْدَهٗ | وَكَفَرْنَا بِمَا كُنَّا بِهٖ مُشْرِكِیْنَ ○ |
|---|---|---|
| کہا انہوں نے | ایمان لائے ہم ساتھ اللہ اکیلے کے | اور منکر ہوئے ہم اُن چیزوں کے جن کو ہم اُس کے ساتھ شریک ٹھہراتے تھے |

| فَلَمْ یَكُ | یَنْفَعُهُمْ اِیْمَانُهُمْ | لَمَّا رَاَوْا بَاْسَنَا | سُنَّتَ اللّٰهِ الَّتِیْ |
|---|---|---|---|
| پھر نہ ہوا | کہ نفع دے اُن کو ایمان اُن کا | جب دیکھ لیا انہوں نے عذاب ہمارا | معمول بندھا ہوا ہے اللہ کا جو |

منزل ۶

| قد خلت | فی عبادہٖ ج | وخسر هنالك | الکفرون ۵ |
|---|---|---|---|
| ہوتا چلا آیا ہے | اُس کے بندوں میں | اور زیاں پایا اُس جگہ | کافروں نے |

| سورۂ حٰمٓ سجدہ | بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم ۵ | اس میں چوّن آیتیں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں نازل ہوئی | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | اور چھ رکوع ہیں |

| حٰمٓ ۵ ج | تنزیل | من الرحمٰن الرحیم ج | کتب فصلت ایتہ |
|---|---|---|---|
| حا ۔ میم ۔ | اُتارا ہوا ہے | رحمت والے بندہ نواز کی طرف سے | یہ کتاب ہے کہ جدا جدا بیان کی گئی ہیں آیتیں اسکی |

منزل ۶

| قرانا عربیا | لقوم یعلمون ۵ لا | بشیرا | ونذیرا ج | فاعرض اکثرھم |
|---|---|---|---|---|
| قرآن ہے جو عربی ہے | ایسے لوگوں کے لئے جو جانتے ہیں | خوشخبری دینے والا | اور ڈرانے والا | سو روگردانی کی اکثر لوگوں نے |

| فھم | لا یسمعون ۵ | وقالوا | قلوبنا | فی اکنۃ | مما تدعونا |
|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ | نہیں سنتے | اور کہتے ہیں | ہمارے دل | پردوں میں ہیں | اُس بات سے جو بلاتے ہو ہم کو |

| الیہ | وفی اذاننا وقر | ومن بیننا | وبینک | حجاب |
|---|---|---|---|---|
| طرف جسکی | اور ہمارے کانوں میں بوجھ ہے | اور درمیان ہمارے | اور درمیان تیرے | پردہ ہے |

| فاعمل | اننا عملون ۵ | قل | انما انا بشر | مثلکم |
|---|---|---|---|---|
| پس تو اپنا کام کر | یقیناً ہم اپنا کام کر رہے ہیں | کہہ | بس میں تو ایک آدمی ہوں | مانند تمہاری |

| يُوحٰۤى اِلَىَّ | اَنَّمَآ اِلٰـهُكُمْ | اِلٰهٌ وَّاحِدٌ | فَاسْتَقِيْمُوْۤا اِلَيْهِ |
|---|---|---|---|
| وحی کی جاتی ہے طرف میری | یہ کہ معبود تمہارا | معبود اکیلا ہے | پس سیدھے چلو طرف اسکی |

| وَاسْتَغْفِرُوْهُ | وَوَيْلٌ لِّلْمُشْرِكِيْنَ | الَّذِيْنَ لَا يُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ |
|---|---|---|
| اور بخشش مانگو اس سے | اور خرابی ہے مشرکوں کی | وہ جو نہیں دیتے زکوٰۃ |

| وَهُمْ بِالْاٰخِرَةِ | هُمْ كٰفِرُوْنَ | اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا |
|---|---|---|
| اور وہ آخرت کے | منکر ہی رہتے ہیں | یقیناً وہ لوگ جو ایمان لائے |

| وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | لَهُمْ اَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُوْنٍ | قُلْ اَئِنَّكُمْ |
|---|---|---|
| اور کام کئے اچھے | ان کے لئے ثواب ہے نہ موقوف ہونے والا | کہہ کیا تم |

ع ۱ منزل ۶ ۱۵

| لَتَكْفُرُوْنَ | بِالَّذِيْ خَلَقَ الْاَرْضَ | فِيْ يَوْمَيْنِ |
|---|---|---|
| انکار کرتے ہو | اس خدا کا جس نے پیدا کیا زمین کو | دو دن میں |

| وَتَجْعَلُوْنَ لَهٗۤ اَنْدَادًا | ذٰلِكَ | رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ | وَجَعَلَ فِيْهَا |
|---|---|---|---|
| اور ٹھہراتے ہو اس کے شریک | یہ ہے | پروردگار عالموں کا | اور کئے اس نے زمین میں |

| رَوَاسِيَ مِنْ فَوْقِهَا | وَبٰرَكَ فِيْهَا | وَقَدَّرَ فِيْهَاۤ اَقْوَاتَهَا |
|---|---|---|
| میخیں (پہاڑ) اس کے اوپر سے | اور برکت رکھی اس کے اندر | اور مقرر کیں اس میں خوراکیں ان کی |

| فِيْٓ اَرْبَعَةِ اَيَّامٍ | سَوَآءً لِّلسَّآئِلِيْنَ ۝ | ثُمَّ اسْتَوٰٓى | اِلَى السَّمَآءِ |
|---|---|---|---|
| یہ چار دن کے اندر ہوا | برابر ہے پوچھنے والوں کے لئے | پھر قصد کیا | طرف آسمان کی |

| وَهِيَ دُخَانٌ | فَقَالَ لَهَا | وَلِلْاَرْضِ | ائْتِيَا طَوْعًا | اَوْ كَرْهًا |
|---|---|---|---|---|
| اور وہ دھواں تھا | پس کہا واسطے اس کے | اور واسطے زمین کے | آؤ تم دونوں خوشی سے | یا ناگواری سے |

| قَالَتَآ | اَتَيْنَا طَآئِعِيْنَ ۝ | فَقَضٰهُنَّ | سَبْعَ سَمٰوٰتٍ | فِيْ يَوْمَيْنِ |
|---|---|---|---|---|
| کہا دونوں نے | آئے ہم خوشی سے | پس کر دیا ان کو | سات آسمان | دو دن میں |

| وَاَوْحٰى فِيْ كُلِّ سَمَآءٍ | | اَمْرَهَا | وَزَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا | بِمَصَابِيْحَ |
|---|---|---|---|---|
| اور بھیجا | ہر آسمان میں | انتظام اس کا | اور زینت دی ہم نے دنیا کے آسمان کو | ساتھ چراغوں کے |

منزل ۶

| وَحِفْظًا | ذٰلِكَ | تَقْدِيْرُ | الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ۝ | فَاِنْ | اَعْرَضُوْا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور حفاظت کیلئے | یہ | اندازہ (قدرت) ہے | زبردست جاننے والے کا | پھر اگر | وہ منہ پھیریں |

| فَقُلْ | اَنْذَرْتُكُمْ | صٰعِقَةً | مِّثْلَ صٰعِقَةِ عَادٍ | وَّثَمُوْدَ ۝ |
|---|---|---|---|---|
| پس کہہ | کہ ڈراتا ہوں میں تم کو | (آسمانی عذاب کی) کڑک سے | جیسے کڑک (کا عذاب) عاد | و ثمود پر آیا تھا |

| اِذْ جَآءَتْهُمُ الرُّسُلُ | مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ | وَمِنْ خَلْفِهِمْ |
|---|---|---|
| جبکہ آئے تھے ان کے پاس رسول | ان کے آگے سے | اور ان کے پیچھے سے |

| ملٰٓئِكَةً | لَاَنْزَلَ | لَوْ شَآءَ رَبُّنَا | قَالُوْا | اِلَّا اللّٰهَ | اَلَّا تَعْبُدُوْٓا |
|---|---|---|---|---|---|
| فرشتے | البتہ اُتارتا | اگر چاہتا پروردگار ہمارا | کہنے لگے | سوائے اللہ کے | یہ کہ کسی کی عبادت نہ کرو |

| فَاسْتَكْبَرُوْا | فَاَمَّا عَادٌ | فَاِنَّا بِمَآ اُرْسِلْتُمْ بِهٖ كٰفِرُوْنَ ○ |
|---|---|---|
| تو تکبر کرنے لگے وہ | پس وہ جو عاد کی قوم تھی | پس تحقیق ہم ساتھ اُس کے جو تم کو دیکر بھیجا گیا ہے منکر ہیں |

| قُوَّةً ط | مَنْ اَشَدُّ مِنَّا | وَقَالُوْا | بِغَيْرِ الْحَقِّ | فِي الْاَرْضِ |
|---|---|---|---|---|
| قوت میں | کون ہے زیادہ تر ہم سے | اور کہنے لگے | ناحق | زمین میں |

| قُوَّةً ط | هُوَ اَشَدُّ مِنْهُمْ | الَّذِيْ خَلَقَهُمْ | اَنَّ اللّٰهَ | اَوَلَمْ يَرَوْا |
|---|---|---|---|---|
| قوت میں | وہ زیادہ تر ہے اِن سے | جس نے اُن کو پیدا کیا ہے | کہ وہ اللہ | کیا انہوں نے دیکھا نہیں |

منزل

| عَلَيْهِمْ رِيْحًا صَرْصَرًا | فَاَرْسَلْنَا | يَجْحَدُوْنَ ○ | بِاٰيٰتِنَا | وَكَانُوْا |
|---|---|---|---|---|
| اُن پر ہوا بڑے زور کی | تو ہم نے بھیجی | انکار کرتے | ہماری آیتوں کا | اور تھے وہ |

| فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ط | عَذَابَ الْخِزْيِ | لِّنُذِيْقَهُمْ | فِيْٓ اَيَّامٍ نَّحِسَاتٍ |
|---|---|---|---|
| دنیا کی زندگی میں | عذاب رسوائی کا | تاکہ ہم چکھائیں اُن کو | منحوس دنوں میں |

| وَاَمَّا ثَمُوْدُ | لَا يُنْصَرُوْنَ ○ | وَهُمْ | اَخْزٰى | وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ |
|---|---|---|---|---|
| اور وہ جو ثمود تھے | مدد نہ کی جائے گی | اور اُنکی | بڑا رسوا کرنے والا ہے | اور البتہ عذاب آخرت کا |

فَهَدَيْنٰهُمْ | فَاسْتَحَبُّوا | الْعَمٰى عَلَى الْهُدٰى | فَاَخَذَتْهُمْ
پس ہدایت کی ہمنے انکو | تو انہوں نے پسند کیا | اندھا رہنے کو ہدایت پانے پر | پھر پکڑا اُن کو

صٰعِقَةُ | الْعَذَابِ الْهُوْنِ | بِمَا كَانُوْا | يَكْسِبُوْنَ ۝
کڑک نے | ذلت کے عذاب کی | بدلے میں اُس کے | جو وہ کماتے تھے

وَنَجَّيْنَا | الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | وَكَانُوْا يَتَّقُوْنَ ۝ع | وَيَوْمَ يُحْشَرُ
اور بچا لیا ہمنے | اُن لوگوں کو جو ایمان لائے | اور وہ ڈرتے تھے | اور جسدن جمع کیے جائیں گے

اَعْدَاءُ اللّٰهِ | اِلَى النَّارِ | فَهُمْ يُوْزَعُوْنَ ۝ | حَتّٰى اِذَا مَا جَاءُوْهَا
اللہ کے دشمن | آگ کی جانب | پھر وہ تقسیم کیے جائینگے | یہانتک کہ جب وہ آجائینگے دوزخ کے پاس

شَهِدَ عَلَيْهِمْ | سَمْعُهُمْ | وَاَبْصَارُهُمْ | وَجُلُوْدُهُمْ | بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝
گواہی دینگے اُن پر | اُن کے کان | اور اُن کی آنکھیں | اور اُن کی کھالیں | اُن اعمال کی جو وہ کرتے تھے

وَقَالُوْا | لِجُلُوْدِهِمْ | لِمَ شَهِدْتُّمْ عَلَيْنَا | قَالُوْا | اَنْطَقَنَا اللّٰهُ
اور وہ کہینگے | اپنی کھالوں سے | کہ کیوں گواہی دی تم نے اوپر ہمارے | کہینگی کھالیں | بلوایا ہم کو اُس اللہ نے

الَّذِيْ | اَنْطَقَ | كُلَّ شَيْءٍ | وَهُوَ خَلَقَكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ | وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝
جس نے | بلوایا | ہر چیز کو | اور اُسی نے پیدا کیا تھا تم کو پہلی بار | اور اُسی کی طرف واپس کیے جاؤ گے تم

ع ۱۵

منزل ۶

وَمَا كُنْتُمْ تَسْتَتِرُوْنَ اَنْ يَّشْهَدَ عَلَيْكُمْ سَمْعُكُمْ وَلَآ اَبْصَارُكُمْ

اور نہیں تھے تم چھپ سکتے اِس بات سے کہ گواہی دیں اوپر تمہارے تمہارے کان اور نہ تمہاری آنکھیں

وَلَا جُلُوْدُكُمْ وَلٰكِنْ ظَنَنْتُمْ اَنَّ اللّٰهَ لَا يَعْلَمُ كَثِيْرًا

اور نہ تمہاری کھالیں ولیکن تم نے خیال کیا تھا کہ اللہ نہیں جانتا بہتیرے کام

مِّمَّا تَعْمَلُوْنَ ○ وَذٰلِكُمْ ظَنُّكُمُ الَّذِيْ ظَنَنْتُمْ بِرَبِّكُمْ اَرْدٰىكُمْ

جو تم کرتے ہو اور یہ تمہاری بدگمانی جو کی تھی تم نے اپنے پروردگار کے حق میں اسی نے تم کو برباد کیا

منزل ۶

فَاَصْبَحْتُمْ مِّنَ الْخٰسِرِيْنَ ○ فَاِنْ يَّصْبِرُوْا فَالنَّارُ مَثْوًى لَّهُمْ

تو ہو گئے تم گھاٹا پانے والوں میں سے تو اگر یہ لوگ صبر کریں تو یہی آگ ٹھکانا ہے ان کا

وَاِنْ يَّسْتَعْتِبُوْا فَمَا هُمْ مِّنَ الْمُعْتَبِيْنَ ○ وَقَيَّضْنَا لَهُمْ قُرَنَآءَ

اور اگر یہ معافی چاہیں تو نہیں ہیں یہ معافی دیے گئوں میں سے اور تعینات کر دیے ہم نے ان کیلئے ہمنشین

فَزَيَّنُوْا لَهُمْ مَّا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَحَقَّ عَلَيْهِمُ الْقَوْلُ

پس اچھا کر دکھایا انھوں نے ان کیلئے جو ان کے آگے ہے اور جو ان کے پیچھے ہے اور ثابت ہوا ان پر وعدہ (عذاب کا)

فِيْٓ اُمَمٍ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنَّهُمْ

ان امتوں میں جو گذر چکی ہیں وہ پہلے ان سے جنات اور آدمیوں میں سے بیشک وہ

ع ۱۷

| كَانُوا خٰسِرِينَ ۝ | وَقَالَ | الَّذِينَ كَفَرُوا | لَا تَسْمَعُوا |
|---|---|---|---|
| گھاٹا پانے والے تھے | اور کہا | اُن لوگوں نے جو کافر ہوئے | مت سنو |

| لِهٰذَا الْقُرْاٰنِ | وَالْغَوْا فِيهِ | لَعَلَّكُمْ | تَغْلِبُونَ ۝ |
|---|---|---|---|
| اس قرآن کو | اور لغو بکا کرو اس کے پڑھنے کے وقت | تاکہ تم | غالب آجاؤ |

| فَلَنُذِيقَنَّ | الَّذِينَ كَفَرُوا | عَذَابًا شَدِيدًا | وَلَنَجْزِيَنَّهُمْ |
|---|---|---|---|
| پس ہم ضرور چکھا دینگے | اُن لوگوں کو جو کافر ہوئے | عذاب سخت | اور ضرور ہم سزا دینگے اُن کو |

منزل

| اَسْوَاَ | الَّذِي كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝ | ذٰلِكَ جَزَآءُ | اَعْدَآءِ اللّٰهِ | النَّارُ |
|---|---|---|---|---|
| بدتر سے بدتر | اُن اعمال کی جو وہ کرتے تھے | یہ سزا ہے | اللہ کے دشمنوں کی | دوزخ |

| لَهُمْ | فِيهَا | دَارُ الْخُلْدِ | جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوا | بِاٰيٰتِنَا | يَجْحَدُونَ ۝ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کا | اس میں | ہمیشہ رہنے کا گھر ہے | سزا ہے اس کی جو وہ | ہماری آیتوں کا | انکار کرتے تھے |

| وَقَالَ | الَّذِينَ كَفَرُوا | رَبَّنَآ | اَرِنَا | الَّذَيْنِ اَضَلّٰنَا | مِنَ الْجِنِّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور کہیں گے | وہ لوگ جو کافر ہوئے | اے ہمارے پروردگار | دکھا ہم کو | وہ دونوں جنھوں نے ہمکو گمراہ کیا | یعنی جن |

| وَالْاِنْسِ | نَجْعَلْهُمَا | تَحْتَ اَقْدَامِنَا | لِيَكُونَا | مِنَ الْاَسْفَلِينَ ۝ |
|---|---|---|---|---|
| اور آدمیوں میں سے | کردیں ہم ان کو | اپنے پیروں تلے | تاکہ ہوجاویں وہ | سب سے نیچے |

| مَا فِيهِ بَلٰٓؤٌا مُّبِينٌ ۝ | إِنَّ هٰٓؤُلَآءِ | لَيَقُولُونَ ۝ | إِنْ هِيَ | إِلَّا مَوْتَتُنَا الْأُولٰى |
|---|---|---|---|---|
| وہ چیزیں کہ ان میں آزمائش تھی ظاہر | تحقیق یہ (کفار) | البتہ کہتے ہیں | کہ نہیں یہ | مگر موت ہماری پہلی |

| وَمَا نَحْنُ بِمُنْشَرِينَ ۝ | فَأْتُوا بِآبَآئِنَآ | إِنْ كُنْتُمْ | صٰدِقِينَ ۝ | أَهُمْ خَيْرٌ |
|---|---|---|---|---|
| اور نہیں ہیں کہ ہم (دوبارہ) اٹھائے جاویں | پس لے آؤ تم ہمارے باپ داداؤں کو | اگر ہو تم | سچے | کیا وہ بہتر ہیں |

| أَمْ قَوْمُ تُبَّعٍ | وَّالَّذِينَ مِنْ قَبْلِهِمْ ط | أَهْلَكْنٰهُمْ ز | إِنَّهُمْ كَانُوا مُجْرِمِينَ ۝ |
|---|---|---|---|
| یا قوم تبع کی | اور وہ لوگ جو ان سے پہلے تھے | ہلاک کیا تھا ہم نے ان کو | بیشک وہ گنہگار تھے |

منزل ٦

| وَمَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ | وَالْأَرْضَ | وَمَا بَيْنَهُمَا | لٰعِبِينَ ۝ | مَا خَلَقْنٰهُمَآ إِلَّا بِالْحَقِّ |
|---|---|---|---|---|
| اور نہیں پیدا کیا ہم نے آسمانوں کو | اور زمین کو | اور جو کچھ ان دونوں کے درمیان میں ہے | کھیل کے طور پر (عبث) | نہیں پیدا کیا ہم نے دونوں کو مگر حق کے ساتھ |

| وَلٰكِنَّ | أَكْثَرَهُمْ | لَا يَعْلَمُونَ ۝ | إِنَّ يَوْمَ الْفَصْلِ | مِيقَاتُهُمْ أَجْمَعِينَ ۝ |
|---|---|---|---|---|
| ولیکن | اکثر ان کے | نہیں جانتے | بیشک فیصلہ کا دن | وقت مقرر ہے ان سب کا |

| يَوْمَ لَا يُغْنِي | مَوْلًى عَنْ مَّوْلًى شَيْئًا | وَّلَا هُمْ يُنْصَرُونَ ۝ | إِلَّا مَنْ رَّحِمَ اللّٰهُ |
|---|---|---|---|
| جس دن کہ نہ کام آئیگا | کوئی دوست کسی دوست کے کچھ | اور نہ ان کی مدد کی جائیگی | مگر جس پر رحم کریگا اللہ |

| إِنَّهُ هُوَ الْعَزِيزُ الرَّحِيمُ ۝ | إِنَّ شَجَرَتَ الزَّقُّومِ ۝ | طَعَامُ الْأَثِيمِ ۝ | كَالْمُهْلِ |
|---|---|---|---|
| بیشک وہ غالب بندہ نواز ہے | کچھ شک نہیں کہ درخت تھوہر کا | کھانا ہے گنہگار کا | مانند تانبے پگھلے ہوئے کے |

يَغْلِي فِي الْبُطُونِ ۝ كَغَلْيِ الْحَمِيمِ ۝ خُذُوهُ فَاعْتِلُوهُ إِلَىٰ سَوَاءِ الْجَحِيمِ ۝

کھولیگا پیٹوں میں | جیسے کھولتا ہے گرم پانی | پکڑو اس کو | اور گھسیٹو اسکو | بیچوں بیچ دوزخ تک

ثُمَّ صُبُّوا فَوْقَ رَأْسِهِ مِنْ عَذَابِ الْحَمِيمِ ۝ ذُقْ إِنَّكَ أَنْتَ الْعَزِيزُ

پھر ڈالو | اس کے سر پر | عذاب گرم پانی کا | چکھ | بیشک تو | غالب

الْكَرِيمُ ۝ إِنَّ هَٰذَا مَا كُنْتُمْ بِهِ تَمْتَرُونَ ۝ إِنَّ الْمُتَّقِينَ فِي مَقَامٍ أَمِينٍ ۝

عزت والا ہے | یہی تو ہے | جس میں تم شک کیا کرتے تھے | بیشک پرہیزگار لوگ | امن کی جگہ میں ہونگے

فِي جَنَّاتٍ وَعُيُونٍ ۝ يَلْبَسُونَ مِنْ سُنْدُسٍ وَإِسْتَبْرَقٍ مُتَقَابِلِينَ ۝

باغوں میں | اور چشموں میں | پہنیں گے | باریک | اور دبیز ریشم | آمنے سامنے بیٹھے ہونگے

منزل ۶

كَذَٰلِكَ وَزَوَّجْنَاهُمْ بِحُورٍ عِينٍ ۝ يَدْعُونَ فِيهَا بِكُلِّ فَاكِهَةٍ آمِنِينَ ۝

اسی طرح ہوگا | اور بیاہ دینگے ہم ان کو | بڑی بڑی آنکھوں والی حوروں سے | وہ منگا رہینگے وہاں | ہر ایک میوہ | اطمینان کے ساتھ

لَا يَذُوقُونَ فِيهَا الْمَوْتَ إِلَّا الْمَوْتَةَ الْأُولَىٰ وَوَقَاهُمْ عَذَابَ الْجَحِيمِ

نہیں چکھینگے | اس میں | موت | سوائے موت پہلی کے | اور بچا لیگا اللہ ان کو دوزخ کے عذاب سے

فَضْلًا مِنْ رَبِّكَ ذَٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ ۝ فَإِنَّمَا يَسَّرْنَاهُ بِلِسَانِكَ

فضل کے باعث تیرے رب کی طرف سے | یہی ہے کامیابی | بڑی | پس آسان کردیا ہم نے اس قرآن کو تیری زبان میں

ع ۱۷ ۳ ۱۶

| لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ۝ | فَارْتَقِبْ | اِنَّهُمْ مُّرْتَقِبُوْنَ ۝ ع | |
|---|---|---|---|
| تاکہ یہ لوگ نصیحت پکڑیں | پس منتظر رہ | وہ بھی منتظر ہیں | |

| سُوْرَةُ جَاثِيَة | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ ۝ | اسمیں ۳۷ آیتیں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں نازل ہوئی | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | اور ۴ رکوع ہیں |

| حٰمٓ ۝ | تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ | مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ ۝ | اِنَّ فِي السَّمٰوٰتِ |
|---|---|---|---|
| حا - میم | اُتارا جانا اس کتاب کا | اللہ غالب حکمت والے کی طرف سے ہے | بیشک آسمانوں میں |

منزل ۶

| وَالْاَرْضِ | لَاٰيٰتٍ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۝ ط | وَفِيْ خَلْقِكُمْ | وَمَا يَبُثُّ مِنْ دَآبَّةٍ |
|---|---|---|---|
| اور زمین میں | البتہ نشانیاں ہیں ایمان والوں کے لئے | اور تمہاری پیدایش میں | اور جو کچھ پھیلاتا ہے اللہ جانوروں سے |

| اٰيٰتٌ لِّقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ ۝ لا | وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ | وَمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ |
|---|---|---|
| نشانیاں ہیں اُن لوگوں کے لئے جو یقین رکھتے ہیں | اور آنے جانے میں رات و دن کے | اور جو اُتارا ہے اللہ نے |

| مِنَ السَّمَآءِ | مِنْ رِّزْقٍ | فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا | وَتَصْرِيْفِ الرِّيٰحِ |
|---|---|---|---|
| آسمان سے۔ | رزق (یعنی پانی) | پس زندہ کیا بذریعے اس کے زمین کو اس کے مرنے کے بعد | اور رد و بدل کرنے میں ہواؤں کے |

| اٰيٰتٌ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ۝ | تِلْكَ اٰيٰتُ اللّٰهِ | نَتْلُوْهَا عَلَيْكَ | بِالْحَقِّ |
|---|---|---|---|
| نشانیاں ہیں اُن لوگوں کے لئے جو سمجھتے ہیں | یہ آیتیں ہیں اللہ کی | پڑھتے ہیں ہم ان کو تجھ پر | ساتھ حق کے |

فَبِاَيِّ حَدِيْثٍ بَعْدَ اللّٰهِ وَاٰيٰتِهٖ يُؤْمِنُوْنَ ○ وَيْلٌ لِّكُلِّ اَفَّاكٍ

پس اب کونسی بات پر بعد اللہ کے اور اسکی نشانیوں کے ایمان لائینگے خرابی ہے ہر جھوٹ باندھنے والے

اَثِيْمٍ ○ يَّسْمَعُ اٰيٰتِ اللّٰهِ تُتْلٰى عَلَيْهِ ثُمَّ يُصِرُّ مُسْتَكْبِرًا كَاَنْ لَّمْ يَسْمَعْهَا

گنہگار کی سنتا ہے آیتیں اللہ کی کہ پڑھی جاتی ہیں اس پر پھر اڑا رہتا ہے کفر پر تکبر کرتا ہوا گویا کہ نہیں سنا اسکو

فَبَشِّرْهُ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ○ وَاِذَا عَلِمَ مِنْ اٰيٰتِنَا شَيْئًا اتَّخَذَهَا هُزُوًا

پس خوشخبری دے اسکو عذاب دکھ دینے والے کی اور جب جان لیتا ہے ہماری نشانیوں میں سے کچھ بنا لیتا ہے اسکی ہنسی

اُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ○ مِنْ وَّرَآئِهِمْ جَهَنَّمُ وَلَا يُغْنِيْ عَنْهُمْ

یہ لوگ ان کے لئے عذاب ہے رسوا کرنے والا آگے ان کے دوزخ ہے اور نہ کام آئیگا ان کے

منزل ٦

مَّا كَسَبُوْا شَيْئًا وَّلَا مَا اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَوْلِيَآءَ وَلَهُمْ

جو کچھ کمایا تھا انہوں نے کچھ بھی اور نہ وہ جو بنائے تھے انھوں نے سوائے اللہ کے مددگار اور ان کے لئے

عَذَابٌ عَظِيْمٌ ○ هٰذَا هُدًى وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ لَهُمْ عَذَابٌ

عذاب ہے بڑا یہ ہے ہدایت اور جن لوگوں نے نہ مانا اپنے رب کی آیتوں کو ان کے لئے عذاب ہے

مِّنْ رِّجْزٍ اَلِيْمٌ ○ اَللّٰهُ الَّذِيْ سَخَّرَ لَكُمُ الْبَحْرَ لِتَجْرِيَ الْفُلْكُ فِيْهِ بِاَمْرِهٖ

سخت قسم کا دکھ دینے والا اللہ وہ ہے جس نے مسخر کیا تمہارے لئے دریا تاکہ چلیں کشتیاں اس میں اس کے حکم سے

ع ١١

| وَلِتَبۡتَغُوۡا مِنۡ فَضۡلِهٖ | وَلَعَلَّكُمۡ | تَشۡكُرُوۡنَ ۝ | وَسَخَّرَ لَكُمۡ |
|---|---|---|---|
| اور تاکہ تلاش کرو تم اس کا فضل | اور تاکہ تم | شکر کرو | اور مسخر کیا اس نے تمہارے لیے |

| مَّا فِي السَّمٰوٰتِ | وَمَا فِي الۡاَرۡضِ | جَمِيۡعًا مِّنۡهُ | اِنَّ فِيۡ ذٰلِكَ |
|---|---|---|---|
| جو کچھ آسمانوں میں ہے | اور جو کچھ زمین میں ہے | سب کا سب اپنی طرف سے | وارقعی اس میں |

| لَاٰيٰتٍ لِّقَوۡمٍ | يَّتَفَكَّرُوۡنَ ۝ | قُلۡ | لِّلَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا | يَغۡفِرُوۡا لِلَّذِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| البتہ نشانیاں ہیں ان لوگوں کے لئے جو سوچتے ہیں | | کہہ | ان لوگوں سے جو ایمان لائے ہیں | درگزر کریں ان لوگوں سے |

| لَا يَرۡجُوۡنَ اَيَّامَ اللّٰهِ | لِيَجۡزِيَ قَوۡمًا ۢ بِمَا كَانُوۡا يَكۡسِبُوۡنَ ۝ |
|---|---|
| کہ نہیں امید رکھتے اللہ کے دنوں کی | تاکہ بدلا دے وہ (ہر) قوم کو اس کا جو وہ کماتے تھے |

منزل ۶

| مَنۡ عَمِلَ صَالِحًا | فَلِنَفۡسِهٖ | وَمَنۡ اَسَآءَ فَعَلَيۡهَا | ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمۡ |
|---|---|---|---|
| جو کوئی عمل کرتا ہے نیک | تو اپنے ہی لئے | اور جو کوئی برائی کرتا ہے تو اسی پر (وبال) ہوگا | پھر اپنے پروردگار کی طرف |

| تُرۡجَعُوۡنَ ۝ | وَلَقَدۡ اٰتَيۡنَا | بَنِيۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ | الۡكِتٰبَ | وَالۡحُكۡمَ | وَالنُّبُوَّةَ |
|---|---|---|---|---|---|
| لوٹائے جاؤ گے | اور بیشک دی ہم نے | بنی اسرائیل کو | کتاب | اور حکم | اور پیغمبری |

| وَرَزَقۡنٰهُمۡ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ | وَفَضَّلۡنٰهُمۡ عَلَى الۡعٰلَمِيۡنَ ۝ | وَاٰتَيۡنٰهُمۡ بَيِّنٰتٍ |
|---|---|---|
| اور رزق دیا ہم نے ان کو پاکیزہ چیزوں سے | اور بزرگی دی ہم نے ان کو تمام جہان والوں پر | اور دیے ہم نے ان کو کھلے کھلے احکام |

| مِّنَ الْاَمْرِ | فَمَا اخْتَلَفُوْٓا | اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ | بَغْيًاۢ بَيْنَهُمْ |
|---|---|---|---|
| دین کے | پس نہ اختلاف کیا انہوں نے | مگر بعد اس کے کہ آیا اُن کے پاس علم | سرکشی سے درمیان اپنے |

| اِنَّ رَبَّكَ | يَقْضِيْ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ | فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ۝ | ثُمَّ جَعَلْنٰكَ |
|---|---|---|---|
| بیشک پروردگار تیرا | فیصلہ کریگا درمیان اُن کے قیامت کے دن | جن باتوں میں وہ اختلاف کرتے تھے | پھر قائم کیا ہمنے تجھکو |

| عَلٰى شَرِيْعَةٍ | مِّنَ الْاَمْرِ | فَاتَّبِعْهَا | وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَ | الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝ |
|---|---|---|---|---|
| ایک راستہ پر | دین کے | پس پیروی کر اسکی | اور مت پیروی کر خواہشوں کی | اُن لوگوں کے جو نہیں جانتے |

منزل ۶

| اِنَّهُمْ لَنْ يُّغْنُوْا عَنْكَ | مِنَ اللّٰهِ شَيْـًٔا | وَاِنَّ الظّٰلِمِيْنَ | بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ |
|---|---|---|---|
| بیشک وہ ہرگز کام نہ آئینگے تیرے | اللہ کے مقابلے میں کچھ بھی | اور یقیناً ظالم لوگ | بعض اُن کے دوست ہیں بعض کے |

| وَاللّٰهُ وَلِيُّ الْمُتَّقِيْنَ ۝ | هٰذَا بَصَآئِرُ لِلنَّاسِ | وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ | لِّقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ ۝ |
|---|---|---|---|
| اور اللہ دوست ہے پرہیزگاروں کا | یہ نصیحتیں ہیں لوگوں کے لیے | اور ہدایت و رحمت ہے | اُن لوگوں کے لیے جو یقین رکھتے ہیں |

| اَمْ حَسِبَ الَّذِيْنَ | اجْتَرَحُوا السَّيِّاٰتِ | اَنْ نَّجْعَلَهُمْ | كَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا |
|---|---|---|---|
| کیا گمان کرتے ہیں وہ لوگ | کہ مرتکب ہوتے ہیں برائیوں کے | یہ کہ کردینگے ہم اُن کو | مانند اُن لوگوں کے جو ایمان لائے |

| وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | سَوَآءً مَّحْيَاهُمْ | وَمَمَاتُهُمْ | سَآءَ مَا يَحْكُمُوْنَ ۝ | وَخَلَقَ اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|
| اور عمل کیے اچھے | کہ برابر ہو زندگی اُن کی | اور موت اُن کی | بُرا ہے جو یہ حکم لگاتے ہیں | اور پیدا کیا ہے اللہ نے |

ع ۱۰ ۲ ۱۸

| السمٰوٰت | والارض بالحق | ولتجزٰی کل نفس بما کسبت | وھم لا یظلمون ۞ |
|---|---|---|---|
| آسمانوں کو | اور زمین کو ساتھ حق کے | اور تا کہ بدلہ دیا جائے ہر شخص کو جو اُس نے کمایا | اور اُن پر ظلم نہ کیا جائیگا |

| افرءیت | من اتخذ الٰھہ ھوٰہ | واضلہ اللہ علی علم | وختم علی سمعہ |
|---|---|---|---|
| کیا پس دیکھا تو نے | اُس شخص کو کہ بنالیا اُس نے اپنا معبود اپنی خواہش کو | اور گمراہ کردیا اُسکو اللہ نے دانستہ | اور مُہر لگادی اُس کے کان پر |

| وقلبہ | وجعل علی بصرہٖ غشٰوۃً | فمن یھدیہ | من بعد اللہ |
|---|---|---|---|
| اور اُس کے دل پر | اور ڈال دیا اُسکی آنکھ پر پردہ | پس کون ہدایت کریگا اُسکو | اللہ کے بعد |

| افلا تذکرون ۞ | وقالوا ما ھی الا حیاتنا الدنیا | نموت ونحیا | وما یھلکنا |
|---|---|---|---|
| کیا پس نصیحت نہیں پکڑتے تم | اور یہ لوگ کہتے ہیں کہ نہیں ہے ہماری زندگی مگر دنیا ہی کی زندگی ہے | ہم مرتے ہیں اور جیتے ہیں | اور نہیں ہلاک کرتا ہم کو |

منزل ۶

| الا الدھر | وما لھم بذٰلک من علم | ان ھم الا یظنون ۞ | واذا تتلٰی |
|---|---|---|---|
| مگر زمانہ | اور نہیں ہے اُن کو اس کا کچھ علم | نہیں وہ مگر اٹکل سے باتیں بناتے ہیں | اور جب پڑھی جاتی ہیں |

| علیھم اٰیٰتنا بیّنٰتٍ | ما کان حجتھم | الا ان قالوا | ائتوا باٰبائنا |
|---|---|---|---|
| اُن پر آیتیں ہماری کھلی کھلی | (تو) نہیں ہوتی حجت اُن کی | سوائے اس کے کہ کہتے ہیں | لے آؤ ہمارے باپ دادوں کو |

| ان کنتم صٰدقین ۞ | قل اللہ یحییکم | ثم یمیتکم | ثم یجمعکم |
|---|---|---|---|
| اگر ہو تم سچے | کہہ کہ اللہ ہی زندہ کرتا ہے تم کو | پھر موت دیتا ہے تم کو | پھر جمع کریگا تم کو |

| إِلَىٰ يَوْمِ الْقِيَامَةِ | لَا رَيْبَ فِيهِ | وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ | لَا يَعْلَمُونَ ع |
|---|---|---|---|
| قیامت کے دن | نہیں ہے شک اسمیں | و لیکن اکثر لوگ | نہیں جانتے ہیں |

ع ۵ ۳ ۱۹

| وَلِلَّهِ مُلْكُ السَّمَاوَاتِ | وَالْأَرْضِ | وَيَوْمَ تَقُومُ السَّاعَةُ | يَوْمَئِذٍ |
|---|---|---|---|
| اور اللہ ہی کی ہے سلطنت آسمانوں کی | اور زمین کی | اور جس دن کہ قائم ہو گی قیامت | اُس روز |

| يَخْسَرُ الْمُبْطِلُونَ | وَتَرَىٰ | كُلَّ أُمَّةٍ جَاثِيَةً قف | كُلُّ أُمَّةٍ تُدْعَىٰ إِلَىٰ كِتَابِهَا |
|---|---|---|---|
| نقصان میں رہینگے جھوٹے | اور دیکھیگا تو | ہر اُمت کو گری ہوئی زانو پر | ہر امت پکاری جائیگی طرف اعمالنامے اپنے کے |

| الْيَوْمَ تُجْزَوْنَ | مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ | هَٰذَا كِتَابُنَا يَنْطِقُ عَلَيْكُمْ | بِالْحَقِّ |
|---|---|---|---|
| آج بدلہ دیا جائیگا تم کو | جو کچھ تم کرتے تھے | یہ ہے کتاب ہماری بولتی ہے تم پر | سچائی کے ساتھ |

منزل ۶

| إِنَّا كُنَّا نَسْتَنْسِخُ | مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ | فَأَمَّا الَّذِينَ آمَنُوا | وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ |
|---|---|---|---|
| بیشک ہم لکھواتے تھے | جو کچھ تم کرتے تھے | پس جو لوگ کہ ایمان لائے | اور عمل کئے اچھے |

| فَيُدْخِلُهُمْ رَبُّهُمْ | فِي رَحْمَتِهِ | ذَٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْمُبِينُ | وَأَمَّا الَّذِينَ كَفَرُوا |
|---|---|---|---|
| پس داخل کرے گا اُن کو رب اُن کا | اپنی رحمت میں | یہی ہے کامیابی ظاہر | اور جو لوگ کہ کافر ہوئے |

| أَفَلَمْ تَكُنْ آيَاتِي تُتْلَىٰ عَلَيْكُمْ | فَاسْتَكْبَرْتُمْ | وَكُنْتُمْ قَوْمًا مُجْرِمِينَ | وَإِذَا قِيلَ |
|---|---|---|---|
| (پوچھا جائیگا) کیا نہیں پڑھی جاتی تھیں میری آیتیں تم پر | پس تکبر کیا تم نے | اور تھے تم قوم گنہگار | اور جب کہا جاتا تھا |

إِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ | وَّالسَّاعَةُ | لَا رَيْبَ فِيهَا | قُلْتُمْ مَّا نَدْرِي مَا السَّاعَةُ

کہ بیشک وعدہ اللہ کا سچا ہے | اور قیامت | نہیں ہے شک اس میں | (تو) تم کہتے تھے نہیں جانتے ہم کیا ہے قیامت

إِنْ نَّظُنُّ إِلَّا ظَنًّا | وَّمَا نَحْنُ بِمُسْتَيْقِنِينَ | وَبَدَا لَهُمْ سَيِّئَاتُ مَا عَمِلُوا

نہیں سمجھتے ہم مگر گمان سا | اور نہیں ہیں ہم یقین لانے والے | اور ظاہر ہو جائینگی ان پر برائیاں اسکی جو کیا تھا انہوں نے

وَحَاقَ بِهِمْ | مَّا كَانُوا بِهِ | يَسْتَهْزِءُونَ | وَقِيلَ | الْيَوْمَ نَنْسٰكُمْ | كَمَا نَسِيتُمْ

اور گھیر لیگا ان کو | وہ جس کی وہ | ہنسی کیا کرتے تھے | اور کہا جائیگا | آج بھلا دینگے ہم تم کو | جیسے بھلا رکھا تھا تم نے

لِقَاءَ يَوْمِكُمْ هٰذَا | وَمَأْوٰكُمُ النَّارُ | وَمَا لَكُمْ مِّنْ نّٰصِرِينَ | ذٰلِكُمْ

اپنے اس دن کے ملنے کو | اور ٹھکانا تمہارا دوزخ ہے | اور نہیں ہے تمہارے لئے کوئی مدد دینے والا | یہ

منزل ۶

بِأَنَّكُمُ اتَّخَذْتُمْ آيٰتِ اللّٰهِ هُزُوًا | وَّغَرَّتْكُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا | فَالْيَوْمَ لَا يُخْرَجُونَ

اس سبب سے ہے کہ بنائی تھی تم نے اللہ کے احکام کی ہنسی | اور فریب دیا تم کو دنیا کی زندگی نے | پس آج نہ نکالے جائینگے یہ لوگ

مِنْهَا | وَلَا هُمْ يُسْتَعْتَبُونَ | فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ | رَبِّ السَّمٰوٰتِ | وَرَبِّ الْأَرْضِ | رَبِّ الْعٰلَمِينَ

دوزخ سے | اور نہ ان کا عذر قبول کیا جائیگا | پس اسی کے لئے ہے سب تعریف | جو پروردگار ہے آسمانوں کا | اور پروردگار ہے زمین کا | رب ہے تمام جہانوں کا

وَلَهُ الْكِبْرِيَاءُ | فِي السَّمٰوٰتِ | وَالْأَرْضِ | وَهُوَ الْعَزِيزُ | الْحَكِيمُ

اور اسی کے لئے ہے بڑائی | آسمانوں میں | اور زمین میں | اور وہی ہے غالب | حکمت والا

| سورۂ احقاف | بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم ○ | اس میں ۳۵ آیتیں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں نازل ہوئی | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | اور ۴ رکوع ہیں |

| حٰمٓ ○ | تنزیل | الکتب | من اللہ | العزیز | الحکیم ○ |
|---|---|---|---|---|---|
| حا۔ میم | اتارنا | اس کتاب کا | اللہ | عزت والے | حکمت والے کی طرف سے ہے |

| ما خلقنا | السمٰوٰت | والارض | وما بینہما | الا بالحق | واجل مسمّی |
|---|---|---|---|---|---|
| نہیں پیدا کیا ہمنے | آسمانوں کو | اور زمین کو | اور جو کچھ درمیان ان کے ہے | مگر ساتھ حق کے | اور وقت مقرر کے |

| والذین کفروا | عمّا انذروا | معرضون ○ | قل | ارءیتم |
|---|---|---|---|---|
| اور جو لوگ کہ کافر ہوئے | وہ اس چیز سے کہ ڈرائے جاتے ہیں | منہ پھیرنے والے ہیں | کہہ | کیا دیکھا تم نے |

| ما تدعون | من دون اللہ | ارونی | ماذا خلقوا | من الارض |
|---|---|---|---|---|
| اس چیز کو کہ پکارتے ہو تم | سوائے اللہ کے | دکھلاؤ مجھکو | کیا پیدا کیا ہے انہوں نے | زمین سے |

| ام لہم | شرک | فی السمٰوٰت | ائتونی | بکتب | من قبل ھذا |
|---|---|---|---|---|---|
| یا ان کے لیے | ساجھا ہے | آسمانوں میں | لے آؤ میرے پاس | کوئی کتاب | اس سے پہلے کی |

| او اثرۃ من علم | ان کنتم | صدقین ○ | ومن اضل ممن یدعوا |
|---|---|---|---|
| یا کوئی روایت علمی | اگر ہو تم | سچے | اور کون شخص ہے زیادہ گمراہ اس سے کہ پکارتا ہے |

منزل ۶

| مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ | مَنْ لَّا يَسْتَجِيْبُ لَهٗٓ | اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ | وَهُمْ عَنْ دُعَآئِهِمْ |
| --- | --- | --- | --- |
| اللہ کے سوا | ایسے کو کہ جواب تک نہ دے اسکو | قیامت کے دن تک | اور وہ اُن کے پکارنے سے |

| غٰفِلُوْنَ ○ | وَاِذَا حُشِرَ النَّاسُ | كَانُوْا لَهُمْ اَعْدَآءً | وَّكَانُوْا بِعِبَادَتِهِمْ |
| --- | --- | --- | --- |
| بے خبر ہیں | اور جس وقت اکٹھے کیے جائینگے لوگ | ہونگے وہ بت اُن کے دشمن | اور ہوں گے وہ اُن کی عبادت کا |

| كٰفِرِيْنَ ○ | وَاِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ اٰيٰتُنَا بَيِّنٰتٍ | قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلْحَقِّ لَمَّا جَآءَهُمْ |
| --- | --- | --- |
| انکار کرنیوالے | اور جب پڑھی جاتی ہیں اُن پر نشانیاں ہماری ظاہر | کہتے ہیں وہ لوگ کہ کافر ہوئے واسطے حق کے جب آیا اُن کے پاس |

منزل

| هٰذَا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ○ؕ | اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ ؕ | قُلْ | اِنِ افْتَرَيْتُهٗ | فَلَا تَمْلِكُوْنَ |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| کہ یہ جادو ہے ظاہر | کیا یہ لوگ کہتے ہیں کہ پیغمبر نے اسکو بنا لیا ہے | کہہ | اگر بنا لیا ہو میں نے اسکو | تو نہیں ہو تم مالک |

| لِيْ مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا ؕ | هُوَ اَعْلَمُ بِمَا تُفِيْضُوْنَ فِيْهِ ؕ | كَفٰى بِهٖ شَهِيْدًا |
| --- | --- | --- |
| واسطے میرے اللہ کی طرف سے کسی چیز کے | وہ خوب جانتا ہے اُس چیز کو کہ لگے رہتے ہو تم اُس میں | کافی ہے وہ گواہ |

| بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ ؕ | وَهُوَ الْغَفُوْرُ | الرَّحِيْمُ ○ | قُلْ مَا كُنْتُ بِدْعًا مِّنَ الرُّسُلِ |
| --- | --- | --- | --- |
| درمیان میرے اور درمیان تمہارے | اور وہ ہے بخشنے والا | بندہ نواز | کہہ نہیں ہوں میں نیا پیغمبروں میں سے |

| وَمَآ اَدْرِيْ مَا يُفْعَلُ بِيْ | وَلَا بِكُمْ ؕ | اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا يُوْحٰٓى اِلَيَّ |
| --- | --- | --- |
| اور نہیں جانتا ہوں میں کہ کیا کیا جائیگا ساتھ میرے | اور ساتھ تمہارے | نہیں پیروی کرتا ہوں میں مگر اُس چیز کی کہ وحی بھیجی جاتی ہے طرف میرے |

وَمَآ اَنَا اِلَّا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ۝ | قُلْ | اَرَءَيْتُمْ | اِنْ كَانَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ وَكَفَرْتُمْ

اور نہیں ہوں میں مگر ڈرانے والا ظاہر | کہہ | کیا دیکھا ہے تم نے | اگر ہوا یہ قرآن نزدیک اللہ کے سے اور کفر کیا تم نے

بِهٖ | وَشَهِدَ | شَاهِدٌ | مِّنْۢ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ عَلٰى مِثْلِهٖ | فَاٰمَنَ

ساتھ اسکے | اور گواہی دی | ایک شاہد نے | بنی اسرائیل میں سے اس جیسی کتاب پر | پس ایمان لایا وہ

وَاسْتَكْبَرْتُمْ ؕ | اِنَّ اللّٰهَ | لَا يَهْدِى | الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ۝ | وَقَالَ

اور تکبر کیا تم نے (تو کیا حال ہوگا تمہارا) | تحقیق اللہ | نہیں ہدایت کرتا ہے | قوم ظالموں کو | اور کہنے لگے

ع ۱۰

الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | لَوْ كَانَ خَيْرًا | مَّا سَبَقُوْنَآ اِلَيْهِ ؕ

وہ لوگ جو کافر ہوئے | ان لوگوں سے جو ایمان لائے | اگر ہوتا یہ دین بہتر | نہ آگے نکل جاتے ہم سے طرف اس کے

منزل ۶

وَاِذْ لَمْ يَهْتَدُوْا بِهٖ | فَسَيَقُوْلُوْنَ هٰذَآ اِفْكٌ قَدِيْمٌ ۝ | وَمِنْ قَبْلِهٖ

اور جس وقت کہ نہ پائی راہ ساتھ اس کے | تو البتہ کہیں گے وہ کہ یہ جھوٹ ہے قدیمی | اور پہلے اس سے

كِتٰبُ مُوْسٰٓى | اِمَامًا وَّرَحْمَةً ؕ | وَهٰذَا كِتٰبٌ مُّصَدِّقٌ | لِّسَانًا عَرَبِيًّا

کتاب ہے موسیٰ کی | پیشوا اور رحمت | اور یہ کتاب سچا کرنیوالی ہے اس کو | زبان عربی میں

لِّيُنْذِرَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ۖ | وَبُشْرٰى لِلْمُحْسِنِيْنَ ۝ | اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ

تاکہ ڈرائے ان لوگوں کو جو ظلم کرتے ہیں | اور خوشخبری ہے نیکوکاروں کے لیے | تحقیق جن لوگوں نے کہا کہ پروردگار ہمارا اللہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ثُمَّ اسْتَقَامُوا | فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ | وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ۝ | أُولَٰئِكَ أَصْحَابُ الْجَنَّةِ |
| پھر قائم رہے اسی پر | پس نہیں ڈر اوپر ان کے | اور نہ وہ غمگین ہوں گے | یہ لوگ ہیں رہنے والے بہشت کے |
| خَالِدِينَ فِيهَا | جَزَاءً بِمَا | كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝ | وَوَصَّيْنَا الْإِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ |
| ہمیشہ رہنے والے اسمیں | بدلہ ہے اس چیز کا | کہ وہ کرتے تھے | اور حکم کیا ہم نے انسان کو ساتھ اپنے ماں باپ کے |
| إِحْسَانًا | حَمَلَتْهُ أُمُّهُ كُرْهًا | وَوَضَعَتْهُ كُرْهًا | وَحَمْلُهُ وَفِصَالُهُ |
| احسان کرنے کا | پیٹ میں رکھا اسکو ماں اسکی نے تکلیف سے | اور جنا اس نے اس کو تکلیف سے | اور حمل اس کا اور دودھ چھڑانا اس کا |
| ثَلَاثُونَ شَهْرًا | حَتَّىٰ إِذَا بَلَغَ أَشُدَّهُ | وَبَلَغَ أَرْبَعِينَ سَنَةً | قَالَ رَبِّ |
| تیس ۳۰ مہینے ہے | یہاں تک کہ جب پہنچا وہ اپنی جوانی کو | اور پہنچا چالیس برس کو | تو کہا اے رب میرے |
| أَوْزِعْنِي | أَنْ أَشْكُرَ نِعْمَتَكَ | الَّتِي أَنْعَمْتَ عَلَيَّ | وَعَلَىٰ وَالِدَيَّ وَأَنْ أَعْمَلَ صَالِحًا |
| توفیق دے مجھکو | یہ کہ شکر کروں میں نعمت تیری کا | جو انعام کی ہے تو نے مجھ پر | اور اوپر والدین پر اور یہ کہ عمل کروں نیک |
| تَرْضَاهُ | وَأَصْلِحْ لِي فِي ذُرِّيَّتِي | إِنِّي تُبْتُ إِلَيْكَ | وَإِنِّي مِنَ الْمُسْلِمِينَ ۝ |
| جو پسند کرے تو اسکو | اور اصلاح کر واسطے میرے میری اولاد میں | تحقیق میں نے توبہ کی طرف تیری | اور تحقیق میں مسلمانوں سے ہوں |
| أُولَٰئِكَ | الَّذِينَ نَتَقَبَّلُ عَنْهُمْ | أَحْسَنَ مَا عَمِلُوا | وَنَتَجَاوَزُ عَنْ سَيِّئَاتِهِمْ |
| یہی لوگ | ہیں کہ قبول کرتے ہیں ہم ان سے | بہتر اس چیز کا کہ کیا انہوں نے | اور درگذر کرتے ہیں ہم برائیوں سے ان کی |

منزل ۶

| فِيْٓ اَصْحٰبِ الْجَنَّةِ | وَعْدَ الصِّدْقِ | الَّذِيْ | كَانُوْا يُوْعَدُوْنَ ○ | وَالَّذِيْ |
|---|---|---|---|---|
| رہنے والوں میں بہشت کے | وعدہ سچا ہے | جو | تم وعدہ دیے جاتے تھے | اور جس نے |

| قَالَ | لِوَالِدَيْهِ | اُفٍّ لَّكُمَآ | اَتَعِدَانِنِيْٓ | اَنْ اُخْرَجَ | وَقَدْ خَلَتِ الْقُرُوْنُ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہا | اپنے ماں باپ سے | کہ بیزار ہوں میں تم سے | کیا تم وعدہ دیتے ہو مجھکو | کہ میں نکالا جاؤں گا | حالانکہ گذر چکے ہیں بہت سے قرن |

| مِنْ قَبْلِيْ | وَهُمَا يَسْتَغِيْثٰنِ | اللّٰهَ | وَيْلَكَ اٰمِنْ ۖ | اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ ۚ |
|---|---|---|---|---|
| پہلے مجھ سے | اور وہ (ماں باپ) فریاد کرتے ہیں | اللہ سے | اور کہتے ہیں افسوس ہے تجھ پر ایمان لے آ | بیشک وعدہ اللہ کا سچا ہے |

| فَيَقُوْلُ | مَا هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ○ | اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ حَقَّ عَلَيْهِمُ الْقَوْلُ |
|---|---|---|
| تو وہ کہتا ہے کہ | نہیں ہے یہ مگر کہانیاں پہلوں کی | یہ لوگ ہیں کہ ثابت ہوئی ان پر بات عذاب کی |

| فِيْٓ اُمَمٍ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِمْ | مِّنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ ۭ | اِنَّهُمْ كَانُوْا خٰسِرِيْنَ ○ |
|---|---|---|
| شمول میں ان امتوں کے جو گذر چکیں پہلے ان سے | جنات میں سے اور آدمیوں میں سے | بیشک وہ زیان پانیوالے تھے |

| وَلِكُلٍّ دَرَجٰتٌ مِّمَّا عَمِلُوْا ۚ | وَلِيُوَفِّيَهُمْ | اَعْمَالَهُمْ | وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ○ |
|---|---|---|---|
| اور واسطے ہر ایک کے درجے ہیں اس چیز سے کہ کیا انہوں نے | اور تاکہ پورا پورا دے ان کو اللہ | ان کے اعمال (کا بدلہ) | اور وہ نہیں ظلم کیے جائینگے |

| وَيَوْمَ يُعْرَضُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | عَلَى النَّارِ ۭ | اَذْهَبْتُمْ | طَيِّبٰتِكُمْ |
|---|---|---|---|
| اور جسدن روبرو لائے جائینگے وہ لوگ کہ کافر ہوئے | آگ پر | کہا جائیگا کہ لیگئے تم | نیکیاں اپنی |

منزل ۶

فِي حَيَاتِكُمُ الدُّنْيَا | وَاسْتَمْتَعْتُم بِهَا | فَالْيَوْمَ تُجْزَوْنَ عَذَابَ الْهُونِ

اپنی دنیا کی زندگی میں | اور فائدہ اٹھا چکے تم ان سے | سو آج بدلا دیا جائے گا تم کو ذلت کے عذاب کا

بِمَا كُنتُمْ تَسْتَكْبِرُونَ | فِي الْأَرْضِ | بِغَيْرِ الْحَقِّ | وَبِمَا كُنتُمْ تَفْسُقُونَ ۝

بسبب اس کے کہ تم تکبر کرتے تھے | بیچ زمین | ناحق | اور بسبب اس کے کہ تم فسق کرتے تھے

وَاذْكُرْ أَخَا عَادٍ | إِذْ أَنذَرَ قَوْمَهُ | بِالْأَحْقَافِ | وَقَدْ خَلَتِ | النُّذُرُ

اور یاد کر عاد کے بھائی کو جب ڈرایا اس نے اپنی قوم کو جو رہتے تھے احقاف میں | اور آ چکے تھے | ڈرانے والے

مِن بَيْنِ يَدَيْهِ | وَمِنْ خَلْفِهِ | أَلَّا تَعْبُدُوا إِلَّا اللَّهَ | إِنِّي أَخَافُ عَلَيْكُمْ

اس کے آگے سے | اور اس کے پیچھے سے | یہ کہ نہ عبادت کرو کسی کی سوائے اللہ کے | میں خوف کرتا ہوں تم پر

عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيمٍ ۝ | قَالُوا | أَجِئْتَنَا لِتَأْفِكَنَا عَنْ آلِهَتِنَا | فَأْتِنَا بِمَا تَعِدُنَا

بڑے دن کے عذاب کا | کہا انہوں نے | کیا آیا ہے تو ہمارے پاس اس لیے کہ پھیر دے ہم کو ہمارے معبودوں سے | پس لے آ ہمارے پاس جو کچھ وعدہ دیتا ہے تو ہم کو

إِن كُنتَ مِنَ الصَّادِقِينَ ۝ | قَالَ إِنَّمَا الْعِلْمُ عِندَ اللَّهِ | وَأُبَلِّغُكُم

اگر ہے تو | سچوں سے | کہا ہود نے کہ بس اس کی خبر تو اللہ ہی کو ہے | اور پہنچاتا ہوں میں تم کو

مَّا أُرْسِلْتُ بِهِ | وَلَٰكِنِّي أَرَاكُمْ | قَوْمًا تَجْهَلُونَ ۝ | فَلَمَّا رَأَوْهُ عَارِضًا

وہ چیز کہ بھیجا گیا ہوں میں ساتھ اس کے | ولیکن دیکھتا ہوں میں تم کو | ایک قوم کہ جہالت کرتے ہو | پس جب دیکھا انہوں نے عذاب کو کہ ایک بادل ہے

| مُّسْتَقْبِلَ اَوْدِيَتِهِمْ | قَالُوْا | هٰذَا عَارِضٌ مُّمْطِرُنَا | بَلْ هُوَ مَا اسْتَعْجَلْتُمْ بِهٖ |
|---|---|---|---|
| چلا آرہا ہے اُن کے میدانوں کی طرف | کہا اُنہوں نے | یہ بادل ہے مینھ برسانے والا ہم پر | نہیں نہیں یہ تو وہ (عذاب) ہے کہ جلدی کرتے تھے تم اُس کی |

| رِيْحٌ فِيْهَا عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝ | تُدَمِّرُ كُلَّ شَيْءٍ | بِاَمْرِ رَبِّهَا | فَاَصْبَحُوْا لَا يُرٰٓى |
|---|---|---|---|
| ایک آندھی ہے جس میں عذاب ہے دُکھ دینے والا | ہلاک کردیگی ہر چیز کو | ساتھ حکم اپنے رب کے | پس ہو گئے وہ کہ نہ دکھائی دیتے |

| اِلَّا مَسٰكِنُهُمْ ط | كَذٰلِكَ نَجْزِي الْقَوْمَ | الْمُجْرِمِيْنَ ۝ | وَلَقَدْ مَكَّنّٰهُمْ |
|---|---|---|---|
| مگر گھر اُن کے | اسی طرح جزا دیتے ہیں ہم قوم | گنہگاروں کو | اور بیشک قدرت دی تھی ہمنے اُن کو |

منزل ٦

| فِيْمَآ اِنْ مَّكَّنّٰكُمْ فِيْهِ | وَجَعَلْنَا لَهُمْ سَمْعًا | وَّاَبْصَارًا | وَّاَفْـِٕدَةً ز صلے |
|---|---|---|---|
| اُس چیز میں کہ نہیں قدرت دی ہمنے تمکو اُس میں | اور کیے ہم نے اُن کے لیے کان | اور آنکھیں | اور دل |

| فَمَآ اَغْنٰى | عَنْهُمْ | سَمْعُهُمْ وَلَآ اَبْصَارُهُمْ | وَلَآ اَفْـِٕدَتُهُمْ | مِّنْ شَيْءٍ |
|---|---|---|---|---|
| تو نہ کام آئے | اُن کے | اُن کے کان اور نہ اُن کی آنکھیں | اور نہ اُن کے دل | کچھ بھی |

ع ٦

| اِذْ كَانُوْا يَجْحَدُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ | وَحَاقَ بِهِمْ | مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ع |
|---|---|---|
| اِسلیے کہ وہ انکار کرتے تھے اللہ کی آیتوں کا | اور گھیر لیا اُن کو | اُس چیز نے جس کا وہ مذاق اڑاتے تھے |

| وَلَقَدْ اَهْلَكْنَا مَا حَوْلَكُمْ مِّنَ الْقُرٰى | وَصَرَّفْنَا الْاٰيٰتِ | لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ۝ |
|---|---|---|
| اور بیشک ہلاک کیں ہمنے جو گرد تمہارے تھیں بستیوں سے | اور طرح طرح سے بیان کیں ہمنے نشانیاں | تاکہ وہ رجوع کریں |

فَلَوْلَا نَصَرَهُمُ | الَّذِينَ اتَّخَذُوا مِن دُونِ اللَّهِ قُرْبَانًا آلِهَةً ۖ | بَلْ ضَلُّوا

پس کیوں نہ مدد دی اُن کو | اُن لوگوں نے جنکو بنا رکھا تھا انہوں نے سوائے اللہ کے واسطے تقرب کے معبود | بلکہ کھوئے گئے

عَنْهُمْ ۚ | وَذَٰلِكَ إِفْكُهُمْ | وَمَا كَانُوا | يَفْتَرُونَ ۝ | وَإِذْ صَرَفْنَا إِلَيْكَ

اُن سے | اور یہ ہے جھوٹ اُن کا | اور جو کچھ وہ | باندھ لیتے تھے | اور جس وقت کہ پھیر لائے ہم طرف تیری

نَفَرًا مِّنَ الْجِنِّ | يَسْتَمِعُونَ الْقُرْآنَ | فَلَمَّا حَضَرُوهُ | قَالُوا أَنصِتُوا

ایک جماعت جنوں کی | کہ وہ سنتے تھے قرآن کو | پس جب حاضر ہوئے رسول کے پاس | کہنے لگے (آپس میں) | کہ چپکے رہو

فَلَمَّا قُضِيَ | وَلَّوْا | إِلَىٰ قَوْمِهِم | مُّنذِرِينَ ۝ | قَالُوا يَا قَوْمَنَا | إِنَّا سَمِعْنَا كِتَابًا

پھر جب تمام ہوا پڑھنا | پھر گئے | طرف قوم اپنی کے | ڈرانے ہوئے | کہا انہوں نے اے قوم ہماری | تحقیق سُنی ہم نے ایک کتاب

منزل

أُنزِلَ مِن بَعْدِ مُوسَىٰ | مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ | يَهْدِي إِلَى الْحَقِّ

جو اُتاری گئی ہے موسیٰ کے بعد | سچا کرنے والی ہے اُس چیز کو کہ آگے اُسکے ہے | راہ دکھاتی ہے طرف حق کے

وَإِلَىٰ طَرِيقٍ مُّسْتَقِيمٍ ۝ | يَا قَوْمَنَا | أَجِيبُوا دَاعِيَ اللَّهِ | وَآمِنُوا بِهِ

اور طرف راہ سیدھی کے | اے قوم ہماری | کہنا مانو بلانے والے کا اللہ کی طرف | اور ایمان لاؤ ساتھ اُس کے

يَغْفِرْ لَكُم مِّن ذُنُوبِكُمْ | وَيُجِرْكُم مِّنْ عَذَابٍ أَلِيمٍ ۝ | وَمَن لَّا يُجِبْ دَاعِيَ اللَّهِ

بخشدیگا واسطے تمہارے گناہ تمہارے | اور پناہ دیگا تم کو | عذاب دکھ دینے والے سے | اور جو کوئی نہ مانے اللہ کے پکارنے والے کو

فَلَیْسَ بِمُعْجِزٍ فِی الْاَرْضِ وَلَیْسَ لَهٗ مِنْ دُوْنِهٖۤ اَوْلِیَآءُ اُولٰٓئِكَ

پس نہیں ہے وہ عاجز کرنیوالا زمین میں | اور نہیں ہے واسطے اسکے سوائے اللہ کے کوئی دوست | یہ لوگ ہیں

فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ ۝ اَوَلَمْ یَرَوْا اَنَّ اللّٰهَ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

کھلی گمراہی میں | کیا نہیں دیکھا انہوں نے | کہ اللہ | جس نے | پیدا کیا آسمانوں اور زمین کو

وَلَمْ یَعْیَ بِخَلْقِهِنَّ بِقٰدِرٍ عَلٰۤی اَنْ یُّحْیِۦَ الْمَوْتٰی بَلٰۤی اِنَّهٗ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ

اور نہ تھکا اُن کے پیدا کرنے میں | قادر ہے اس پر کہ زندہ کرے مُردوں کو | ہاں بیشک وہ ہر چیز پر

قَدِیْرٌ ۝ وَیَوْمَ یُعْرَضُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا عَلَی النَّارِ اَلَیْسَ هٰذَا بِالْحَقِّ

قادر ہے | اور جس دن سامنے لائے جائینگے وہ لوگ کہ کافر ہوئے | آگ کے | (اور کہا جائیگا) کیا نہیں ہے یہ برحق

منزل ۶

قَالُوْا بَلٰی وَرَبِّنَا قَالَ فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ۝

وہ کہینگے ضرور برحق ہے | قسم ہے ہمارے پروردگار کی | کہیگا حقتعالیٰ پس چکھو | عذاب | بسبب اسکے کہ تم کفر کرتے تھے

فَاصْبِرْ كَمَا صَبَرَ اُولُوا الْعَزْمِ مِنَ الرُّسُلِ وَلَا تَسْتَعْجِلْ لَّهُمْ

پس صبر کر | جیسا کہ صبر کیا | ہمت والے | پیغمبروں نے | اور (عذاب کی) جلدی نہ مچا اُن کیلئے

كَاَنَّهُمْ یَوْمَ یَرَوْنَ مَا یُوْعَدُوْنَ لَمْ یَلْبَثُوْۤا اِلَّا سَاعَةً مِّنْ نَّهَارٍ

گویا کہ وہ | جسدن دیکھیں گے | جو کچھ کہ وعدہ دئے جاتے ہیں | نہیں ٹھیرے وہ | مگر ایک گھڑی دن سے

| | | |
|---|---|---|
| بلٰغٌ ج | فَهَلْ يُهْلَكُ اِلَّا الْقَوْمُ الْفٰسِقُوْنَ ○ ع | |
| یہ پہنچانا ہے پیغام کا | پس نہیں ہلاک کیے جائینگے مگر قوم فاسق | |

| سُوْرَةُ مُحَمَّدٍ ﷺ | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ ○ | اِسمیں ۳۸ آیتیں |
|---|---|---|---|---|---|
| مدینہ میں نازل ہوئی | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | اور ۴ رکوع ہیں |

| اَلَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | وَصَدُّوْا | عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ | اَضَلَّ اَعْمَالَهُمْ ○ |
|---|---|---|---|---|
| جو لوگ کہ | کافر ہوئے | اور روکا انہوں نے | اللہ کے راستہ سے | رائیگاں کردیئے اللہ نے انکے اعمال |

| وَالَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَعَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ | وَاٰمَنُوْا بِمَا نُزِّلَ عَلٰى | مُحَمَّدٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور جو لوگ کہ | ایمان لائے | اور کام کیے | اچھے | اور ایمان لائے اس پر جو اتارا گیا ہے | محمد پر |

منزل ۶

| وَهُوَ الْحَقُّ | مِنْ رَّبِّهِمْ ۙ كَفَّرَ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ | وَاَصْلَحَ بَالَهُمْ ○ |
|---|---|---|
| اور وہی سچا دین ہے | ان کے پروردگار کی طرف سے دور کیں اللہ نے ان سے برائیاں ان کی | اور سنوارا حال ان کا |

| ذٰلِكَ بِاَنَّ | الَّذِيْنَ كَفَرُوا اتَّبَعُوا الْبَاطِلَ | وَاَنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوا |
|---|---|---|
| یہ اسواسطے کہ | وہ لوگ جو کافر ہوئے پیروی کی انہوں نے جھوٹ کی | اور یہ کہ جو لوگ کہ ایمان لائے |

| اتَّبَعُوا الْحَقَّ مِنْ رَّبِّهِمْ ؕ | كَذٰلِكَ | يَضْرِبُ اللّٰهُ | لِلنَّاسِ | اَمْثَالَهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| پیروی کی انہوں نے سچے دین کی جو ان کے پروردگار کی طرف سے ہے | اسی طرح | بیان کرتا ہے اللہ | لوگوں کیلئے | مثالیں ان کی |

| فَاِذَا لَقِیۡتُمُ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا | فَضَرۡبَ الرِّقَابِ | حَتّٰۤی اِذَاۤ اَثۡخَنۡتُمُوۡهُمۡ |
| --- | --- | --- |
| پس جب مڈبھیڑ ہو جاوے تمہاری ان لوگوں سے جو کافر ہوئے | تو مارو تم گردنیں ان کی | یہاں تک کہ جب خوب خون بہا چکو انہیں |

| فَشُدُّوا | الۡوَثَاقَ | فَاِمَّا مَنًّۢا بَعۡدُ | وَاِمَّا فِدَآءً | حَتّٰی تَضَعَ الۡحَرۡبُ |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| پس مضبوط | قید کرو | پھر یا احسان کرنا ہے بعد اس کے | اور یا بدلہ لینا | یہاں تک کہ رکھدے لڑائی |

| اَوۡزَارَهَا ۚ قف | ذٰلِكَ ۛ | وَلَوۡ یَشَآءُ اللّٰهُ | لَانۡتَصَرَ مِنۡهُمۡ | وَلٰکِنۡ لِّیَبۡلُوَا |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| اپنے ہتیار | بات یہ ہے | اور اگر اللہ چاہتا | تو خود ان سے انتقام لے لیتا | ولیکن وہ چاہتا ہے کہ آزمائے |

| بَعۡضَکُمۡ | بِبَعۡضٍ ؕ | وَالَّذِیۡنَ | قُتِلُوۡا | فِیۡ سَبِیۡلِ اللّٰهِ | فَلَنۡ یُّضِلَّ اَعۡمَالَهُمۡ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| بعضے تمہارے کو | ساتھ بعض کے | اور جو لوگ کہ | مارے جاتے ہیں | اللہ کی راہ میں | پس ہرگز نہ بیکار کریگا اللہ اعمال ان کے |

| سَیَهۡدِیۡهِمۡ | وَیُصۡلِحُ بَالَهُمۡ ۚ | وَیُدۡخِلُهُمُ الۡجَنَّةَ | عَرَّفَهَا لَهُمۡ ۝ |
| --- | --- | --- | --- |
| البتہ ہدایت کریگا ان کو | اور سنواریگا حال ان کا | اور داخل کرے گا ان کو بہشت میں | بتا دیا ہے اسکا حال ان کو |

| یٰۤاَیُّهَا | الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا | اِنۡ تَنۡصُرُوا اللّٰهَ یَنۡصُرۡکُمۡ | وَیُثَبِّتۡ اَقۡدَامَکُمۡ ۝ |
| --- | --- | --- | --- |
| اے | لوگو جو ایمان لائے ہو | اگر مدد کرو گے تم اللہ کے دین کی مدد کریگا وہ تمہاری | اور جمائے رکھیگا پاؤں تمہارے |

| وَالَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا | فَتَعۡسًا لَّهُمۡ | وَاَضَلَّ اَعۡمَالَهُمۡ ۝ | ذٰلِكَ بِاَنَّهُمۡ کَرِهُوۡا مَاۤ اَنۡزَلَ اللّٰهُ |
| --- | --- | --- | --- |
| اور جو لوگ کہ کافر ہوئے | پس ٹھوکر لگنی ہے ان کیلئے | اور اکارت کردیگا اللہ اعمال انکے | یہ بسبب اسکے کہ انہوں نے ناپسند کیا جو اتارا ہے اللہ نے |

ربع ۱۳
عند المتقدمین
منزل ۷

فَأَحْبَطَ أَعْمَالَهُمْ ۞ | أَفَلَمْ يَسِيرُوا | فِي الْأَرْضِ | فَيَنظُرُوا | كَيْفَ | كَانَ

پس اکارت کر دیے ان کے اعمال | تو کیا نہیں سیر کی انہوں نے | زمین میں | پس دیکھتے کہ | کیونکر | ہوا

عَاقِبَةُ | الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ | دَمَّرَ اللَّهُ عَلَيْهِمْ | وَلِلْكَافِرِينَ أَمْثَالُهَا ۞ | ذَٰلِكَ

انجام | ان لوگوں کا کہ پہلے ان سے تھے | ہلاکت ڈالی اللہ نے ان پر | اور کافروں کیلئے ہوتا رہتا ہے مانند اس کے | یہ

بِأَنَّ اللَّهَ مَوْلَى الَّذِينَ آمَنُوا | وَأَنَّ الْكَافِرِينَ لَا مَوْلَىٰ لَهُمْ ۞ | إِنَّ اللَّهَ

بسبب اسکے ہے کہ اللہ کارساز ہے ان لوگوں کا کہ ایمان لائے | اور یہ کہ جو کافر ہیں نہیں ہے کوئی کارساز ان کا | بیشک اللہ

يُدْخِلُ | الَّذِينَ آمَنُوا | وَعَمِلُوا | الصَّالِحَاتِ | جَنَّاتٍ تَجْرِي | مِن تَحْتِهَا | الْأَنْهَارُ

داخل کریگا | ان لوگوں کو کہ ایمان لائے | اور کام کیے | اچھے | بہشتوں میں کہ بہتی ہیں | ان کے نیچے | نہریں

وَالَّذِينَ كَفَرُوا | يَتَمَتَّعُونَ | وَيَأْكُلُونَ | كَمَا تَأْكُلُ الْأَنْعَامُ | وَالنَّارُ مَثْوًى لَّهُمْ ۞

اور جو لوگ کہ کافر ہوئے | فائدہ اٹھاتے ہیں | اور کھاتے ہیں | جیسا کہ کھاتے ہیں چوپائے | اور آگ ٹھکانا ہے ان کا

وَكَأَيِّن مِّن قَرْيَةٍ | هِيَ أَشَدُّ قُوَّةً مِّن قَرْيَتِكَ الَّتِي أَخْرَجَتْكَ | أَهْلَكْنَاهُمْ

اور بہت سی بستیاں تھیں | کہ وہ بہت سخت تھیں قوت میں تیری اس بستی سے جس نے نکال دیا انہوں نے تجھ کو | ہلاک کیا ہم نے انکو

فَلَا نَاصِرَ لَهُمْ ۞ | أَفَمَن كَانَ عَلَىٰ بَيِّنَةٍ مِّن رَّبِّهِ | كَمَن زُيِّنَ لَهُ سُوءُ عَمَلِهِ

پس نہ ہوا کوئی مددگار ان کا | کیا پس جو شخص کہ ہو اوپر دلیل کے پروردگار اپنے کی | برابر ہو سکتا ہے اس شخص کی کہ خوشنما کر دیے گئے ہوں اسکے واسطے برے اعمال

ع ۱ — منزل ۶

وَاتَّبَعُوْٓا اَهْوَاۗءَهُمْ ۝ مَثَلُ الْجَنَّةِ الَّتِيْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ۭ فِيْهَآ اَنْهٰرٌ مِّنْ مَّاۗءٍ

اور پیروی کی انہوں نے اپنی خواہشوں کی ؟ | صفت اُس بہشت کی کہ وعدہ کیے گئے ہیں پرہیزگار ہے | کہ اس میں نہریں ہیں ایسے پانی کی

غَيْرِ اٰسِنٍ ۚ وَاَنْهٰرٌ مِّنْ لَّبَنٍ لَّمْ يَتَغَيَّرْ طَعْمُهٗ ۚ وَاَنْهٰرٌ مِّنْ خَمْرٍ لَّذَّةٍ لِّلشّٰرِبِيْنَ

جو بگڑتا نہیں | اور نہریں ہیں ایسے دودھ کی | کہ نہیں بدلتا ہے مزہ اُن کا | اور نہریں ہیں ایسی شراب کی | جسمیں لذت ہے پینے والوں کے لئے

وَاَنْهٰرٌ مِّنْ عَسَلٍ مُّصَفًّى ۭ وَلَهُمْ فِيْهَا مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ وَمَغْفِرَةٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ

اور نہریں ہیں صاف کیے ہوئے شہد کی | اور واسطے اُن کے وہاں | ہر طرح کے میوے | اور بخشش ہے اُنکے پروردگار کی

كَمَنْ هُوَ خَالِدٌ فِي النَّارِ وَسُقُوْا مَاۗءً حَمِيْمًا فَقَطَّعَ اَمْعَاۗءَهُمْ ۝ وَمِنْهُمْ

کیا یہ لوگ مانند اُس شخص کے ہوسکتے ہیں جو ہمیشہ رہنے والا ہے آگ میں | اور پلائے جائینگے وہ پانی گرم | تو وہ ٹکڑے ٹکڑے کردیگا اُن کی آنتوں کو | اور لوگوں میں سے

منزل ۶

مَّنْ يَّسْتَمِعُ اِلَيْكَ ۚ حَتّٰٓى اِذَا خَرَجُوْا مِنْ عِنْدِكَ قَالُوْا لِلَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ

بعض وہ شخص ہے کہ کان لگاتا ہے تیری طرف | یہاں تک کہ جب باہر نکلتے ہیں | تیرے پاس سے | کہتے ہیں | اُن لوگوں سے جنکو دیا گیا ہے علم

مَاذَا قَالَ اٰنِفًا ۣ اُولٰۗىِٕكَ الَّذِيْنَ طَبَعَ اللّٰهُ عَلٰي قُلُوْبِهِمْ وَاتَّبَعُوْٓا اَهْوَاۗءَهُمْ ۝

کہ کیا کہا تھا پیغمبر نے ابھی | یہی لوگ ہیں | کہ مُہر کی ہے اللہ نے اُن کے دلوں پر | اور پیروی کی انہوں نے اپنی خواہشوں کی

وَالَّذِيْنَ اهْتَدَوْا زَادَهُمْ هُدًى وَّاٰتٰىهُمْ تَقْوٰىهُمْ ۝ فَهَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّا السَّاعَةَ

اور جن لوگوں نے راہ پائی | دی اُن کو ہدایت | اور دی اُن کو پرہیزگاری اُنکی | پس نہیں انتظار کرتے وہ مگر قیامت کا

| | | |
|---|---|---|
| أَن تَأْتِيَهُم بَغْتَةً | فَقَدْ جَاءَ أَشْرَاطُهَا | فَأَنَّىٰ لَهُمْ إِذَا جَاءَتْهُمْ ذِكْرَاهُمْ ۝ |
| یہ کہ آوے ان پر اچانک | پس تحقیق آچکی ہیں علامات اس کی | پس کہاں ممکن ہوگا ان کو جب آپہنچیگی ان پر قیامت سمجھنا ان کا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاعْلَمْ | أَنَّهُ لَا إِلٰهَ | إِلَّا اللّٰهُ | وَاسْتَغْفِرْ لِذَنبِكَ | وَلِلْمُؤْمِنِينَ |
| پس جان لے | کہ نہیں ہے کوئی معبود | مگر اللہ | اور بخشش مانگ اپنے گناہوں کی | اور ایمان والوں کے گناہوں کی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَالْمُؤْمِنَاتِ | وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مُتَقَلَّبَكُمْ | وَمَثْوَاكُمْ ۝ | وَيَقُولُ الَّذِينَ آمَنُوا |
| اور ایمان والیوں کے گناہوں کی | اور اللہ جانتا ہے تمہارے چلنے پھرنے | اور رہنے کی جگہ کو | اور کہینگے وہ لوگ کہ ایمان لائے |

منزل

| | | |
|---|---|---|
| لَوْلَا نُزِّلَتْ سُورَةٌ | فَإِذَا أُنزِلَتْ سُورَةٌ مُّحْكَمَةٌ | وَذُكِرَ فِيهَا الْقِتَالُ |
| کیوں نہیں اتاری جاتی کوئی سورت | پس جب اتاری جائے گی سورت واضح المعنی | اور ذکر کیا جائیگا انہیں لڑائی کا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَأَيْتَ | الَّذِينَ فِي قُلُوبِهِم مَّرَضٌ | يَنظُرُونَ إِلَيْكَ | نَظَرَ الْمَغْشِيِّ عَلَيْهِ |
| دیکھے گا تو | ان لوگوں کو کہ ان کے دلوں میں بیماری ہے | وہ دیکھتے ہیں تیری طرف | جیسا دیکھتا ہے وہ شخص کہ بیہوشی آتی ہے اس پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنَ الْمَوْتِ | فَأَوْلَىٰ لَهُمْ ۝ | طَاعَةٌ وَقَوْلٌ مَّعْرُوفٌ | فَإِذَا عَزَمَ الْأَمْرُ |
| موت کی | پس ان کے لیے خرابی ہے | فرمانبرداری اور ٹھیک بات ہونی چاہیے | پس جب پختہ ہو جائے کام |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَلَوْ صَدَقُوا | اللّٰهَ | لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ ۝ | فَهَلْ عَسَيْتُمْ إِن تَوَلَّيْتُمْ |
| تو اگر وہ سچے رہیں | اللہ سے | تو البتہ ہووے بہتر ان کیلئے | تو کچھ بعید نہیں کہ اگر تم صاحب حکومت بن جاؤ |

| اَنْ تُفْسِدُوْا | فِي الْاَرْضِ | وَتُقَطِّعُوْٓا اَرْحَامَكُمْ ۝ | اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|
| کہ فساد کرنے لگو تم | زمین میں | اور توڑنے لگو اپنے رشتے ناتے | یہ لوگ ہیں جن پر |

| لَعَنَهُمُ اللّٰهُ | فَاَصَمَّهُمْ | وَاَعْمٰٓى اَبْصَارَهُمْ ۝ | اَفَلَا يَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ |
|---|---|---|---|
| اللہ نے لعنت کی | پس بہرا کر دیا ان کو | اور اندھا کر دیا ان کی آنکھوں کو | کیا یہ لوگ غور نہیں کرتے قرآن (کے مضامین) میں |

| اَمْ عَلٰى قُلُوْبٍ | اَقْفَالُهَا ۝ | اِنَّ الَّذِيْنَ ارْتَدُّوْا | عَلٰٓى اَدْبَارِهِمْ |
|---|---|---|---|
| یا دلوں پر ان کے | قفل لگ رہے ہیں | بیشک جو لوگ کہ پھر گئے | اپنی پیٹھوں پر |

| مِّنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ | لَهُمُ الْهُدَى | الشَّيْطٰنُ سَوَّلَ لَهُمْ | وَاَمْلٰى لَهُمْ ۝ |
|---|---|---|---|
| بعد اس کے کہ ظاہر ہو گئی | واسطے ان کے ہدایت | شیطان نے خوشنما کر دکھایا ان کے لیے | اور ڈھیل دی ان کو |

منزل ۶

| ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ | قَالُوْا | لِلَّذِيْنَ كَرِهُوْا مَا نَزَّلَ اللّٰهُ | سَنُطِيْعُكُمْ فِيْ بَعْضِ الْاَمْرِ ۚ |
|---|---|---|---|
| یہ اس سبب سے کہ انہوں | نے کہا تھا | ان لوگوں سے کہ ناپسند رکھتے تھے اسکو جو اتارا اللہ نے | البتہ کہا مانیں گے ہم تمہارا بعض کاموں میں |

| وَاللّٰهُ يَعْلَمُ | اِسْرَارَهُمْ ۝ | فَكَيْفَ اِذَا تَوَفَّتْهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ | يَضْرِبُوْنَ وُجُوْهَهُمْ |
|---|---|---|---|
| اور اللہ جانتا ہے | ان کے آہستہ بات کرنے کو | پس کیونکر ہو گا حال ان کا جبکہ قبض کرینگے جان انکی فرشتے | مارتے ہوں گے ان کے منہوں پر |

| وَاَدْبَارَهُمْ ۝ | ذٰلِكَ بِاَنَّهُمُ اتَّبَعُوْا | مَآ اَسْخَطَ اللّٰهَ | وَكَرِهُوْا رِضْوَانَهٗ | فَاَحْبَطَ اَعْمَالَهُمْ ۝ع |
|---|---|---|---|---|
| اور ان کی پیٹھوں پر | یہ اسوجہ سے کہ انہوں نے پیروی کی اس چیز کی | کہ ناخوش کرتی ہے اللہ کو | اور ناپسند کی خوشی اس کی | پس ناپسند کر دیے خدا نے عمل ان کے |

ع ۳ ۹

| ثُمَّ مَاتُوا | وَهُمْ كُفَّارٌ | فَلَن يَغْفِرَ اللَّهُ لَهُمْ ۝ فَلَا تَهِنُوا | وَتَدْعُوا |
|---|---|---|---|
| پھر مر گئے | اور وہ کافر ہی تھے | پس ہرگز نہ بخشے گا اللہ ان کو پس تم بودے نہ بنو | اور نہ بلاؤ تم |

| إِلَى السَّلْمِ ۖ | وَأَنتُمُ الْأَعْلَوْنَ ۖ | وَاللَّهُ مَعَكُمْ | وَلَن يَتِرَكُمْ أَعْمَالَكُمْ ۝ |
|---|---|---|---|
| طرف صلح کے | اور تم ہی غالب رہو گے | اور اللہ ساتھ تمہارے ہے | اور تم کو ہرگز نقصان نہ دیگا تمہارے اعمال میں |

| إِنَّمَا الْحَيَاةُ الدُّنْيَا | لَعِبٌ وَلَهْوٌ ۚ | وَإِن تُؤْمِنُوا | وَتَتَّقُوا | يُؤْتِكُمْ أُجُورَكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| بس زندگی دنیا کی | کھیل ہے اور تماشہ ہے | اور اگر ایمان لاؤ تم | اور پرہیزگاری کرو | دیگا تم کو ثواب تمہارے |

| وَلَا يَسْأَلْكُمْ | أَمْوَالَكُمْ ۝ | إِن يَسْأَلْكُمُوهَا | فَيُحْفِكُمْ تَبْخَلُوا | وَيُخْرِجْ |
|---|---|---|---|---|
| اور نہ مانگیگا تم سے | تمہارے مال | اگر مانگے تم سے وہ مال | پس تنگ کرے تم کو تو بخیلی کرنے لگو | اور ظاہر کر دے |

| أَضْغَانَكُمْ ۝ | هَا أَنتُمْ هَٰؤُلَاءِ | تُدْعَوْنَ | لِتُنفِقُوا | فِي سَبِيلِ اللَّهِ |
|---|---|---|---|---|
| تمہاری ناگواری کو | خبردار تم وہ لوگ ہو کہ | پکارے جاتے ہو | کہ خرچ کرو تم | اللہ کی راہ میں |

| فَمِنكُم مَّن يَبْخَلُ ۖ | وَمَن يَبْخَلْ | فَإِنَّمَا يَبْخَلُ | عَن نَّفْسِهِ ۚ |
|---|---|---|---|
| تو بعض تم میں سے وہ ہے جو بخیلی کرتا ہے | اور جو کوئی بخیلی کرے | تو وہ صرف بخیلی کرتا ہے | اپنی جان سے |

| وَاللَّهُ الْغَنِيُّ | وَأَنتُمُ الْفُقَرَاءُ ۚ | وَإِن تَتَوَلَّوْا | يَسْتَبْدِلْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ |
|---|---|---|---|
| اور اللہ بے پرواہ ہے | اور تم محتاج ہو | اور اگر پھر جاؤ تم | تو بدل دیگا ایک اور قوم سوائے تمہارے |

منزل ٦

ثُمَّ لَا یَکُوْنُوْٓا اَمْثَالَکُمْ ۝ ع

پھر نہ ہوں گے وہ مانند تمہارے

سُوْرَہُ فَتْح مدینہ میں نازل ہوئی — بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ — اِسْمیں ۲۹ اٰیتیں اور ۴ رکوع ہیں

شروع بنام اللہ رحمت والے بندہ نواز کے

اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا مُّبِیْنًا ۝ لِّیَغْفِرَ لَکَ اللّٰہُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْۢبِکَ

بیشک فتح دی ہم نے تجھ کو فتح کھلم کھلا تاکہ بخشش واسطے تیرے اللہ جو آگے ہوئے تیرے گناہ

وَمَا تَاَخَّرَ وَیُتِمَّ نِعْمَتَہٗ عَلَیْکَ وَیَہْدِیَکَ صِرَاطًا مُّسْتَقِیْمًا ۝

اور جو پیچھے ہوئے اور تاکہ پوری کرے نعمت اپنی اوپر تیرے اور دکھلاوے تجھکو راہ سیدھی

وَّیَنْصُرَکَ اللّٰہُ نَصْرًا عَزِیْزًا ۝ ہُوَ الَّذِیْٓ اَنْزَلَ السَّکِیْنَۃَ

اور مدد کرے تیری اللہ مدد زبردست وہی ہے جس نے اتارا اطمینان

فِیْ قُلُوْبِ الْمُؤْمِنِیْنَ لِیَزْدَادُوْٓا اِیْمَانًا مَّعَ اِیْمَانِہِمْ وَلِلّٰہِ

دلوں میں ایمان والوں کے تاکہ زیادہ ہو جاوے ان کا ایمان پہلے ایمان کے ساتھ اور واسطے اللہ کے ہیں

جُنُوْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَکَانَ اللّٰہُ عَلِیْمًا حَکِیْمًا ۝

لشکر آسمانوں کے اور زمین کے اور ہے اللہ جاننے والا حکمت والا

م‍نزل ۶

| لِّيُدْخِلَ | الْمُؤْمِنِيْنَ | وَالْمُؤْمِنٰتِ | جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ |
|---|---|---|---|
| تاکہ داخل کرے | ایمان والوں کو | اور ایمان والیوں کو | بہشتوں میں کہ چلتی ہیں ان کے نیچے نہریں |

| خٰلِدِيْنَ فِيْهَا | وَيُكَفِّرَ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ | وَكَانَ ذٰلِكَ | عِنْدَ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|
| ہمیشہ رہنے والے ان میں | اور تاکہ دور کرے ان سے برائیاں انکی | اور ہے یہ | نزدیک | اللہ کے |

| فَوْزًا | عَظِيْمًا ۝ | وَّيُعَذِّبَ | الْمُنٰفِقِيْنَ | وَالْمُنٰفِقٰتِ | وَالْمُشْرِكِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| مراد پانا | بڑا | اور عذاب کرے | منافق مردوں | اور منافق عورتوں کو | اور مشرک مردوں |

| وَالْمُشْرِكٰتِ | الظَّآنِّيْنَ بِاللّٰهِ ظَنَّ السَّوْءِ | عَلَيْهِمْ دَآئِرَةُ السَّوْءِ |
|---|---|---|
| اور مشرک عورتوں کو | جو گمان کرنے والے ہیں ساتھ اللہ کے گمان برا | اوپر ان کے ہے پھیر برائی کا |

منزل ۷

| وَغَضِبَ | اللّٰهُ عَلَيْهِمْ | وَلَعَنَهُمْ وَاَعَدَّ لَهُمْ جَهَنَّمَ | وَسَآءَتْ مَصِيْرًا ۝ |
|---|---|---|---|
| اور غصہ ہوا | اللہ ان پر | اور لعنت کی ان پر اور تیار کی ان کے لیے دوزخ | اور وہ بری ہے جگہ واپسی کی |

| وَلِلّٰهِ جُنُوْدُ السَّمٰوٰتِ | وَالْاَرْضِ | وَكَانَ | اللّٰهُ | عَزِيْزًا | حَكِيْمًا ۝ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور واسطے اللہ کے ہیں لشکر آسمانوں کے | اور زمین کے | اور ہے | اللہ | زبردست | حکمت والا |

| اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ | شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا | وَّنَذِيْرًا ۝ | لِّتُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ | وَرَسُوْلِهٖ |
|---|---|---|---|---|
| بیشک بھیجا ہم نے تجھ کو | گواہی دینے والا اور خوشخبری دینے والا | اور ڈرانے والا | تاکہ ایمان لاؤ تم اللہ پر | اور اسکے رسول پر |

| وَتُعَزِّرُوْهُ | وَتُوَقِّرُوْهُ ط | وَتُسَبِّحُوْهُ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا ۝ | اِنَّ الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|
| اور مدد کرو اس کی | اور تعظیم کرو اس کی | اور تسبیح کرو اللہ کی صبح اور شام | بیشک وہ لوگ |

| يُبَايِعُوْنَكَ | اِنَّمَا يُبَايِعُوْنَ اللّٰهَ ط | يَدُ اللّٰهِ فَوْقَ اَيْدِيْهِمْ ۚ فَمَنْ نَّكَثَ |
|---|---|---|
| کہ بیعت کرتے ہیں تجھ سے | بس وہ بیعت کرتے ہیں اللہ سے | ہاتھ اللہ کا ہے اوپر ان کے ہاتھ کے پس جس نے عہد توڑا |

| فَاِنَّمَا يَنْكُثُ عَلٰى | نَفْسِهٖ ۚ | وَمَنْ اَوْفٰى | بِمَا عٰهَدَ عَلَيْهُ اللّٰهَ فَسَيُؤْتِيْهِ |
|---|---|---|---|
| تو بس عہد توڑے گا اپنی ہی | جان پر | اور جس نے پورا کیا | اس کو جو عہد کیا ہے اس نے اس پر اللہ سے جلدی دے گا اس کو اللہ |

منزل ۶ ع ۱۰

| اَجْرًا عَظِيْمًا ۝ ع | سَيَقُوْلُ | لَكَ | الْمُخَلَّفُوْنَ مِنَ الْاَعْرَابِ | شَغَلَتْنَآ اَمْوَالُنَا |
|---|---|---|---|---|
| ثواب بڑا | اب کہیں گے | تجھ سے | پیچھے رہے ہوئے گاؤں والے | کہ مشغول کیا تھا ہم کو ہمارے مالوں نے |

| وَاَهْلُوْنَا | فَاسْتَغْفِرْ لَنَا ج | يَقُوْلُوْنَ بِاَلْسِنَتِهِمْ | مَّا لَيْسَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ ط |
|---|---|---|---|
| اور ہمارے لوگوں نے | پس بخشش مانگ واسطے ہمارے | کہتے ہیں وہ اپنی زبانوں سے | وہ بات جو نہیں ہے ان کے دلوں میں |

| قُلْ | فَمَنْ يَّمْلِكُ لَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ شَيْـًٔا | اِنْ اَرَادَ بِكُمْ ضَرًّا اَوْ اَرَادَ بِكُمْ نَفْعًا ط |
|---|---|---|
| کہہ | پس کون مالک ہوگا تمہارے لئے اللہ کے مقابلہ میں کسی چیز کا | اگر ارادہ کرے تمہارے ساتھ ضرر کا یا ارادہ کرے ساتھ تمہارے نفع کا |

| بَلْ | كَانَ | اللّٰهُ | بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ۝ | بَلْ ظَنَنْتُمْ اَنْ لَّنْ | يَّنْقَلِبَ الرَّسُوْلُ |
|---|---|---|---|---|---|
| بلکہ | ہے | اللہ | ساتھ اس چیز کے کہ کرتے ہو تم خبردار | بلکہ گمان کیا تھا تم نے یہ کہ ہرگز | نہ پھریں گے رسول |

وَالْمُؤْمِنُوْنَ اِلٰٓى اَهْلِيْهِمْ اَبَدًا وَّزُيِّنَ ذٰلِكَ فِىْ قُلُوْبِكُمْ وَظَنَنْتُمْ

اور مسلمان اپنے گھر والوں کی طرف کبھی اور اچھا معلوم ہونے لگا یہ خطرہ تمہارے دلوں میں اور گمان کیا تم نے

ظَنَّ السَّوْءِ ۚ وَكُنْتُمْ قَوْمًا بُوْرًا ۝ وَمَنْ لَّمْ يُؤْمِنْ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ

گمان برا اور تھے تم قوم ہلاک ہونے والی اور جو کوئی ایمان نہ لائے اللہ پر اور اسکے رسول پر

فَاِنَّآ اَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ سَعِيْرًا ۝ وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ

پس بیشک ہم نے تیار کی ہے واسطے کافروں کے دوزخ اور واسطے اللہ کے ہے بادشاہی آسمانوں کی اور زمین کی

يَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَاۗءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۝

بخشتا ہے جس کو چاہتا ہے اور عذاب کرتا ہے جسکو چاہتا ہے اور ہے اللہ بخشنے والا بندہ نواز

منزل

سَيَقُوْلُ الْمُخَلَّفُوْنَ اِذَا انْطَلَقْتُمْ اِلٰى مَغَانِمَ لِتَاْخُذُوْهَا

اب کہیں گے پیچھے چھوڑے گئے جب چلوگے تم طرف غنیمتوں کے تاکہ حاصل کرو تم ان کو

ذَرُوْنَا نَتَّبِعْكُمْ ۚ يُرِيْدُوْنَ اَنْ يُّبَدِّلُوْا كَلٰمَ اللّٰهِ ۭ قُلْ لَّنْ تَتَّبِعُوْنَا

چھوڑو تم ہم کو کہ چلیں ہم تمہارے ساتھ چاہتے ہیں وہ یہ کہ بدل ڈالیں اللہ کے کلام کو کہہ کہ ہرگز نہ چلوگے تم ہمارے ساتھ

كَذٰلِكُمْ قَالَ اللّٰهُ مِنْ قَبْلُ ۚ فَسَيَقُوْلُوْنَ بَلْ تَحْسُدُوْنَنَا ۭ

اسی طرح کہا ہے اللہ نے پہلے اس سے پھر اب کہیں گے بلکہ تم حسد کرتے ہو ہم سے

بَلْ كَانُوا لَا يَفْقَهُونَ اِلَّا قَلِيْلًا ○ قُلْ لِّلْمُخَلَّفِيْنَ مِنَ الْاَعْرَابِ

بلکہ وہ نہیں سمجھتے مگر تھوڑا کہہ پیچھے رہ جانے والے دیہاتیوں سے

سَتُدْعَوْنَ اِلٰى قَوْمٍ اُولِيْ بَاْسٍ شَدِيْدٍ تُقَاتِلُوْنَهُمْ اَوْ يُسْلِمُوْنَ

اب بلائے جاؤ گے تم طرف ایک قوم سخت لڑائی والی کے لڑوگے تم ان سے یا وہ مسلمان ہو جائینگے

فَاِنْ تُطِيْعُوْا يُؤْتِكُمُ اللّٰهُ اَجْرًا حَسَنًا ج وَاِنْ تَتَوَلَّوْا كَمَا تَوَلَّيْتُمْ

پس اگر حکم مانو گے تم (تو) دے گا تم کو اللہ ثواب اچھا اور اگر پھر جاؤ گے تم جیسا کہ پھر گئے تھے تم

مِّنْ قَبْلُ يُعَذِّبْكُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ○ لَيْسَ عَلَى الْاَعْمٰى حَرَجٌ

پہلے اس سے تو عذاب کرے گا تم کو عذاب دکھ دینے والا نہیں اندھے پر گناہ

منزل ۷

وَّلَا عَلَى الْاَعْرَجِ حَرَجٌ وَّلَا عَلَى الْمَرِيْضِ حَرَجٌ ط وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

اور نہ لنگڑے پر گناہ اور نہ بیمار پر گناہ اور جو کوئی فرمانبرداری کریگا اللہ کی اور رسول کی اسکے

يُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ج وَمَنْ يَّتَوَلَّ يُعَذِّبْهُ عَذَابًا اَلِيْمًا ○

داخل کرے گا اس کو بہشتوں میں کہ بہتی ہیں نیچے ان کے نہریں اور جو کوئی منہ پھیر لیگا عذاب کریگا اسکو عذاب دکھ دینے والا

ع ۲ النصف

لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ يُبَايِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ

بیشک راضی ہوا اللہ مسلمانوں سے جبوقت کہ بیعت کرتے تھے تجھ سے نیچے درخت کے

فَعَلِمَ مَا فِي قُلُوبِهِمْ فَأَنْزَلَ السَّكِينَةَ عَلَيْهِمْ وَأَثَابَهُمْ فَتْحًا قَرِيبًا ۝

پس جان لیا اس نے جو کچھ ان کے دلوں میں تھا پس اتاری تسکین ان پر اور بدلہ میں دی انکو ایک فتح نزدیک

وَمَغَانِمَ كَثِيرَةً يَأْخُذُونَهَا ۚ وَكَانَ اللَّهُ عَزِيزًا حَكِيمًا ۝

اور بہت سی غنیمتیں کہ حاصل کرینگے ان کو اور ہے اللہ غالب حکمت والا

وَعَدَكُمُ اللَّهُ مَغَانِمَ كَثِيرَةً تَأْخُذُونَهَا فَعَجَّلَ لَكُمْ هَٰذِهِ

وعدہ کیا ہے تم سے اللہ نے بہت سی غنیمتوں کا کہ لوگے ان کو پس جلد دیدی تم کو یہ

وَكَفَّ أَيْدِيَ النَّاسِ عَنْكُمْ ۚ وَلِتَكُونَ آيَةً لِلْمُؤْمِنِينَ وَيَهْدِيَكُمْ

اور روک دیے ہاتھ لوگوں کے تم سے اور تاکہ ہو نشانی ایمان والوں کیلئے اور دکھلائے تم کو

منزل ۷

صِرَاطًا مُسْتَقِيمًا ۝ وَأُخْرَىٰ لَمْ تَقْدِرُوا عَلَيْهَا قَدْ أَحَاطَ اللَّهُ بِهَا

راہ سیدھی اور ایک فتح اور بھی کہ نہیں قادر ہوئے تم اس پر بیشک احاطہ کر لیا ہے اللہ نے اسپر

وَكَانَ اللَّهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرًا ۝ وَلَوْ قَاتَلَكُمُ الَّذِينَ كَفَرُوا

اور ہے اللہ ہر چیز پر قادر اور اگر لڑتے تم سے وہ لوگ کہ کافر ہوئے

لَوَلَّوُا الْأَدْبَارَ ثُمَّ لَا يَجِدُونَ وَلِيًّا وَلَا نَصِيرًا ۝ سُنَّةَ اللَّهِ الَّتِي

تو پھر جاتے وہ پیٹھ دے کر پھر نہ پاتے وہ کوئی حمایتی اور نہ مددگار دستور ہے اللہ کا جو

| فَقَالَ | لَهُمْ | رَسُولُ اللّٰهِ | نَاقَةَ اللّٰهِ وَسُقْيٰهَا | فَكَذَّبُوهُ | فَعَقَرُوهَا |
|---|---|---|---|---|---|
| پس کہا قوم ثمود سے | اللہ کے رسول نے | | حفاظت کرو اللہ کی اونٹنی کی اور اسکو پانی پلانے کی | پس جھٹلایا قوم ثمود نے رسول کو | پس کاٹ دیئے اونٹنی کے پاؤں |

| فَدَمْدَمَ | عَلَيْهِمْ | رَبُّهُمْ | بِذَنْۢبِهِمْ فَسَوّٰىهَا | وَلَا يَخَافُ عُقْبٰهَا |
|---|---|---|---|---|
| پس ہلاکی ڈالی | اُن پر | اُن کے رب نے | اُن کے گناہوں کے سبب پس صفایا کر دیا اُس قوم کا | اور نہ ڈرا اُن کا رب اُن کے انجام سے |

ع ۱ ۱۵ ۱۶

| سُورۂ لَیل | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيمِ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں نازل ہوئی | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | ۲۱ آیات ہیں |

منزل ۷

| وَاللَّيْلِ إِذَا يَغْشٰى | وَالنَّهَارِ | إِذَا تَجَلّٰى | وَمَا خَلَقَ الذَّكَرَ وَالْأُنْثٰى |
|---|---|---|---|
| قسم ہے رات کی جب وہ ڈھک لے | اور قسم ہے دن کی | جب وہ روشن ہو جائے | اور قسم ہے اس ذات کی جس نے پیدا کیا مرد کو اور عورت کو |

| إِنَّ سَعْيَكُمْ لَشَتّٰى | فَأَمَّا مَنْ أَعْطٰى | وَاتَّقٰى | وَصَدَّقَ | بِالْحُسْنٰى |
|---|---|---|---|---|
| یقیناً تم لوگوں کی کوشش مختلف قسم کی ہے | پس لیکن جس نے داد و دہش کی | اور پرہیزگاری کی | اور سچ مانا | اچھی بات کو |

| فَسَنُيَسِّرُهُ لِلْيُسْرٰى | وَأَمَّا مَنْ بَخِلَ | وَاسْتَغْنٰى | وَكَذَّبَ | بِالْحُسْنٰى | فَسَنُيَسِّرُهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس ہم آسان کر دینگے اسکے لئے آسانی کا گھر | اور لیکن جس نے بخیلی کی | اور بے پرواہی کی | اور جھٹلایا | اچھی بات کو | پس ہم آسان کر دینگے اس کیلئے |

| لِلْعُسْرٰى | وَمَا يُغْنِي عَنْهُ مَالُهُ | إِذَا تَرَدّٰى | إِنَّ عَلَيْنَا لَلْهُدٰى | وَإِنَّ لَنَا |
|---|---|---|---|---|
| تنگی کا گھر | اور نہ کفایت کرے گا اس سے اس کا مال | جب گرے گا وہ نیچے | یقیناً ہمارے ذمہ البتہ ہدایت ہے | اور یقیناً ہمارے واسطے ہے |

| لَلْاٰخِرَةُ | وَالْاُوْلٰى | فَاَنْذَرْتُكُمْ | نَارًا تَلَظّٰى ○ | لَا يَصْلٰهَا | اِلَّا الْاَشْقَى ○ |
|---|---|---|---|---|---|
| البتہ انتہا | اور ابتدا | پس ڈراتا ہوں تم کو | آگ سے جو شعلے مارتی ہے | نہیں داخل ہوگا اس میں | مگر بہت ہی بدنصیب |

| الَّذِيْ | كَذَّبَ | وَتَوَلّٰى ○ | وَسَيُجَنَّبُهَا الْاَتْقَى ○ | الَّذِيْ | يُؤْتِيْ مَالَهٗ يَتَزَكّٰى ○ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ جس نے | جھٹلایا | اور منہ پھیرا | اور البتہ بچا لیا جائیگا اس آگ سے اسکو جو بڑا پرہیزگار ہے | وہ جو | دیتا ہے اپنا مال پاک ہونے کیلئے |

| وَمَا لِاَحَدٍ | عِنْدَهٗ | مِنْ نِّعْمَةٍ تُجْزٰى ○ | اِلَّا ابْتِغَاءَ وَجْهِ رَبِّهِ الْاَعْلٰى ○ | وَلَسَوْفَ يَرْضٰى ○ |
|---|---|---|---|---|
| اور نہیں ہے کسی کا | اس کے ذمہ | احسان کہ بدلا اتارے | مگر (وہ دیتا ہے مال) رضاجوئی کیلئے اپنے رب کی جو عالیشان ہے | اور قریب ہے کہ خدا اس سے راضی ہوگا |

ع (۲۱)

منزل

| سُوْرَةُ ضُحٰى مکہ میں اتری | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ ○ | اس میں ۱۱ آیات ہیں |
|---|---|---|---|---|---|
| | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | |

| وَالضُّحٰى ○ | وَالَّيْلِ | اِذَا سَجٰى ○ | مَا وَدَّعَكَ | رَبُّكَ | وَمَا قَلٰى ○ |
|---|---|---|---|---|---|
| قسم ہے چڑھتے دن کی | اور قسم ہے رات کی | جبکہ ڈھک لے | نہیں چھوڑا تجھ کو | تیرے رب نے | اور نہ خفا ہوا |

| وَلَلْاٰخِرَةُ | خَيْرٌ لَّكَ | مِنَ الْاُوْلٰى ○ | وَلَسَوْفَ | يُعْطِيْكَ |
|---|---|---|---|---|
| اور البتہ انجام | اچھا ہوگا تیرا | بمقابلہ ابتدا کے | اور البتہ جلدی | عطا کرے گا تجھ کو |

| رَبُّكَ | فَتَرْضٰى ○ | اَلَمْ يَجِدْكَ يَتِيْمًا | فَاٰوٰى ○ | وَوَجَدَكَ ضَالًّا |
|---|---|---|---|---|
| تیرا رب | پس تو راضی ہو جائیگا | کیا نہیں پایا تھا تجھ کو یتیم | پس جگہ دی اس نے | اور پایا تجھکو انجان (راستے سے) |

| فَهَدٰى ○ | وَوَجَدَكَ | عَآئِلًا | فَاَغْنٰى ○ | فَاَمَّا الْيَتِيْمَ | فَلَا تَقْهَرْ ○ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس رستہ بتایا اس نے | اور پایا تھا تجھ کو | مفلس | پس دولتمند کر دیا اس نے | پس جو یتیم ہو | تو اس پر غصہ نہ کر |

| وَاَمَّا السَّآئِلَ | فَلَا تَنْهَرْ ○ | وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ | فَحَدِّثْ ○ ع |
|---|---|---|---|
| اور جو کوئی سوالی ہو | تو اس کو جھڑکی نہ دے | اور جو نعمت تیرے رب کی ہے | اس کو بیان کر |

ع ۱۱ ۱۸

| سورۃ انشراح | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ ○ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں اتری | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | ۸ آیات ہیں |

منزل

| اَلَمْ نَشْرَحْ | لَكَ | صَدْرَكَ ○ | وَوَضَعْنَا | عَنْكَ | وِزْرَكَ ○ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا نہیں کھول دیا ہم نے | تیرے لئے | تیرا سینہ | اور اتار دیا ہم نے | تجھ سے | تیرا بوجھ |

| الَّذِیْٓ | اَنْقَضَ | ظَهْرَكَ ○ | وَرَفَعْنَا لَكَ | ذِكْرَكَ ○ | فَاِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| جس نے | توڑ رکھی تھی | تیری کمر | اور بلند کیا ہم نے تیرے لئے | تیرا ذکر | پس تحقیق |

| مَعَ الْعُسْرِ | يُسْرًا ○ | اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ○ | فَاِذَا فَرَغْتَ |
|---|---|---|---|
| ہر مشکل کے ساتھ | آسانی ہے | یقیناً ہر دشواری کے ساتھ سہولت ہے | پس جب تو فارغ ہو جائے |

| | فَانْصَبْ ○ | وَاِلٰى رَبِّكَ | فَارْغَبْ ع | |
|---|---|---|---|---|
| | تو پھر محنت کر (عبادت میں) | اور اپنے رب کی طرف | پس راغب ہو | |

ع ۵ ۱۹

| سُورۂ تین | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ ○ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں اُتری | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | آٹھ آیات ہیں |

| وَالتِّيْنِ | وَالزَّيْتُوْنِ ○ | وَطُوْرِ سِيْنِيْنَ ○ | وَهٰذَا الْبَلَدِ | الْاَمِيْنِ ○ |
|---|---|---|---|---|
| قسم ہے انجیر کی | اور قسم ہے زیتون کی | اور قسم ہے طور سینا کی | اور قسم ہے اس شہر (مکہ) | امن والے کی |

| لَقَدْ خَلَقْنَا | الْاِنْسَانَ | فِيْٓ اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ ○ | ثُمَّ رَدَدْنٰهُ | اَسْفَلَ سٰفِلِيْنَ ○ |
|---|---|---|---|---|
| یقیناً پیدا کیا ہم نے | آدمی کو | بہت اچھی ہیئت میں | پھر اُلٹا دیا ہم نے اس کو زیادہ نیچوں میں زیادہ نیچ کو دوں سے | |

منزل

| اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | فَلَهُمْ اَجْرٌ | غَيْرُ مَمْنُوْنٍ ○ |
|---|---|---|---|
| مگر وہ ان کو نہیں اُلٹا جو ایمان لائے | اور اچھے کام کیے | کیونکہ اُن کے لئے ثواب ہے | بے انتہا |

ع ۵

| فَمَا يُكَذِّبُكَ | بَعْدُ | بِالدِّيْنِ ○ | اَلَيْسَ اللّٰهُ | بِاَحْكَمِ | الْحٰكِمِيْنَ ○ ع |
|---|---|---|---|---|---|
| پس کون جھٹلا سکتا ہے تجھ کو | اس کے بعد | دین کی بابت | گیا نہیں ہے اللہ | بہت بڑا حاکم | حکومت کرنے والوں میں |

| سُورۂ علق | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ ○ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں اُتری | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | ۱۹ آیات ہیں |

| اِقْرَاْ | بِاسْمِ رَبِّكَ | الَّذِيْ خَلَقَ ○ | خَلَقَ الْاِنْسَانَ | مِنْ عَلَقٍ ○ | اِقْرَاْ |
|---|---|---|---|---|---|
| پڑھ | ساتھ نام اپنے رب کے | جس نے پیدا کیا | پیدا کیا آدمی کو | جمے ہوئے خون سے | پڑھ |

| وَرَبُّكَ | الْأَكْرَمُ ۙ | الَّذِي | عَلَّمَ | بِالْقَلَمِ ۙ | عَلَّمَ | الْإِنسَانَ | مَا لَمْ يَعْلَمْ ۞ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور تیرا رب | بہت کرم کرنیوالا ہے | وہ جس نے | علم دیا | ساتھ قلم کے | سکھایا | آدمی کو | وہ جس کو وہ نہیں جانتا تھا |

| كَلَّا | إِنَّ | الْإِنسَانَ | لَيَطْغَىٰ ۙ | أَن رَّآهُ | اسْتَغْنَىٰ ۞ | إِنَّ | إِلَىٰ رَبِّكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہرگز نہیں | یقیناً | آدمی | البتہ سرکشی کرتا ہے | اِسلیئے کہ دیکھتا ہے وہ اپنے کو کہ وہ دولتمند ہوگیا ہے | | یقیناً | تیرے رب کی طرف |

| الرُّجْعَىٰ ۞ | أَرَأَيْتَ | الَّذِي | يَنْهَىٰ ۙ | عَبْدًا | إِذَا صَلَّىٰ ۞ | أَرَأَيْتَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لوٹنا ہے | کیا تو نے دیکھا | اُس کو جو | روکتا ہے | بندہ کو | جبکہ وہ نماز پڑھتا ہے | کیا تو نے دیکھا |

منزل

| إِن كَانَ | عَلَى الْهُدَىٰ ۙ | أَوْ أَمَرَ | بِالتَّقْوَىٰ ۞ | أَرَأَيْتَ | إِن كَذَّبَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اگر ہوتا وہ | ہدایت پر | یا حکم کرتا | نیکی کا | کیا تو نے دیکھا | اُس کو کہ اس نے جھٹلایا |

| وَتَوَلَّىٰ ۞ | أَلَمْ يَعْلَم | بِأَنَّ اللَّهَ يَرَىٰ ۞ | كَلَّا | لَئِن لَّمْ يَنتَهِ ۙ | لَنَسْفَعًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور منہ پھیرا | کیا وہ نہیں جانتا | اِس بات کو کہ اللہ اُسکو دیکھ رہا ہے | ہرگز نہیں | اگر وہ باز نہ آیا | تو ہم گھسیٹینگے اُس کو |

| بِالنَّاصِيَةِ ۙ | نَاصِيَةٍ | كَاذِبَةٍ | خَاطِئَةٍ ۞ | فَلْيَدْعُ نَادِيَهُ ۙ |
|---|---|---|---|---|
| پیشانی کے ساتھ | وہ پیشانی | جو جھوٹی | خطا کار ہے | بس چاہیئے کہ وہ بلالے اپنی مجلس کو |

| سَنَدْعُ الزَّبَانِيَةَ ۙ | كَلَّا لَا تُطِعْهُ | وَاسْجُدْ | وَاقْتَرِب ۩ |
|---|---|---|---|
| قریب ہے کہ بلائینگے ہم دوزخ کے فرشتوں کو | ہرگز نہیں مت کہنا مان تو اُسکا | اور سجدہ کر | اور قریب ہوجا |

ع ۱

| سُورۂ قدر | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ ○ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں اُتری | شُروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | ۵ آیات ہیں |

| إِنَّا أَنْزَلْنٰهُ | فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ○ | وَمَا أَدْرٰكَ | مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ○ ط |
|---|---|---|---|
| یقیناً نازل کیا ہم نے اس (قرآن) کو | شب قدر (عزت والی رات) میں | اور تجھے کس نے بتایا کہ | کیا ہے ؟ لیلۃ القدر ؟ |

| لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۵ | خَيْرٌ | مِّنْ أَلْفِ شَهْرٍ ○ | تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ | وَالرُّوْحُ فِيْهَا |
|---|---|---|---|---|
| لیلۃ القدر (عزت والی رات) | اچھی ہے | ہزار مہینوں سے | نازل ہوتے ہیں فرشتے | اور روح لیلۃ القدر میں |

| بِإِذْنِ رَبِّهِمْ | مِّنْ كُلِّ أَمْرٍ ○ | سَلٰمٌ قف | هِيَ حَتّٰى | مَطْلَعِ الْفَجْرِ ○ ع |
|---|---|---|---|---|
| باجازت اُن کے رب کے | ہر کام (کے سر انجام دینے) کو | سلامتی کی رات ہے | لیلۃ القدر رہتی ہے | صبح طلوع ہونے تک |

| سُورۂ بیّنۃ | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ ○ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مدینہ میں اُتری | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | ۸ آیات ہیں |

| لَمْ يَكُنِ | الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | مِنْ أَهْلِ الْكِتٰبِ | وَالْمُشْرِكِيْنَ | مُنْفَكِّيْنَ | حَتّٰى |
|---|---|---|---|---|---|
| نہ تھے | وہ لوگ جو کافر ہو گئے | اہل کتاب میں سے | اور مشرکوں میں سے | باز رہنے والے (کفر سے) | یہاں تک |

| تَأْتِيَهُمُ | الْبَيِّنَةُ ○ لا | رَسُوْلٌ | مِّنَ اللّٰهِ | يَتْلُوْا | صُحُفًا | مُّطَهَّرَةً ○ لا | فِيْهَا | كُتُبٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ آئے اُن کے پاس | روشن دلیل | یہ رسول | اللہ کی طرف سے | پڑھتا ہے | صحیفے | پاکیزہ | اُن صحیفوں میں لکھے ہیں | |

لقد: النبی صلی اللہ علیہ وسلم ... الثلثة ... ل مع ع ۲۲

قَيِّمَةٌ ۞ وَمَا تَفَرَّقَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتٰبَ إِلَّا مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَتْهُمُ الْبَيِّنَةُ

قایم رکھنے والے (دین کو) اور نہیں تفرقہ میں پڑے وہ لوگ جن کو دی گئی تھی کتاب مگر اس کے بعد کہ آگئی تھی انکے پاس روشن دلیل

وَمَا أُمِرُوا إِلَّا لِيَعْبُدُوا اللّٰهَ مُخْلِصِينَ لَهُ الدِّينَ حُنَفَاءَ

اور نہیں حکم کیا گیا تھا انکو مگر اس کا کہ وہ عبادت کریں اللہ کی خالص رکھ کر اللہ کے لئے دین کو یک سوئی کے ساتھ

وَيُقِيمُوا الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوا الزَّكٰوةَ وَذٰلِكَ دِينُ الْقَيِّمَةِ ۞ إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا

اور پابند ہوں نماز کے اور دیتے رہیں زکوٰۃ اور یہی ہے دین پکا یقیناً جو لوگ کافر ہو گئے

مِنْ أَهْلِ الْكِتٰبِ وَالْمُشْرِكِينَ فِي نَارِ جَهَنَّمَ خٰلِدِينَ فِيهَا أُولٰئِكَ هُمْ

اہل کتاب میں سے اور مشرکین میں سے دوزخ کی آگ میں (ڈالے جائینگے) ہمیشہ رہینگے دوزخ میں وہ لوگ ہیں جو

منزل

شَرُّ الْبَرِيَّةِ ۞ إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ أُولٰئِكَ هُمْ خَيْرُ الْبَرِيَّةِ ۞

بدتر خلق کے ہیں یقیناً جو لوگ مسلمان ہو گئے اور اچھے عمل کیے یہی لوگ ہیں جو بہتر خلق کے ہیں

جَزَاؤُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنّٰتُ عَدْنٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهٰرُ خٰلِدِينَ فِيهَا

ان کا صلہ ان کے رب کے پاس ہے باغ ہیں سدا بہار جن کے نیچے بہتی رہتی ہیں نہریں وہ لوگ رہینگے جنت میں

أَبَدًا رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوا عَنْهُ ذٰلِكَ لِمَنْ خَشِيَ رَبَّهُ ۞

ہمیشہ ہمیشہ راضی ہوا اللہ ان سے اور وہ بھی راضی ہوئے اللہ سے یہ اس کے لئے ہے جو ڈرتا ہے اپنے رب سے

ع ۸ ۲۲

| سورۂ زلزال | بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم ○ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مدینہ میں اتری | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | ۸ آیات ہیں |

| اذا زلزلت | الارض | زلزالھا ○ | واخرجت | الارض | اثقالھا ○ | وقال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جبکہ ہلائی جائے گی | زمین | اپنی بھونچال سے | اور نکالے گی | زمین | اپنے بوجھ کو | اور کہے گا |

| الانسان | مالھا ج | یومئذ | تحدث | اخبارھا ○ | بان ربک اوحی لھا ○ |
|---|---|---|---|---|---|
| آدمی | کیا ہوا زمین کو | اس دن | بیان کریگی زمین | اپنی خبریں | اس لیے کہ تیرا رب نے زمین کو حکم دیگا خبریں بیان کرنے کا |

منزل

| یومئذ | یصدر الناس | اشتاتا ○ | لیروا اعمالھم ○ | فمن یعمل |
|---|---|---|---|---|
| اس دن | آئیں گے انسان | جوق جوق | تاکہ دکھائے جائیں انکو ان کے اعمال | پس جس نے عمل کیا ہوگا |

| مثقال ذرۃ | خیرا یرہ ○ | ومن یعمل | مثقال ذرۃ | شرا یرہ ○ ع |
|---|---|---|---|---|
| ذرے کے برابر بھی | اچھا عمل تو وہ اسکو دیکھیگا | اور جس نے عمل کیا ہوگا | ذرے کے برابر بھی | برا عمل تو وہ اسکو بھی دیکھیگا |

| سورۂ عادیات | بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم ○ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں اتری | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | ۱۱ آیات ہیں |

| والعدیت ضبحا ○ | فالموریت قدحا ○ | فالمغیرت صبحا ○ | فاثرن بہ نقعا ○ |
|---|---|---|---|
| قسم ہے دوڑنے والے گھوڑوں کی ہانپ کر | پھر قسم ہے آگ نکالنے والے گھوڑوں کی پتھر پر ٹاپ مار کر | پھر قسم ہے چھاپہ مارنے والوں کی صبح کے وقت | جو اڑاتے ہیں اپنی دوڑ سے غبار |

| فَوَسَطْنَ بِهٖ جَمْعًا | اِنَّ | الْاِنْسَانَ | لِرَبِّهٖ | لَكَنُوْدٌ | وَاِنَّهٗ عَلٰى ذٰلِكَ لَشَهِيْدٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس گھس جاتے ہیں اپنی دوڑ سے دشمن کی جماعت میں | یقیناً | آدمی | اپنے رب کے لیے | البتہ ناشکرا ہے | اور یقیناً وہ خود اس بات پر گواہ ہے |

| وَاِنَّهٗ | لِحُبِّ الْخَيْرِ | لَشَدِيْدٌ | اَفَلَا يَعْلَمُ | اِذَا بُعْثِرَ | مَا فِي الْقُبُوْرِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور یقیناً وہ | مال کی محبت میں | البتہ سخت ہے | کیا وہ نہیں جانتا | جب زندہ کر کے اٹھایا جائیگا | ان کو جو قبروں میں ہیں |

| وَحُصِّلَ | مَا فِي الصُّدُوْرِ | اِنَّ رَبَّهُمْ بِهِمْ | يَوْمَئِذٍ | لَّخَبِيْرٌ |
|---|---|---|---|---|
| اور ظاہر کر دیا جائے گا | وہ جو ان کے سینوں میں ہے | یقیناً ان کا رب ان کے حال سے | اس دن | البتہ باخبر ہوگا |

ع ۱۱ ۲۵

منزل

| سُوْرَةُ قَارِعَة | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں اتری | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | ۱۱ آیات ہیں |

| اَلْقَارِعَةُ | مَا الْقَارِعَةُ | وَمَا اَدْرٰىكَ | مَا الْقَارِعَةُ | يَوْمَ يَكُوْنُ النَّاسُ |
|---|---|---|---|---|
| دہلا دینے والی | کیا ہے دہلا دینے والی؟ | اور تجھے کیا خبر | کیا ہے دہلا دینے والی؟ | وہ ایک دن ہے جب ہو جائیں گے آدمی |

| كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوْثِ | وَتَكُوْنُ الْجِبَالُ | كَالْعِهْنِ الْمَنْفُوْشِ | فَاَمَّا مَنْ |
|---|---|---|---|
| مثل ٹڈیوں (اور پتنگوں) کے پراگندہ پاش پاش | اور ہو جائیں گے پہاڑ | مثل دھنکی ہوئی اون (اور روئی) کے | پس جس شخص کا |

| ثَقُلَتْ | مَوَازِيْنُهٗ | فَهُوَ فِيْ عِيْشَةٍ | رَّاضِيَةٍ | وَاَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ |
|---|---|---|---|---|
| بھاری ہوگا | وزن | پس وہ ہوگا بیچ زندگی | خوش حال کے | اور لیکن جس شخص کا وزن ہلکا ہوگا |

| فَاُمُّهٗ هَاوِيَةٌ ۝ | وَمَآ اَدْرٰىكَ | مَا هِيَهْ ۝ | نَارٌ حَامِيَةٌ ۝ |
|---|---|---|---|
| پس اسکی ماں (ٹھکانا) ہاویہ ہوگا | اور تو کیا جانے؟ | کیا ہے ہاویہ؟ | آگ ہے دہکتی ہوئی |

ع ۱۱

| سورۂ تکاثر | بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم ۝ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں اتری | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | ۸ آیات ہیں |

| اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ ۝ | حَتّٰى زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ ۝ | كَلَّا | سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۝ | ثُمَّ كَلَّا |
|---|---|---|---|---|
| غافل کر دیا تمکو تمہاری کثرت (تعداد و مال و اولاد) | یہاں تک کہ تم زیارت کرو قبروں کی (یعنی مر جاؤ) | ہرگز نہیں | قریب ہے کہ تم جان لوگے | پھر ہرگز نہیں |

منزل

| سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۝ | كَلَّا لَوْ تَعْلَمُوْنَ | عِلْمَ الْيَقِيْنِ ۝ | لَتَرَوُنَّ الْجَحِيْمَ ۝ |
|---|---|---|---|
| قریب ہے کہ تمکو علم ہو جائے گا | ہرگز نہیں اگر تم کو علم ہوتا | یقینی علم (تو تم غافل نہ رہتے) | البتہ تم دیکھ لوگے دوزخ کو! |

| ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا | عَيْنَ الْيَقِيْنِ ۝ | ثُمَّ لَتُسْئَلُنَّ | يَوْمَئِذٍ | عَنِ النَّعِيْمِ ۝ |
|---|---|---|---|---|
| پھر البتہ تم دیکھ لوگے دوزخ کو | یقین کی آنکھ سے | پھر البتہ تم سے بازپرس ہوگی | اس دن | نعمتوں کی بابت |

ع ۹

| سورۂ عصر | بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم ۝ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں اتری | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | ۳ آیات ہیں |

| وَالْعَصْرِ ۝ | اِنَّ | الْاِنْسَانَ | لَفِيْ خُسْرٍ ۝ | اِلَّا الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا |
|---|---|---|---|---|---|
| قسم ہے زمانے کی | یقیناً | ہر آدمی | البتہ گھاٹے میں ہے | مگر وہ لوگ جو | ایمان لے آئے |

*ع ۳ ۱ ۲۸*

| وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ ۙ۬ | وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ ۝ ع |
|---|---|---|
| اور عمل کیے اچھے | اور ایک دوسرے کو حق کی وصیت کی | اور ایک دوسرے کو صبر کی وصیت کی |

| سورۂ ہمزہ | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ ۝ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں نازل ہوئی | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | ۹ آیات ہیں |

| وَيْلٌ | لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةِ ۝ ۙ | الَّذِي جَمَعَ مَالًا | وَّعَدَّدَهٗ ۝ ۙ | يَحْسَبُ اَنَّ مَالَهٗٓ |
|---|---|---|---|---|
| خرابی ہے | واسطے ہر عیب چیں غیبت کرنیوالے کے | جس نے جمع کیا مال | اور گنتا رہا اس کو | گمان کرتا ہے وہ یہ کہ اس کا مال |

*منزل*

| اَخْلَدَهٗ ۝ | كَلَّا | لَيُنْۢبَذَنَّ | فِي الْحُطَمَةِ ۝ زصلے | وَمَآ اَدْرٰىكَ | مَا الْحُطَمَةُ ۝ ط | نَارُ اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اسکو ہمیشہ رکھے گا | ہرگز نہیں | البتہ ڈالا جائے گا | حطمہ میں | اور تجھ کو کیا خبر؟ | کیا چیز ہے حطمہ؟ | وہ آگ ہے |

*ع ۹ ۱۱ ۲۹*

| الْمُوْقَدَةُ ۝ ۙ | الَّتِي تَطَّلِعُ عَلَي الْاَفْـِٕدَةِ ۝ ط | اِنَّهَا عَلَيْهِمْ | مُّؤْصَدَةٌ ۝ ۙ | فِيْ عَمَدٍ مُّمَدَّدَةٍ ۝ ع |
|---|---|---|---|---|
| اللہ کی سلگائی ہوئی | ایسی آگ جو جھانک لیتی ہے دلوں کو | یقیناً وہ آگ ان پر | بند کر دی جائیگی | لمبے لمبے ستونوں میں |

| سورۂ فیل | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ ۝ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں اتری | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | ۵ آیات ہیں |

| اَلَمْ تَرَ | كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ | بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ۝ ط | اَلَمْ يَجْعَلْ | كَيْدَهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| کیا تو نے نہیں دیکھا؟ | کیا کیا تیرے رب نے | ساتھ ہاتھی والوں کے | کیا نہیں کر دیا | ان کی چال کو |

| فِیْ تَضْلِیْلٍ ۙ | وَّاَرْسَلَ | عَلَیْهِمْ | طَیْرًا | اَبَابِیْلَ ۙ | تَرْمِیْهِمْ بِحِجَارَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| گمراہی میں (اُلٹا) | اور بھیجا | اُن پر | پرند | ابابیل کو | جو پھینکتا تھا اُن پر پتھروں کے |

| مِّنْ سِجِّیْلٍ ۙ | فَجَعَلَهُمْ | كَعَصْفٍ | مَّاْكُوْلٍ ۧ | |
|---|---|---|---|---|
| کنکر | پس کر دیا اُن کو | مانند بھس | کھائے ہوئے کے | |

ع۵

| سُوْرَۃُ قُرَیْشٍ | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِیْمِ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں اُتری | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | چار آیات ہیں |

منزل

| لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ ۙ | اٖلٰفِهِمْ | رِحْلَةَ | الشِّتَآءِ | وَالصَّیْفِ ۚ | فَلْیَعْبُدُوْا |
|---|---|---|---|---|---|
| واسطے تالیف قلوب قریش کے | انکو راغب کرنے کیلئے (مقرر کر دیا) | سفر | سردی کا | اور گرمی کا | پس چاہیے کہ وہ |

| رَبَّ هٰذَا الْبَیْتِ ۙ | الَّذِیْٓ | اَطْعَمَهُمْ | مِّنْ جُوْعٍ ۙ | وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۧ |
|---|---|---|---|---|
| عبادت کریں اس گھر کے رب کی | جس نے | کھانا دیا اُن کو | بھوک میں | اور امن دیا اُن کو خوف میں |

ع۲

| سُوْرَۃُ مَاعُوْنٍ | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِیْمِ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں اُتری | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | ۷ آیات ہیں |

| اَرَءَیْتَ | الَّذِیْ | یُكَذِّبُ | بِالدِّیْنِ ؕ | فَذٰلِكَ الَّذِیْ | یَدُعُّ الْیَتِیْمَ ۙ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا تو نے دیکھا | اُس کو جو | جھٹلاتا ہے | دین کو | پس یہ وہ ہے جو | دھکے دیتا ہے یتیم کو |

| وَلَا يَحُضُّ | عَلٰى طَعَامِ | الْمِسْكِيْنِ ۝ | فَوَيْلٌ | لِّلْمُصَلِّيْنَ ۝ | الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں رغبت دلاتا | اور پر کھانا دینے | مسکینوں کے | پس خرابی ہے | اُن نمازیوں کی | جو |

| هُمْ | عَنْ صَلَاتِهِمْ | سَاهُوْنَ ۝ | الَّذِيْنَ | هُمْ يُرَآءُوْنَ ۝ |
|---|---|---|---|---|
| اپنی | نماز سے | غافل ہیں | جو | ریاکاری کرتے ہیں |

| وَيَمْنَعُوْنَ | الْمَاعُوْنَ ۝ |
|---|---|
| اور روکتے ہیں | برتنے کی چیزوں کو |

| سورۂ کوثر مکہ میں اتری | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ ۝ | اس میں ۳ آیات ہیں |
|---|---|---|---|---|---|
| | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | |

| اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ | الْكَوْثَرَ ۝ | فَصَلِّ | لِرَبِّكَ | وَانْحَرْ ۝ | اِنَّ شَانِئَكَ | هُوَ الْاَبْتَرُ ۝ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً ہم نے دی تجھ کو | کوثر | پس نماز پڑھ | اپنے رب کی | اور قربانی کر | یقیناً تیرا دشمن ہی | نسل بریدہ ہے |

| سورۂ کافرون مکہ میں اتری | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ ۝ | اس میں ۶ آیات ہیں |
|---|---|---|---|---|---|
| | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | |

| قُلْ | يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۝ | لَآ اَعْبُدُ | مَا تَعْبُدُوْنَ ۝ | وَلَآ اَنْتُمْ | عٰبِدُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہدے | سنو اے کافرو! | میں نہیں پوجوں گا | جس کو تم پوجتے ہو! | اور نہ تم | پوجو گے |

| مَآ اَعْبُدُ ۚ | وَلَآ اَنَا عَابِدٌ | مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ | وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ |
|---|---|---|---|
| اُس کو جسکو میں پوجتا ہوں | اور نہ میں عبادت کروں گا | اُسکی جسکی تم عبادت کرتے ہو | اور نہ تم عبادت کروگے |

| مَآ اَعْبُدُ ؕ | لَكُمْ دِيْنُكُمْ | وَلِيَ دِيْنِ ۧ |
|---|---|---|
| اُسکی جسکی میں عبادت کرتا ہوں | تمہارے لئے تمہارا دین | اور میرے لئے میرا دین |

ع ۶ ۳۴

| سورہ نصر | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مدینہ میں اُتری | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | ۳ آیات ہیں |

منزل

| اِذَا جَآءَ | نَصْرُ اللّٰهِ | وَالْفَتْحُ ۙ | وَرَاَيْتَ | النَّاسَ | يَدْخُلُوْنَ | فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جب آئی | اللہ کی مدد | اور فتح | اور تونے دیکھا | لوگوں کو | کہ داخل ہو رہے ہیں | اللہ کے دین میں |

| اَفْوَاجًا ۙ | فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ | وَاسْتَغْفِرْهُ ؕ | اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۧ |
|---|---|---|---|
| فوج در فوج | پس پاکی بیان کر اپنے رب کی حمد کے ساتھ | اور اپنے رب سے معافی مانگ | یقیناً وہ ہے معافی قبول کرنے والا |

وقف النبی صلی اللہ علیہ وسلم ع ۳۵

| سورہ لہب | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ | اس میں |
|---|---|---|---|---|---|
| مکہ میں اُتری | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | ۵ آیات ہیں |

| تَبَّتْ | يَدَآ | اَبِيْ لَهَبٍ | وَّتَبَّ ؕ | مَآ اَغْنٰى عَنْهُ | مَالُهٗ وَمَا كَسَبَ ؕ | سَيَصْلٰى |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ٹوٹیں | ہاتھ | ابولہب کے | اور ہلاک ہو وہ | نہ کافی ہوا اُس کے لئے | مال اُس کا اور نہ وہ جو اسنے کمایا تھا | قریب ہے کہ ڈالا جائے گا وہ |

| نَارًا | ذَاتَ لَهَبٍ | وَّامْرَاَتُهٗ | حَمَّالَةَ الْحَطَبِ | فِیْ جِیْدِهَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ |
|---|---|---|---|---|
| آگ | شعلہ والی میں | اور اس کی بیوی | اٹھانے والی لکڑیوں کی | اسکی گردن میں ہوگی رسّی کھجور کی چھال سے بنی ہوئی |

ع ۵ ۳۶

| سورۂ اخلاص مکہ میں اتری | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِیْمِ | اس میں ۴ آیات ہیں |
|---|---|---|---|---|---|
| | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | |

| قُلْ | هُوَ اللّٰهُ | اَحَدٌ | اَللّٰهُ الصَّمَدُ | لَمْ یَلِدْ | وَلَمْ یُوْلَدْ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہدے | وہ اللہ | ایک ہے | اللہ بے نیاز ہے ! | نہ اس سے کوئی پیدا ہوا | اور نہ وہ کسی سے پیدا ہوا |

| وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ | كُفُوًا اَحَدٌ |
|---|---|
| ہم کفو (ذات برادری والا) | اور نہیں ہے اس کا ایک بھی |

ع منزل ۳۷

| سورۂ فلق مدینہ میں اتری | بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِیْمِ | اس میں ۵ آیات ہیں |
|---|---|---|---|---|---|
| | شروع بنام | اللہ | رحمت والے | بندہ نواز کے | |

| قُلْ | اَعُوْذُ | بِرَبِّ الْفَلَقِ | مِنْ شَرِّ | مَا خَلَقَ | وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہدے | میں پناہ | مانگتا ہوں صبح کے پروردگار کی | اس شر سے | جو پیدا کیا ہے | اور اندھیرا کرنیوالی رات کی برائی سے |

| اِذَا وَقَبَ | وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ | فِی الْعُقَدِ | وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ | اِذَا حَسَدَ |
|---|---|---|---|---|
| جبکہ چھا جائے وہ | اور شر سے دم کرنے والیوں کی | گرہوں پر | اور شر سے حسد کرنے والے کے | جبکہ وہ حسد کرے |

ع ۵ ۳۸

| اس میں ۶ آیات ہیں | الرَّحِیْمِ ۝ بندہ نواز کے | الرَّحْمٰنِ رحمت والے | اللّٰہِ اللہ | بِسْمِ شروع بنام | سُورۂ نَاس مدینہ میں اتری |
|---|---|---|---|---|---|

| اِلٰہِ النَّاسِ ۝ انسانوں کے معبود کی | مَلِكِ النَّاسِ ۝ انسانوں کے بادشاہ کی | اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ پناہ مانگتا ہوں میں انسانوں کے پالنے والے کی | قُلْ کہدے |
|---|---|---|---|

| فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ انسانوں کے دلوں میں | یُوَسْوِسُ وسوسے ڈالتا ہے | الَّذِیْ وہ خناس جو | مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۵ الْخَنَّاسِ ۝ کہ وہ بچائے برائی وسوسوں سے خناس کے |
|---|---|---|---|

مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

وہ جنات میں سے ہو یا آدمیوں میں سے

منزل ۷ ع ۲۹

تمت بالخیر

## دعائے ختم قرآن مجید

اَللّٰھُمَّ اٰنِسْ وَحْشَتِیْ فِیْ قَبْرِیْ اَللّٰھُمَّ ارْحَمْنِیْ بِالْقُرْاٰنِ الْعَظِیْمِ وَاجْعَلْهُ لِیْ اِمَامًا وَّنُوْرًا وَّھُدًی وَّرَحْمَةً اَللّٰھُمَّ ذَکِّرْنِیْ مِنْهُ مَا نَسِیْتُ

یا اللہ انس عطا کیجیو میری وحشت کو میری قبر میں یا اللہ رحم فرما مجھپر اس قرآن باعظمت کی برکت سے اور بنا دے اسکو میرے لئے پیشوا اور نور اور ہدایت اور رحمت یا اللہ یاد کرا دے مجھ کو اس میں سے جو میں بھول گیا

وَعَلِّمْنِیْ مِنْهُ مَا جَھِلْتُ وَارْزُقْنِیْ تِلَاوَتَهٗ اٰنَآءَ الَّیْلِ وَاٰنَآءَ النَّھَارِ وَاجْعَلْهُ لِیْ حُجَّةً یَّا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ اٰمِیْن

اور سکھا دے مجھکو اس میں سے جو مجھکو معلوم نہیں اور نصیب کر مجھکو اسکی تلاوت رات کے اوقات میں اور دن کے اوقات میں اور کردے اسکو میرے لئے کار آمد حجت اے رب العالمین میری دعا کو قبول فرما

مطبوعہ بجنور آفسٹ پریس۔ دہلی

# تیسرا ایڈیشن

ترتیلی ترجمہ قرآن مجید سلطان المشائخ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی رضؓ کے جانشین شمس العلماء امام المشائخ حضرت خواجہ حسن نظامی رضؓ کی ہمیشہ زندہ رہنے والی یادگار ہے۔ اور یہ بات بلا مبالغہ کہی جا سکتی ہے کہ اس ترجمے کے ذریعے انھوں نے اسلام اور قرآن کی ایسی زبردست خدمت انجام دی ہے جس کی مثال آسانی سے نہیں ملے گی۔ کیونکہ قرآن کے حکمِ ترتیل کو کتابت میں ظاہر کردینے اور اعراب دار اردو ترجمہ شائع کرنے کا کام ان سے پہلے کسی نے نہیں کیا تھا۔ اعراب کی مدد سے وہ لوگ بھی قرآن مجید کا ترجمہ پڑھ سکتے ہیں جنھوں نے ناظرہ قرآن مجید کے علاوہ اور کسی قسم کی تعلیم حاصل نہیں کی ہے۔ اس کے علاوہ علیحدہ علیحدہ خانوں میں کتابت اور لفظی ترجمہ ہونے کی وجہ سے ہر شخص عربی زبان سے بھی تھوڑی بہت واقفیت حاصل کرسکتا ہے۔ اللہ تعالٰے حضرت خواجہ صاحب کی اس خدمت عالیہ کو قبول کرکے ان کے مدارج بلند فرمائے۔

اس ترجمے کے دو ایڈیشن پہلے چھپ چکے ہیں۔ اور یہ تیسرا ایڈیشن ہے جو رمضان المبارک ۱۳۸۲ھ میں شائع کیا جارہا ہے۔ امید ہے یہ اشاعت بھی پہلے کی طرح مقبول ہوگی۔ اور اس کے ذریعے قرآن مجید کا فیض بے شمار انسانوں تک پہنچے گا۔

پہلے دونوں ایڈیشنوں کی طرح اس طباعت سوم کے وقت بھی کوئی تجارتی مقصد پیش نظر نہیں ہے۔ بلکہ محض تبلیغ قرآن کے جذبے کے تحت بارہ سو صفحے کی ضخامت اور نئی عکسی طباعت کے اس عظیم الشان قرآن اور ترجمے کو بہت کم ہدیے میں آپکی خدمت میں پیش کیا جارہا ہے۔

سب تلاوت کرنے والوں سے درخواست کی جاتی ہے کہ وہ جب بھی یہ قرآن مجید اور ترجمہ پڑھیں حضرت خواجہ حسن نظامی رضؓ کی روح پر فتوح کو فاتحہ کا ثواب پہنچائیں کیونکہ اسی طرح ہم ان کے اس بے بہا تحفے کا شکریہ ادا کرسکتے ہیں۔ اس کے علاوہ میرے بڑے بھائی خواجہ حسین نظامی اور برادر روحانی عبدالمجید الف خاں نظامی کے لئے بھی دین و دنیا میں کامیابی کی دعا کی جائے۔ کیونکہ اس ترجمے کا پہلا ایڈیشن بھی زیادہ تر انہی کی سعی و اہتمام سے شائع ہوا تھا۔ اور دوسرے اور تیسرے ایڈیشن کی اشاعت بھی انہی کی ہمت افزائی اور رہنمائی سے عمل میں آئی ہے۔ اللہ تعالٰے برادران روحانی پاک دل محمد حسین محرم شاہ دینی نظامی اور حاجی رحمت اللہ عین الیقین نظامی اور محمد ضمیر الدین نظامی کو بھی جزائے خیر دے۔ جنھوں نے تیسری اشاعت کے لئے پہلے ایڈیشن کے صاف ستھرے نسخے فراہم کئے جن کے بغیر موجودہ عکسی طباعت ناممکن تھی۔ والحمد للہ رب العٰلمین۔ وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہٖ محمد وآلہٖ واصحابہٖ اجمعین۔

حسن ثانی نظامی

# پڑھئے اور پڑھائیے

حضرت خواجہ حسن نظامی نے تو اللہ تعالے کے حکم ترتیل کی تعمیل کر دی اور ضعیفی اور آنکھوں کی معذوری اور جسم کی بیماریوں کے باوجود اپنی زندگی میں ایک ایسی ضرورت کو پورا کر دیا جس سے قرآن مجید کا اثر اور شوق اور فہم بے شمار مسلمانوں میں پھیل جائے گا۔ مگر اس کے بعد مسلمانوں کا فرض یہ ہے کہ وہ اس ترجمے کو خود بھی پڑھیں اور اپنی عورتوں اور بچوں کو بھی پڑھائیں اور سب اسلامی مکتبوں میں اسی ترجمے کے ذریعے قرآن مجید کی تعلیم جاری کی جائے۔ کیونکہ یہ جلی قلم قرآن مجید اور آسان اعراب دار اردو ترجمہ ایسا ہے کہ بچے بوڑھے جوان عورت مرد سب اس سے یکساں فیضیاب ہو سکتے ہیں۔ اور سچے اور پکے مسلمان بن سکتے ہیں۔

**عام فہم تفسیر** } اس ترجمے کے علاوہ حضرت خواجہ صاحب نے قرآن مجید کی ایک عام فہم اور آسان تفسیر بھی لکھی ہے۔ جو نہ اتنی طویل ہے کہ غیر ضروری تفصیلات میں پڑ کر آدمی ضروری مطالب قرآن سے محروم ہو جائے اور نہ اتنی مختصر کہ تشنگی محسوس ہو۔ زبان اور بیان اتنے صاف اور آسان ہیں کہ ہر شخص بغیر دقت قرآن کے معانی و مفہوم پر حاوی ہو جاتا ہے۔ حضرت خواجہ صاحب کی عام فہم تفسیر کے ساتھ حضرت شاہ رفیع الدین دہلوی کا لفظی ترجمہ بھی شائع کیا گیا ہے۔ دو ہزار صفحات سے زائد ضخامت کے اس بے بہا تحفے کا ہدیہ تبلیغ کے پیش نظر غیر مجلد سترہ روپے اور مجلد دو جلدوں میں ساڑھے اٹھارہ روپے ہے۔

**پارہ عم** } ترتیلی ترجمے کے پارہ عم علیحدہ بھی چھپوائے گئے ہیں تاکہ بچوں کی ابتدائی تعلیم آسان ہو جائے۔ ان پاروں کا سائز زیر نظر قرآن مجید سے بڑا رکھا گیا ہے۔ اور قلم بھی جلی ہے۔

**نظامی قاعدہ** } ترتیلی ترجمہ شروع کرانے سے پہلے حضرت خواجہ صاحب کا نظامی قاعدہ بچوں کو پڑھائیے جو انھوں نے بغدادی قاعدے کے طرز پر تیار کیا تھا۔ حضرت خواجہ صاحب فرمایا کرتے تھے کہ "میرا اعتقاد ہے کہ مسلمانوں کی دینی اور دنیاوی سب خرابیوں کا بنیادی سبب یہ ہے کہ وہ قرآن مجید سمجھ کر نہیں پڑھتے۔ طوطے مینا کی طرح پڑھ لیتے ہیں۔ پس اگر نظامی قاعدہ پڑھا کر بچوں کو یہ ترجمہ پڑھایا جائیگا تو مسلمانوں کی دینی اور مجلسی اور مالی حالت میں ایک ایسا انقلاب پیدا ہو جائیگا جس کا آج کل تصور کرنا بھی مشکل ہے۔" (یہ قاعدہ ختم ہو گیا ہے۔ دوبارہ چھپوایا جا رہا ہے)

**قرآن کا آسان دین** } قرآنی تبلیغ کے سلسلے میں حضرت خواجہ صاحب نے ایک اور کتاب بھی لکھی ہے جس کا نام "قرآن کا آسان دین" ہے۔ اس کتاب میں قرآن مجید کی وہ تمام آیات منتخب کر کے الگ الگ عنوانوں کے تحت درج کی گئی ہیں جو دین و دنیا کی ترقی کے لئے ہر مسلمان کو معلوم اور یاد رہنی چاہئیں۔ اور جن پر ہمارے اسلامی قوانین اور زندگی کے ضابطے کا انحصار ہے۔ اس کے علاوہ صحاح ستہ کی احادیث کا انتخاب بھی درج کیا گیا ہے۔ یہ کتاب بچوں کو پڑھا دی جائے تو وہ دین کی پوری اور آسان تعلیم اور دنیا کے پورے احکام سے واقف ہو جائیں گے اور پھر ان کو ان لوگوں کی محتاجی نہیں رہے گی جو اپنے ذاتی فائدے کے لئے ان کو فرقوں میں تقسیم کرتے رہتے ہیں۔ (اس کتاب کا نیا ایڈیشن بھی زیر طبع ہے)۔

یا اللہ! تو مسلمان قوم کو سمجھ دے کہ وہ قرآن مجید کی طرف متوجہ ہوں جس میں دین دنیا کی ترقی کے خزانے بھرے ہوئے ہیں۔

